اے دُنیا بھر کے انسانو! آچکی ہے تمہارے پاس تمہارے رب کے پاس سے نصیحت اور سینوں میں جو تکلیف بیماری ہے اس سے شفاء کا سامان اور یہ ایمان والوں کے لیے راستہ بتانے والی اور بیماریوں سے شفا بخشنے والی ہے۔

# پوشیدہ خزانے

جادو، جنات، آسیب نظر بد، روحانی جسمانی ہوائی ہر قسم کی بیماریوں کے مجرب و مفید علاج و عملیات اجازت کے ساتھ درج ہیں۔

حکیم محمد اشرف

یا ایھا الناس قد جاء تکم
موعظة من ربکم و شفاء لما فی
الصدور ھو للذین آمنوا ھدی و شفاء

اے دنیا بھر کے انسانوں آچکی ہے تمہارے پاس تمہارے رب کے پاس سے نصیحت اور سینوں میں جو تکلیف بیماری ہے اس سے شفا۔ کا سامان اور یہ ایمان والوں کے لئے راستہ بتانے والی اور بیماریوں سے شفا۔ بخشنے والی ہے!

# پوشیدہ خزانے

جادو، جنات، آسیب، نظر بند روحانی جسمانی ہوائی ہر قسم کی بیماریوں کے مجرب و مفید علاج و عملیات اجازت کے ساتھ درج ہیں۔


مؤلف وناشر

**محمد اشرف امروہوی**

لنگراج پورم، بنگلور ۸۴ انڈیا

فون: 080-5489093

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | پوشیدہ خزانے |
| مؤلف | | محمد اشرف امروہوی |

لنگراج پورم، بنگلور ۸۴ ١٨ انڈیا

فون: 080-5489093

| | | |
|---|---|---|
| اشاعت چہارم | : | ١١٠٠ |
| تعداد صفحات | : | ١٨٤ |
| قیمت | : | ٦٠/= |

سول ایجنٹ

# کتب خانہ نعیمیہ دیوبند

فون: 01336 (O) 23294, (R) 24556, 22491 Fax: 01336-22491

| فہرست مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ۔ یارب صل وسلم دائماً ابداً
علیٰ حبیبک خیر الخلق کلھم۔ حمد وصلوٰۃ کے بعد محمد اشرف علی امت محمدیہ صلی اللہ
علیہ وسلم کے سامنے یہ چند منتخب عملیات اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اور ان کے فضل عظیم کی
توفیق سے پیش کر رہا ہے۔ ہر قسم کی تعریف اللہ وحدہٗ لاشریک لہٗ کیلئے ہے
اور بے پناہ درود وسلام نازل ہوں اور ہوتے رہیں اللہ کے برگزیدہ نبی ورسول
صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پاک پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولا د پر۔

اس کو پیش کرنے کی وجہ یہ ہے کہ خادم اپنی طالب علمی کے زمانے میں یہ
سوچتا تھا کہ ہمارے ملک کے عوام وخواص اور چھوٹے اور بڑے یہاں تک کہ مسلم
اور غیر مسلم ہر قوم ہر جماعت ہر طرح کا ذہن رکھنے والا یہ ذہن رکھتا ہے کہ مولویت
کے اندر مدرسوں اور دینی درسگاہوں اور ہر دار العلوم میں عملیات اور تعویذات اور
گنڈے ٹوٹکے اور جادو منتر جنات وآسیب کے اتار چڑھاؤ کے یہ سب طریقے
پڑھائے جاتے ہیں، اور بعض تو یہ بھی سمجھتے ہیں کہ حدیثوں میں سوائے تویذ،
گنڈوں کے اور کچھ نہیں ہے۔ جیسا کہ مجھ سے بھی زمانہ طالب علمی میں سوالات
کئے گئے تھے۔ کسی نے معلوم کیا کہ یہاں تک سبق آیا یا نہیں کہ کسی پر جادو یا کالا عمل
کرایا جائے؟ اور کسی کو آباد کیا جائے اور کسی کو برباد کیا جائے؟ تو کچھ لوگوں کا ذہن ایسا
بنا ہوا ہے کہ جو جتنا بڑا مولوی عالم ومفتی ہوگا اتنے ہی تعویذ گنڈوں میں مہارت
رکھتا ہوگا۔ جب طالب علمی کے زمانے سے اللہ تعالیٰ نے اس سے آگے بڑھایا (پڑھنے کے
بعد) تو بھوپال شہر میں جامن والی مسجد فتحگڈھ محلہ میں امامت کرتا تھا اور میرا حال
یہ تھا اس زمانے میں اس کے سیکھنے کا بڑا شوق تھا۔ مغرب کی نماز واوابین کی نماز

سے فراغت پر ایک نیک سیرت و نیک صورت صاحب میرے حجرے میں تشریف لائے اور آکر فرمانے لگے کہ میں کچھ خزانہ آپ کو دینا چاہتا ہوں میں نے خوشی کا اظہار کیا تو انہوں نے حجرے کے دروازے بند کر دلئے اور اس کتاب کے اندر جو جو عملیات آپ کی خدمت میں پیش ہیں وہ تمام نقوش و تعویذات انہوں نے لکھوائے اور ساتھ ہی ساتھ انہوں نے فرمایا کہ تمام عملیات مجربات و آزمودہ ہیں۔ آپ ان عملیات سے خالق کی مخلوق کو فیض پہنچائیں میں غلام و خادم یہ سمجھا کہ آج اللہ تعالیٰ نے میری دلی مراد کو پورا فرما دیا علمی فراغت کے بعد بھوپال سے اپنے وطن گیا تو لوگ اس سلسلہ سے متعلق زیادہ تعداد میں آنے لگے یہاں تک کہ پاکستان، بمبئی، بنگلور کرناٹک مختلف مقامات سے آنے لگے۔ چند دن تو اس سلسلہ کو جاری رکھا جس میں میرا وقت کا بہت بڑا نقصان ہوا کہ علمی مطالعہ سے محروم ہونے لگا۔ ادھر میرے شیخ پیر و مرشد نمونۂ صحابہؓ عارف باللہ بقیۃ السلف قطبِ وقت فانی فی اللہ فی الرسولؐ حضرت مولانا ڈاکٹر محمد زاہد صاحب زاداللہ مجدھم نے مجھ سے اُن ایام میں منع فرمایا کہ ان تعویذات و عملیات میں انہماک اچھا نہیں ہے۔ ادھر میں نے غور کیا کہ شہروں کے اندر دو قسم کے ڈاکو لٹیرے نظر آئے ایک یہ لاٹری ٹکٹ فروخت کرنے والا اور دوسرے یہ غلط تعویذ کرنے والے کہ حال یہ کرتے ہیں کہ مریض کا آدھا خون اپنے سامنے بٹھا کر پی جاتے ہیں۔ کسی کو کچھ بھی نہیں ہوتا صرف بدنی کمزوری ہوتی ہے۔ اس کو جنات یا آسیب یا کسی پڑوسی کا کچھ کرایا ہوا سحر جادو بولتے ہیں اور جھوٹ بولتے ہیں۔ جس کی وجہ سے کمزور بدن والا یا جسمانی بیمار روالا شخص اپنے پڑوسی سے بدگمانی کرکے دشمنی کرنے لگتا ہے اور دُور دور تک نااتفاقیاں پھیلنے لگتی ہیں صرف اس لیٹرے تعویذ گنڈے کرنے والے غنڈے کے جھوٹ بولنے کی وجہ سے ہمیشہ دیکھا گیا ہے کہ اس تعویذ گنڈے کرنے والے عامل کا حشر خراب اور بُرا ہوتا ہے اور آخرت والی زندگی

بے کار ہو جاتی ہے اور جو کچھ لوگوں سے جنات و آسیب و جادو بتا کر ٹھگا ہوتا ہے اس میں برکت نہیں ہوتی. اب تو اس زمانہ میں ان تعویذ گنڈوں کو بزنس کاروباری دھندہ بنالیا ہے اللہ کی پناہ و حفاظت۔

**واقعہ:۔** ہمارے پڑوس میں ایک لیڈر عامل اسی قسم کا تھا آنے والے مریضوں سے بارہ۱۲ روٹیاں ایک مرغ لیکر کہ اس کے خون سے تعویذ لکھا جائیگا. کنڈے اگو برکے اُپلے) کچھ گوشت اور باقی نقدی روپئے لیتا تھا پھر تعویذ دیا کرتا تھا. دوسرے دن! اس کے عمل کو دیکھا کہ وہ روٹیاں تو خود کھالیتا تھا. خون کے حیلہ بہانے سے مرغ کا گوشت کھالیتا تھا اور وہ اُپلے آگ کے واسطے استعمال کرتا تھا اور حقہ پیتا تھا. ساتھ میں کتا رکھتا تھا گوشت کتوں کو کھلا دیتا تھا. بہت سے واقعات اس قسم کے ہیں کہ اگر ان عامل دھوکہ باز مکاروں کے واقعات کو تحریر کیا جائے تو ایک کتاب بن جائے۔

دوسری طرف ان تعویذ گنڈے لینے والے مریضوں کا حال ہے کہ ان کے عقائد اس قدر بگڑ گئے ہیں کہ ان کا مکمل اعتقاد و اعتماد تعویذوں پر ہی ہوتا ہے۔ نعوذ باللہ نعوذ باللہ نعوذ باللہ وَنَتَوَكَّلُ عَلَى اللّٰهِ بعض کا اس قدر برا اعتقاد ہو گیا ہے کہ وہ تعویذ گنڈوں کی طاقت کو اللہ تعالیٰ کی طاقت سے زیادہ سمجھتے ہیں. اللہ تعالیٰ حفاظت فرمائے. چند ایام قبل میرے ایک پڑوسی کہہ رہے تھے کہ مجھے ایک پاگل دیوانے مجذوب شخصیت نے تعویذ دیا تھا اس تعویذ نے بہت سے کام کئے یہاں تک کہ تقدیر کو ہی پلٹ ڈالا اور اُن صاحب کا حال یہ تھا کہ نماز روزہ خدا کے ذکر و فکر سے کوئی تعلق ہی نہیں تھا۔

اور بعض تعویذ لینے والے مریضوں کا حال یہ ہے کہ وہ سمجھتے ہیں اور کہتے بھی ہیں کہ جادو گندہ و غلیظ عمل ہے. اس گندے عمل کی کاٹ کرنے کے لئے گندہ ہی عمل یعنی کفریہ و شرکیہ عمل ہونا چاہیئے. پاک عمل یعنی قرآن و حدیث کے

عملوں سے گندہ عمل یعنی جادو ختم نہیں ہوتا خوب سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ خیال لوگوں
کا فاسد اور باطل ہے۔ حالانکہ ناپاک چیز ناپاکی کو کیسے پاک کر سکتی ہے۔ پاک پانی
ہی ناپاکی کو دور کر سکتا ہے۔ پاک پانی سے مراد قرآنِ کریم اور ناپاکی سے مراد جادو
وغیرہ۔ اب دونوں کا حال تعویذ لینے اور دینے والے ایک سے ہو گئے۔ برسوں ہو
جاتے ہیں کوئی فائدہ مریض کو نہیں ہوتا ہے پھر لوگ کھلم کھلا کفر و شرک پر آجاتے
ہیں اور پنڈتوں اور نجومیوں اور جوگیوں کے پاس ایمان و اسلام کو تباہ و خراب
کرنے والے دین پر ڈاکہ ڈالنے والے لوگوں کے پاس جاتے ہیں اور وہاں اپنے ایمان
کو برباد کراتے ہیں اور کرتے ہیں اور اپنے صحیح عقیدوں کا جنازہ نکال دیتے
ہیں اب جب میں نے یہ دیکھا کہ لوگ اس درجہ پر جا رہے ہیں اور میرا الن
عملیات اور تعویذات دینے سے علمی و عملی نقصان ہو رہا ہے تو میں نے یہ
کتاب لکھی اور اپنے بزرگوار استادِ محترم کے بتائے ہوئے نسخے جو ان کی زندگی بھر
کے مجربات و آزمودہ ہیں تحریر کر دیئے ہیں تاکہ اس زمین پر اور اس نیلے
آسمان کے نیچے رہنے والا ہر مسلمان شخص خود بھی فائدہ اٹھائے اور دوسروں کو بھی
فائدہ پہنچائے۔ میں نے اس پوشیدہ خزانوں کی کتاب کی عملوں و نقوش و تعویذات
کی اجازت صاحبِ کتاب کو دے دی ہے تاکہ اتنا تو تعلق باقی رہے۔ اسی
بنا پر کسی نے کہا ہے کہ حلوا کبھی تنہا نہیں کھانا چاہیئے۔ خود بھی کھاؤ اور
دوسروں کو بھی کھلاؤ۔ جبکہ اس کے کھلانے سے اپنے کھانے میں کوئی کمی واقع
نہیں ہوتی بلکہ کھلانے سے برکت ہوتی ہے۔ اگر صرف خالص اللہ تعالیٰ
کی بے چین اور بے قرار مخلوق کے لئے اس کا کام کر دیا جاوے تو اس کے دل
سے خود بخود دعائیں نکلیں گی۔ دنیا بننے کے ساتھ آخرت بھی بنے گی۔ پہلے
کے بزرگوں نے ان تعویذات و نقوش کو اس لئے بھی دیا کرتے تھے تاکہ بگڑا ہوا

آدمی صحیح دین پر آجائے۔ اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں یہ بات ڈالی کہ میں اس کتاب کے تمام عملوں کی اجازت عام کردوں۔ لہٰذا میں کھلے لفظوں میں اس کتاب کے تمام عملوں کی اجازت ہر مسلمان مرد و عورت کو دیتا ہوں۔ اس کتاب سے فائدہ اٹھانے والوں کے لئے نہ کوئی ہلدی گوشت، پیاز، لہسن، ہینگ، گھی، دودھ، روٹی، مچھلی، انڈا، شہد، سرکہ مشک، کھجور، کسی چیز کو چھوڑنے کا کوئی پرہیز نہیں ہے۔ بس پرہیز ہے تو گناہوں کے چھوڑنے کا ہے۔ جو جتنا گناہوں سے بچنے والا ہوگا اور اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والا متقی پرہیزگار ہوگا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کا عاشق و دیوانہ ہوگا اور صحیح علم پر عمل کرتا ہوگا اس کے تعویذات میں بھی اثر ہوگا۔ زبان میں سچائی ہو کھانے میں حلال رزق ہو اللہ تعالیٰ کی مخلوق کی بے چینی کو اپنی بے چینی سمجھتا ہو تو اس کے عطا کئے ہوئے تعویذات میں اثر ہوگا۔ میں غلام و خادم اللہ تعالیٰ کی ذاتِ اقدس سے قوی اُمید کر کے کہتا ہوں کہ انشاء اللہ تعالیٰ اس کتاب کے ہوتے ہوئے پھر کوئی دوسری کتاب یا دوسری جگہ جانے کی ضرورت نہیں۔ اس کتاب میں اکثر نسخے و عملیات قرآن و حدیث شریف سے نکالے ہوئے ہیں۔ جیسا کہ آپ اس کتاب کے اندر دیکھیں گے بھی اور کچھ حوالے بھی لکھ دیئے ہیں، اور کچھ باقی استاذِ محترم بھوپال کے آزمودہ ہیں، اور اپنے ذاتی بھی جن کو مفید پایا اور استعمال کر لینے کے بعد آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ اس حیثیت سے کہ اس کے نقش اور تعویذات جو اس کتاب میں لکھے ہیں فائدہ اٹھانے کے اعتبار سے بالکل صحیح ہیں۔ لوگوں میں ان سے غفلت تھی اس بنا پر اس کتاب کا نام (پوشیدہ خزائن) رکھا۔ بس اب آپ کسی عامل کے پاس نہ جائیں، کامل کے پاس جائیں جو کہ اللہ تعالیٰ کی پہچان کرائے۔

الرَّحْمٰنُ فَسْئَلْ بِهٖ خَبِيْرًا الرحمٰن کی شان کو تو کسی باخبر ہی سے معلوم کیجیئے۔ اس کتاب میں جادو جنات و آسیب کی علامتیں لکھی ہیں اس کے ساتھ ساتھ ہاتھ میں دینے والا تعویذ بھی ہے کہ اس کے ذریعہ سے بھی مرض کی شناخت مکمل طریقے سے معلوم ہو جاتی ہے لہٰذا پہلے صاحب کتاب (عامل) کو مرض کا شناخت کرنی ضروری ہے۔ پھر بعد کو علاج کریں پھر اس کے بعد اس کتاب میں کئی کئی علاج جو کہ سب مستند و مجرب علاج ہیں تحریر کئے گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر اور اسی پر بھروسہ کر کے علاج اختیار کرنا چاہیئے۔

**ایک ضروری ہدایت:۔** ایک بہت ضروری ہدایت یہ ہے کہ عامل کسی مریض کا علاج کرتے وقت اپنے گلے میں حفاظت کا تعویذ ڈال لیا کریں جس میں آیاتِ حفاظت قرآنی اور نقش علیؓ ہو۔ جنات کو جلانا جبکہ وہ شرکشی پر اتر آئے تو اس کے فلیتے میں نیچے یہ عبارت لکھدیں (اگر نہ جاویں تو جل جاویں) یہ عبارت لکھ دینے سے اگر جن جل جاوے گا تو آخرت کی پکڑ سے بھی بچ جائے گا اور ایک خوبی اس کتاب میں اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ دیکھیں گے کہ اس کے عملیات قرآن و حدیث کے موافق و مطابق ہوں گے۔ شریعت کے خلاف اس سے ہٹ کر نہیں ہوں گے۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کی ہر قدم پر ہر موڑ پر ہر لمحہ ہر سانس پر رہنمائی فرمائی ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت و صورت میں تلاش کرنے والے کو سب کچھ مل جاتا ہے۔ خواہ وہ جنات یا جادو یا آسیب یا مصیبتوں اور پریشانیوں سے متعلق ہو۔ بعض لوگوں کا کچھ

ایسا ذہن بن چکا ہے کہ وہ سمجھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابۂ کرامؓ کے سامنے یہ سب چیزیں آئیں جیسا کہ آپ اس کتاب کے اندر بھی کچھ دیکھیں گے اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا علاج فرمایا۔ اس کو بھی آپ اس کتاب کے اندر مطالعہ فرمائیں گے۔ اب وہ چیز جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ کو بتائی ہو ہم بھی اگر ضرورت کے وقت اختیار کریں تو ہمیں اس پر عمل کرنے کی وجہ سے ثواب بھی ملے گا اور ضرورت بھی پوری ہوگی۔

**شک کا ازالہ:-** سہارنپور نانوتہ کے رہنے والے ایک مسلمان مجھ سے ملے اور فرمانے لگے کہ میں عملیات وجنات وغیرہ کو ہی نہیں مانتا میں نے جواب دیا عملیات کو مانو یا نہ مانو مگر جنات کو ماننا پڑے گا۔ اس لئے اس کا ثبوت قرآن شریف سے ثابت ہے گویا کہ جنات وجادو کو نہ ماننا قرآن کریم کی آیتوں کو نہ ماننا ہے اور قرآن کریم کی آیتوں کو نہ ماننا کفر ہے بلکہ اس میں شک کرنا بھی کفر ہے۔ مستقل ایک سورت سورتِ جن پ۲۹ میں اللہ تعالے نے اتار چھوڑی ہے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کیا گیا اور مستقل ۲ دو سورتیں جادو سے متعلق آپؐ پر اتاری گئیں۔ جیسا کہ آپ قرآنِ کریم کی تفسیروں میں دیکھیں گے جنات نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ آپ اپنی امت سے فرمادیں کہ وہ لید، گوبر اور ہڈی سے استنجا نہ کیا کریں یہ ہماری اور ہمارے جانوروں کی غذا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا اعلان بھی فرمایا کہ اس سے استنجاء نہ کیا کرو۔ میرے شیخ میرے پیر ومرشد قطبِ وقت شیخ وقت طبیب جسمانی اور روحانی امروہی مدظلہ العالی فرماتے ہیں کہ جنات نے خود بتایا ہے کہ ہم عام طور پر اس کو زیادہ پریشاں کرتے ہیں جو ننگے سر بیت الخلا (لیٹرین) میں جاتے ہیں۔ تو جنات کا انکار ہو یا جادو کا انکار ہو گویا کہ آیاتِ قرآنی کا انکار ہے۔ جنات

یا جادو سے متعلق بہت سی قرآن کریم کی آیتیں اور بہت سی حدیثیں اور چودہ سو سال سے زیادہ کے گذرے ہوئے اولیاء اللہ کے واقعات ہیں. جن کا جمع کرنا بھی ایک مستقل کتاب کی شکل اختیار کر سکتا ہے، اور جنات کا ستانا برحق ہے اور جادو کا اثر ہونا بھی حق ہے یہ بات اس لئے عرض کی گئی ہے کہ کئی مسلمان کا تعلق زندگی میں پڑا جو اس کا انکار کرتے تھے اور انہوں نے اپنی اولاد کو بھی سمجھا رکھا تھا کہ جنات وجادو کوئی چیز نہیں ہے. یہ سب بکواس ہے حالانکہ جیسے اتنی لمبی تفصیل سے ہم نے اسکو ظاہر کیا اور ثابت کیا ہے تو پھر اس کتاب کے عملیات کو ذریعہ بناتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی پناہ ومدد حاصل کیجئے اور اپنا علاج اپنے متعلقین حضرات کا علاج خود کیجئے. اللہ تعالےٰ ہی توفیق عطا فرمانے والے ہیں اور وہ ہی تمام بے چینیوں کی بے چینی ختم کرنے والے ہیں اور وہ حفاظت فرمانے سے تھکتے نہیں. ولا یؤدہ حفظہما حسبنا اللہ ونعم الوکیل وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین اولاً وآخراً وظاہراً وباطناً

## اس کتاب کے عملیات وتعویذات ونقوش کے عامل بننے کا طریقہ

صاحب کتاب اگر اس کتاب کے عملیات کا عامل بننا چاہیں تو اس کو اس کتاب کے عملوں سے فائدہ اٹھانے کے لئے عامل بننا ضروری ہے تاکہ وہ ان پوشیدہ خزانوں سے بھرپور فائدہ خود بھی اٹھائیں اور دوسروں کو بھی اس کا فائدہ پہنچائیں عامل بننے کا طریقہ یہ ہے کہ آخری شب میں تہجد کی نماز کے بعد فجر کے وقت شروع ہونے سے پہلے اکیاون ۵۱ مرتبہ سورۂ فاتحہ الحمد شریف بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ ساتھ پڑھیں اور اول وآخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں تمام درود شریفوں میں سب سے افضل درود شریف درودِ ابراہیمی ہے جو کہ نماز کے آخر میں پڑھا جاتا ہے تہجد

کی نماز ۴ سے ۱۲ (بارہ) رکعت جتنی توفیق ہوسکے پڑھنے کے بعد اس عمل کو پڑھے۔ اس عمل کو چالیس (۴۰) دن تک مسلسل پابندی کے ساتھ بلاناغہ پڑھے۔ اگر ناغہ ہوگیا یا عمل پڑھتے پڑھتے فجر کا وقت شروع ہوگیا تو دوبارہ عمل شروع کرنا پڑے گا۔ چالیس ۴۰ دن آپ نے اس عمل کو کرلیا تو آپ اس کتاب کے عامل بن گئے۔ اب خود بھی فائدہ اٹھائیں اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو بھی فائدہ پہنچائیں۔

نوٹ :۔ بہتر ہے کہ اس عمل کو نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔ نوچندی جمعرات اسکو کہتے ہیں۔ چاند کے مہینے کے شروع ہونے کی پہلی جمعرات مثلاً چاند نظر آیا منگل کے دن تو نوچندی جمعرات چہارشنبہ بعد بدھ کا دن چھوڑ کر جو جمعرات آئے گی۔ یعنی ہر مہینہ کے چاند دیکھنے کے بعد جو جمعرات آئے گی وہ جمعرات نوچندی جمعرات کہلائے گی۔

نوٹ :۔ اگر عامل تہجد کی نماز پڑھنے کا ہمیشہ سے عادی ہو تو اس کے عملوں میں جان و اثر بہت زیادہ ہوگا۔

## عامل حضرات کیلئے ضروری ہدایت

ہر عامل ہر وقت باوضو رہنے کی کوشش کرے خاص کر تعویذ ونقش لکھتے وقت باوضو رہے۔ اکل حلال حلال غذا ہو، صدق مقال سچ بولنا تقویٰ نمازوں کا اہتمام ہو منکرات یعنی برائیوں سے بچنا ہو، تنہائی پسند ہو، فضول گفتگو اور بدلوگوں سے الگ تھلگ رہے۔ اگر محبت کا عمل کرے تو اشراق کی نماز کے بعد یا مغرب کی نماز کے بعد کرے اور جمعرات، جمعہ پیر یہ تین ۳ دن افضل ہیں اور محبت کا عمل کرتے وقت یعنی تعویذ آ

وغیرہ لکھتے وقت منھ میں میٹھی چیز رکھے اور اگر دشمنی کا عمل کرے تو زوال آفتاب کے وقت (عام طور پر بارہ (۱۲) بجے) کرے۔ منگل اور اتوار کا دن ضروری ہے اور دشمنی کا عمل کرتے وقت منھ میں نمکین یا ترش کھٹی چیز رکھے۔ تنبیہ۔ ناجائز محبت کا عمل یا ناجائز طور پر دشمنی کا عمل ہرگز نہ کرے ورنہ اس کی زندگی کے تباہ ہونے کا خوف ہے۔ اس طور پر کہ اس سے اس عامل کی راحت وچین وسکون والی زندگی نہیں رہتی اور بُری موت مرجاتا ہے۔ یہ خاص طور پر یاد رکھنے والی چیز ہے۔ ہر عامل کو عورتوں کے علاج کے سلسلہ میں پرہیز ضروری ہے، یعنی پردہ کا اہتمام ہو اور کسی محرم مرد کو ساتھ ہونا چاہیئے۔ تنہائیوں میں عورتوں سے بات نہ کریں۔ ان تمام نقش وتعویذ کو دنیا کمانے کا ذریعہ نہ بنائے۔ بلکہ للّٰہ فی اللّٰہ کرے تو بہتر ہے خدا کی خلوق کو فائدہ پہنچانے کی نیت ہو اور اپنی محنت کا کچھ لینا بھی جائز ہے۔ غریبوں سے نہ لیں تو بہتر ہے۔ مالداروں سے لئے بغیر نہ کریں۔

**اجازتِ عملیات:۔** اگر کوئی شخص پریشان ہو اور اعانت چاہے تو اللہ تعالیٰ پر اعتماد وبھروسہ کرکے نقش دے دیا کریں۔ اپنی محنت پر اعتماد وبھروسہ نہ ہو بلکہ اللہ تعالیٰ ہی نفع نقصان کا مالک ہے۔ دل سے سمجھائیے اور مریض کو بتائیے ہر مریض سے یوں کہنا ضروری ہے کہ نمازوں کا اہتمام کرے نمازوں کے ذریعہ اللہ تعالیٰ سے مدد مانگیئے۔ علاج کے درمیان صدقہ کرے۔ اس لئے کہ صدقہ بلاؤں کو ٹالتا ہے اور بلاؤں کے ستّر دروازوں کو بند کرتا ہے۔ صدقہ سے صحت ملتی ہے۔ مریضوں کو نفع پہنچتا ہے۔ اسی لئے ایک حدیث شریف میں آیا ہے کہ صدقہ کے ذریعہ اپنے مریضوں کا علاج کیا کرو۔

**ایک نصیحت والا واقعہ:۔** ایک مسلمان شخص کا حال عجیب تھا کہ جب وہ کبھی

بیمار ہوتے تھے حکیم وطبیب کے پاس جاتے تھے اور مرض کی تشخیص کرانے کے بعد دوا لکھواتے تھے اور پھر یہ معلوم کرتے کہ یہ دوا کتنی رقم کی ہے، اتنی ہی رقم نکال کر صدقہ کر دیتے تھے اور دوا کا پرچہ پھاڑ کر پھینک دیتے تھے۔ اسی سے اللہ تعالیٰ ان کو شفا عطا فرماتے اور وہ صدقہ کے ذریعہ سے اپنا علاج خود کرلیا کرتے تھے لہٰذا ہر مریض کے لئے ضروری ہے کہ ایک چلّہ کم از کم صدقہ نکالے۔

## صدقہ نکالنے کا طریقہ

صدقہ نکالنے کا طریقہ یہ ہے کہ روزآنہ کچھ نہ کچھ جو اوقات ہو روپیہ پیسہ نکالکر ایک ڈبہ میں جمع کرکے اور بلاناغہ اور مسلسل جمع کرے اور پھر چالیس ۴۰ دن کے بعد کسی مستحق کو دیدیوے۔

## ہر عامل پر ضروری ہے کہ ہر مسلمان کو یہ باتیں بتائیں

اگر مریض مسلمان ہے تو نمازوں کا اہتمام کرے اور اپنی گھر کی عورتوں کو یہ بتائے کہ شام کو اور دوپہر کو مکان کا دروازہ بند رکھیں اور رات کو سونے سے پہلے دروازہ اور کھڑکی بسم اللہ پڑھ کر بند کریں اور جھوٹا برتن دھو کر رکھیں یا پھر الٹا کرکے رکھیں اور پانی کا برتن اور کھانے پینے والی چیزیں ڈھانک کر رکھیں کیونکہ رات کو آسیب وجنات وشیطانوں کا حملہ ہوتا ہے۔ اس عمل سے شیطانی حملہ سے بچ جاتا ہے۔ مریض کو یہ بھی بتا سکتے ہیں کہ ہر کھانے پینے کی چیز پر یہ پڑھیں۔ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اور دل ہی دل میں اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ اے اللہ میری پریشانیوں کو دور کردے اور صحت عطا فرما۔

نقش حضرت علیؓ :۔ یہ نقش حضرت علیؓ کے نام سے جانا جاتا ہے یہ نقش ہر طرح کے جادو اور آسیب اور جنات اور نظر بد اور بیماری کے لئے مجرب ہے۔

نقش یہ ہے کہ پہلے بسم اللہ لکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ



اللہ اللہ ربی لا اشرک بك شئیا اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات من غضبہ وعقابہ وشر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون اللّٰہ شافی اللّٰہ کافی برحمتك یا ارحم الراحمین ٭

**بہت ضروری ہدایت:۔** اس نقش علیؓ میں اتنی عبارت لکھ کر پھر آخر میں اس طرح کھینچیں گے /// جیسے آپ اوپر دیکھ رہے ہیں جہاں پر ہم نے یہ × × × بنایا ہے تو اس نقش میں یہ /// لکیریں مکمل تعویذ لکھنے کے بعد لکھیں گے اگر شروع میں یہ /// تین لکیریں بنا دیں تو تعویذ بے کار ہو جائے گا۔ کام نہیں کریگا

**ہر عامل کیلئے ضروری کام کی باتیں:۔** اگر مریض سحر زدہ یعنی جادو کیا ہوا ہے تو اس نقشِ علیؓ کے ساتھ پانی اور تیل بھی مریض کو استعمال کرنا ہے چالیس دن تک منزل پڑھ کر پانی اور سرسوں کے تیل پر دم کریں اور تیل کو روزانہ ایک متعین وقت ٹانگیں چھوڑ کر کمر اور کمر سے اوپر لگائیں اور یہ پڑھا ہوا منزل کا پانی صبح وشام پیا کریں۔

**نوٹ:۔** منزل کتاب کا تعارف آگے چل کر بیان کریں گے۔ یہ قرآنِ کریم کی مختلف آیات وسورتیں ہیں۔ جو خواب میں بشارت ہوئی ہیں۔ جس کی تفصیل آنے والی ہے انشاء اللہ تعالیٰ؛ اگر مرض زیادہ پرانا ہے تو یہ علاج پھر تین چلہ کرنا چاہیئے اور اسی کے ساتھ ساتھ مریض اس تعویذ کے پانی سے ہر چھٹے دن غسل کرے۔ غسل کا تعویذ

یہ ہے۔

غسل کا نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | یہ نقش ہر سحر زدہ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | و آسیب زدہ جن و |

لالالالالالالالالالا — نظر بد وغیرہ کے علاج میں مجرب ہے

ححححححححححححححح — اور پرانی بیماریوں کے علاج میں بھی

ب ب ب ب ب ب ب ب — آزمودہ ہے۔ اس غسل کے نقش کو

غ غ غ غ غ غ غ — لکھکر نہانے والے پانی میں ملادیں۔

ث ث ث ث ث ث ث — اور ذکر کیا ہو تیل لگا کر اس نقش

ح ح ح ح ح ح ح — کے پانی سے غسل کر لیں۔ اللہ تعالیٰ

یا ناصر یا ناصر یا ناصر — شفا عطا فرمانے والے ہیں۔

## علامات سحر یعنی جادو کی شناخت:۔

سحر یعنی جادو کی پہچان یہ ہے کہ مریض دن بدن سوکھتا جاتا ہے کہتے ہیں کہ کھاتا ہے بکری کی طرح سوکھتا ہے لکڑی کی طرح اور جادو والے کا چہرہ روز بروز پیلا پڑتا رہتا ہے اور جو تیل ہم نے اوپر ذکر کیا ہے یعنی منزل کا دم کیا ہوا اس تیل کی مالش کرنے سے بدن میں سے اکثر کانچ بال، چونا، ربڑ اور کوڑا کچرا نکلتے ہیں۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ بہت دنوں سے بیمار ہے اور اس کا علاج مشکل پڑتا ہے کوئی دوا سے فائدہ نہیں ہوتا ہے اور یہ بھی علامت ہے کہ جادو والے مریض کے بدن میں سوئیاں اور کانٹے سے چبھتے ہیں اور یہ بھی علامت ہے کہ اس کے بدن کے کسی حصے میں یا پورے بدن میں درد ہوتا ہے اور جادو کی یہ بھی علامت ہے کہ مریض کے دائیں ہاتھ میں اس نقش نمبر ۱ کو دیکر پانچ منٹ تک پکڑوائے رکھیں۔ اس طریقہ پر کہ ہاتھ

کسی چیز پر نہ ٹکے بالکل سامنے کی جانب پورا ہاتھ اٹھائے رکھیں۔ اس نمبر 1 نقش سے ہاتھ میں وزن ہوجائے گا اور بھاری پن معلوم ہو گا جیسے کہ اٹھارہ کلو کا پتھر ہوتا ہے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ سحر جادو ہے اور اگر وزن معلوم نہ ہو تو مریض کو بیماری ہے۔ نمبر 1 کا ہاتھ میں دینے والا نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۱۷ |
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۸ |
| ۳۱۹ | ۳۳۲ | ۳۲۵ | ۳۲۲ |
| ۳۲۶ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |

ع 1

## مرض کا علاج

اگر یہ اوپر والا ع 1 کا تعویذ ہاتھ میں وزن معلوم نہ ہو مرض و بیماری ہے۔ اس کے لئے یہ بیماری والا نقش زعفران سے لکھ کر چالیس دن تک مریض کو صبح خالی پیٹ پلائیں۔

## علاماتِ جنات:

جنات کی علامات یہ ہیں کہ اگر مریض زیادہ انگڑائیاں لیتا ہے اور جمائیاں لیتا ہے تو یہ علامت جنات کی ہے اور ایک علامت جنات والے مریض کی یہ ہے کہ اس کی آنکھ سرخ گلابی ہوگی جیسے کہ لال آنکھیں شرابی کی ہوتی ہیں، اور ایک علامت یہ ہے کہ اس کا منہ ہونٹ خشک ہوں گے۔ جس کی وجہ سے پانی بھی زیادہ استعمال کریگا۔ جنات والے مریض کی شناخت کے لئے یہ بھی کرکے دیکھیں کہ نمبر 1 جو اوپر لکھا گیا ہے۔ سیدھے ہاتھ میں دیں پانچ (۵) منٹ تک پانچ (۵) منٹ کے اندر اندر جن حاضر ہو جائے گا اور اگر پانچ (۵) منٹ کے بعد بھی جن حاضر نہ ہو تو پانچ منٹ کے بعد ع 2 کہ اس کی تاثیر زیادہ ہے ع 1 سے بعض مرتبہ ع 2 کے نقش سے بھی جن حاضر نہیں ہوتا صرف ہاتھ میں لرزہ و کپکپی ہوتی ہے تو بھی سمجھ لینا چاہیئے کہ

جن کا اثر ہے ۲ کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٢٦ | ٣٢٩ | ٣٣٣ | ٣١٩ |
| ٣٣١ | ٣٢٠ | ٣٢٥ | ٣٣٠ |
| ٣٢١ | ٣٢٥ | ٣٢٨ | ٣٢٤ |
| ٣٢٩ | ٣٢٣ | ٣٢٢ | ٣٣٤ |

## جنات والے مریض کا علاج

اگر مریض پر جن کا اثر ہے تو اس مریض کو پانی اور تیل جو کہ منزل کا دم کیا ہوا ہو دیویں نمبر ۹ سحر زدہ کے علاج کے طریقہ پر استعمال کرائیں اور غسل کے نقش کے علاوہ چالیسؒ دن کے لئے فلیتہ دیویں اور نقش علیؓ جو پہلے گزر چکا ہے موم جامہ کر کے یا تامبے کے کھول میں ڈالکر کالے رنگ کے تاگہ (دھاگہ) سے گلے میں ڈالدیں۔

## حقیقت آسیب

آسیب جسے ہمزاد بھی کہتے ہیں انسان کے مرجانے کے بعد جب اسے قبر میں دفن کرتے ہیں اور دفن کرتے وقت آیت قرآنی مِنھا خَلَقْنٰکُمْ وَفِیھَا نُعِیْدُکُمْ وَمِنْھَا نُخْرِجُکُمْ تَارَۃً اُخْرٰی نہ پڑھیں تو ہمزاد دفن ہونے سے رہ جاتا ہے اور پھر وہ ایسے لوگوں کے بدن میں گھستا ہے جن کا خون اُن کے موافق ہوتا ہے اور گھس کر پریشان کرتا ہے اور انسان کے اوپر اپنا تسلط جمالیتا ہے۔ پھر انسان وہی بولتا ہے جو وہ چاہتا ہے۔ بعض مرتبہ غیبی خبریں بھی بیان کرتا ہے، اور جھوٹ بولنا اس کا مخصوص وظیفہ ہوتا ہے، اور غلط سلط خبریں بیان کرتے ہیں، اور بعض مرتبہ لوگ آسیب زدہ سے اپنے اور اپنے متعلقین کے حالات معلوم کرتے ہیں کہ کس کو کیا ہے اور کیا مرض و بیماری ہے۔ وہ آسیب زدہ انسان جھوٹ موٹ بہت کچھ بتاتا ہے۔

**آسیب کی علامات :-** آسیب زدہ مریض کی آنکھیں نیچی رہیں گی۔

کہ وہ نظر سے نظر ملا کر نہیں دیکھے گا بلکہ آنکھیں نیچی رکھے گا جیسے کہ کوئی مجرم عدالت میں حاکم کے سامنے شرمندہ ہوتا ہے۔ آسیب کی علامت یہ بھی ہے کہ کوئی دوا اثر نہیں کرتی اور مرض کی شکل اختیار کر لیگا۔

## بہت ضروری ہدایت

بہت ضروری ہدایت یہ ہے کہ آسیب زدہ اور سحر زدہ اور جنات والے مریضوں کے لئے کم سے کم ایک ہفتہ نمک بالکل بند کرا دیں نمکین چیز کوئی استعمال نہ کریں۔ جب تک علاج چلتا رہے تو بہتر ہے کہ نمک بند ہی رکھیں۔ ورنہ تو ایک ہفتہ ضرور بند رکھیں۔ یہ خاص طور پر خیال رکھنے کی بات ہے اور مریض کو علاج کے دنوں میں روزانہ صبح نہار مُنہ ایک مرتبہ درود ابراہیمی ایک مرتبہ سورت فلق ایک مرتبہ سورت ناس پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیا کریں۔ یہی پانی صبح کو سب سے پہلی غذا ہو گی۔

## بغیر حاضر کئے جنات کو جلانا

میرے استادِ محترم نے بتایا کہ اس فلیتہ سے بغیر حاضر کئے جنات جل جاتے ہیں اور آسیب بھی جل جاتے ہیں۔ اس فلیتہ کو نئے مٹی کے چراغ میں تل کے تیل کے ساتھ بھگو کر جلائیں۔ یعنی سلگائیں۔ ۲۱ دن تک نقش مکرم یہ ہے۔

اللھم احرق الشیاطین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٣ | ٢ | ١٦ |
| ٨ | ١٠ | ١١ | ٥ |
| ١٢ | ٦ | ٧ | ٩ |
| ١ | ١٥ | ١٤ | ٤ |

اگر نہ جاوے تو جل جاوے

### ضروری نوٹ

نقش کے پیچھے "یہ عبارت" ضرور لکھنی چاہیئے۔ (اگر نہ جاوے تو جل جاوے)

## فلیتہ کے استعمال کا طریقہ

فلیتہ کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ فلیتہ کو روئی سے لپیٹ کر اوپر سے کالا دھاگہ لپیٹ دیں پھر مٹی کے برتن میں تیل لے کر اور اس فلیتے کو تیل میں بھگو کر سلگائیں اور مریض کو دکھائیں۔

**ضروری ہدایت:۔** ہمیشہ یہ بات یاد رکھیں کہ فلیتہ سورج چھپنے کے بعد روشن کیا جاتا ہے۔ فلیتے کئی قسم کے ہیں۔ ۱ کا فلیتہ عام طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۲ کا فلیتہ زیادہ اثر رکھتا ہے ۳ کا فلیتہ سب سے زیادہ تیز اثر رکھتا ہے۔ ترتیب وار لکھتے ہیں غور سے دیکھیں۔

۱ کا فلیتہ:۔ یا مہلائیل یا ثمنائیل یا میکائیل یا جبرئیل ×

۲ کا فلیتہ:۔ یا مہلائیل یا ثمنائیل یا میکائیل یا جبرئیل شیطان فرعون ہامان شداد ×

۳ کا فلیتہ:۔ یا مہلائیل یا ثمنائیل یا میکائیل یا جبرئیل شیطان فرعون ہامان ابلیس یا مہلائیل یا ثمنائیل یا میکائیل یا جبرائیل ×

**ایک بہت تیز اثر فلیتہ:۔** یہ فلیتہ اُن سب فلیتوں میں سے بھی زیادہ اثر رکھتا ہے، کبھی اس کو بھی ضرورت کے وقت استعمال میں لائیں۔ اس فلیتہ کو اوپر کئے ہوئے طریقہ کے مطابق ۲۱ دن متواتر مسلسل استعمال کرائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ | دجال |
| ۳ | ۵ | ۷ | نمرود |
| ۴ | ۹ | ۲ | ابلیس |
| فرعون | ہامان | قارون | شداد |

اگر نہ جاویں تو جل جاویں

۱ ، ۲ ، ۳ کے فلیتے سحر جادو آسیب اور جنات والے مریض کے لئے عام ہیں اور اُن فلیتوں کو سرسوں کے تیل میں روشن کریں۔ ۴۰ چالیس دن تک روزانہ رات کو مریض کو سامنے بٹھا کر تاکہ مریض اس چراغ کو دیکھتا رہے۔ جب تک وہ چراغ دھواں دیتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کا ہمیشہ کیلئے جنات و آسیب سے چھٹکارہ و نجات مل جائے گی۔ اللہ تعالیٰ ہی نفع نقصان کے مالک ہیں اور سب کچھ انہیں کے قبضہ میں ہے۔

## مریض کیلئے علاج کے درمیان کی ہدایت :۔

مریض علاج کے درمیان اپنے شہر یا گاؤں، قریہ سے باہر نہ جائے بلکہ بہتر ہے کہ علاج کے درمیان اپنے گھر سے ہی نہ نکلے اور مریض اس گھر میں تو بالکل ہی نہ جائے جسمیں بچہ کی پیدائش ہوئی ہو۔ ایک ہفتہ تک کم سے کم دوسری ہدایت یہ ہے کہ مریض اپنے گلے کے تعویذ کو اسقدر چھوٹا اور تنگ کر کے باندھے کہ اگر مریض اس کو توڑنا چاہے تو توڑ نہ سکے۔ یعنی دھاگہ بھی مضبوط ہو تیسرے یہ کہ جنات و جادو و آسیب والے مریض کسی وقت بھی اپنے گلے سے تعویذ باہر نہ نکالیں ان باتوں پر عمل کرنا بہت ضروری ہے۔ عامل کے لئے بتانا ضروری ہے اور مریض کے لئے عمل کرنا بہت ضروری ہے

## تمام قسم کے نظرِ بد اور آسیب اور جادو وغیرہ سے حفاظت کیلئے

یہ تعویذ ایک زبردست پائے کے عالم و عامل کہ جن کے نام سے جنات خوف کھاتے تھے ان کی جانب سے اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے لئے ہدیہ ہے اور اس تعویذ میں اصحابِ کہف کے نام ہیں۔ تعویذ کے ساتھ ساتھ نقش کو لکھا جاتا ہے

اور موم جامہ کر کے کالے دھاگے سے گلے میں ڈالدیں. انشاءاللہ تعالیٰ بے انتہا مفید پائیں گے وہ تعویذ اور نقش یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. الٰھی بحرمۃ یملیخا مکسلمینا کشفو طط میبونس کشافطیوس اذا نطیولنس یوانس بوس وکلبھم قطیمور وعلی اللہ قصد السبیل ومنھا جائر ولوشاء لھدکم اجمعین وصلی اللہ تعالیٰ علی سید نا محمد والہ واصحابہ وبارک وسلم ان اللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

## بہت ضروری نوٹ و یاداشت

یہ بات ہمیشہ یاد رہنی چاہیئے کہ نقش بھرنے کے لئے سب سے اول چھوٹے عدد کو پہلے لکھا جاوے پھر اس کے بعد جو اس سے بڑا ہو پھر اس کے بعد جو اس عدد سے بڑا ہو اسی طرح پورا مکمل نقش بھرنا چاہیئے. یہ قاعدہ ہر قسم کے نقش کو پُر کرنے کا ہے. یہ اصول ہرگز نہ بھولیں غور کر کے دیکھ لیں.

## جنات وشیاطین کے حملوں سے محفوظ رہنے کا بے مثال قلعہ

حضرت عبدالرحمٰن ابن خلیش رض سے معلوم کیا گیا (جبکہ یہ بہت بوڑھے عمر رسیدہ ہو چکے تھے) کہ آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا. ان صحابیؓ نے جواب دیا کہ ہاں دیکھا تھا. پھر ان سے معلوم کیا گیا اُس رات میں جبمیں شیاطین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ فریب کرنا چاہتے تھے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا کیا ؟ عبدالرحمٰن ابن خلیش رضی اللہ عنہ

نے جواب دیا کہ شیطان پہاڑوں کے دروں اور نالوں سے نکل نکل کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ ان شیطانوں میں ایک شیطان تھا جس کے پاس آگ کا ایک شعلہ تھا۔ جس سے وہ بدبخت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک بال جلانا چاہتا تھا۔ اسی درمیان میں جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم پڑھئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا پڑھوں؟ جبرئیل علیہ السلام نے کہا یہ دعا پڑھئے۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَبَرَأَ وَذَرَأَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنَ الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا پڑھی پڑھتے ہی شیطانوں کی آگ بجھ گئی اور اللہ تعالیٰ نے ان سب جناتوں اور شیاطینوں کو شکست دی اور ناکام بنا دیا۔ (اسد الغابہ صفحہ ۹ ج ۴)

## شیطانوں اور جناتوں کے گھراؤ میں آکر بچنے کا قلعہ

اگر کسی کو راستوں اور جنگلوں یا کسی بھی جگہ شیاطین اور جنات اور آسیب وغیرہ گھیر لیں اور چاروں طرف سے حملہ کرنے کے لئے آمادہ ہو جائیں تو اس کو چاہیئے کہ بلند آواز سے اذان دیوے اور بلند آواز سے ہی آیۃ الکرسی پڑھے اس عمل سے ایک بھی جن اور شیطان نہیں آئے گا۔ سب کے سب بغیر تکلیف دیئے بھاگ جائیں گے۔ یہ عمل عجیب اور مجرب ہے جب جنات وشیاطین کی سرکشی سے پریشان ہو جائے۔

خصائص کبریٰ میں بیہقی سے بروایت حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ

پوشیدہ خزانے (3)

منقول ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں شکایت کی اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت میں بستر پر لیٹتا ہوں تو اپنے گھر میں اچانک چکی کی سی اور شہد کی مکھی کی سی بھنبھناہٹ سنتا ہوں اور بجلی کی سی چمک دیکھتا ہوں میں نے رات کو جب گھبرا کر اپنا سر ڈرتے ہوئے اٹھایا تو اچانک مجھ کو ایک کالا سایہ اونچا لٹکتا ہوا نظر آیا وہ میرے گھر کے صحن میں لمبا ہوتا جاتا تھا۔ میں نے اس کو پکڑنے کا ارادہ کیا اور اس کی کھال کو ہاتھ لگایا۔ اس نے میرے منہ پر آگ کا شعلہ پھینکا جس سے مجھے گمان ہوا کہ اس نے مجھے پھونک دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابو دجانہ تیرے گھر کا رہنے والا جن برا ہے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو حکم دیا قلم دوات کاغذ میرے پاس لاؤ اور فرمایا کہ لکھو یہ دعا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ رَّسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اِلٰى مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ مِنَ الْعٰلَمِيْنَ وَالسَّائِحِيْنَ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ تَكُ عَاشِقًا مُوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُقْتَحِمًا اَوْ دَاعِيًا حَقًّا بَاطِلًا هٰذَا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَوْثَانِ وَالْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهُ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ تُغْلَبُوْنَ حٰمٓ لَا تُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

حضرت ابو دجانہؓ فرماتے ہیں کہ اس مبارک خط کو اپنے گھر لے گیا اور میں اس کو اپنے سر کے نیچے رکھ کر سو گیا، اور جب میں نیند سے بیدار ہوا

تو ایک چلانے والے کی آواز سنی اور وہ یوں کہہ رہا تھا۔ اے ابو دجانہ قسم ہے
لات وعزیٰ کی (بتوں کے نام ہیں) ہم کو ان کلمات نے پھونک دیا۔ اگر اس تعویذ
والے کے طفیل سے تو ہم پر سے یہ تعویذ ہٹالے تو ہم تیرے گھر میں کبھی نہ آئیں
اور نہ تیرے پڑوس میں اور نہ اس جگہ جہاں یہ نقش ہوگا۔ ابو دجانہؓ فرماتے ہیں
صبح ہوئی میں نے فجر کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھی اور جو
کچھ میں نے جنات سے سنا تھا اس کی آپ کو اطلاع دی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا۔ اے ابو دجانہؓ ہٹالے عذاب کو ان لوگوں پر سے قسم اس ذات کی جس نے
مجھے حق پر بھیجا ہے کہ وہ اس کا رنج و عذاب قیامت تک پائیں گے (اگر نہ ہٹاوے
گا تو) نوٹ :۔ اس نقش کو تعویذ بنا کر اس انسان کو گلے میں ڈالنا چاہیئے
جو جنات کے ستانے سے تنگ آگیا ہو اور اس نقش کو گھر میں بھی لگانا چاہیئے
جس گھر میں جنات نے اپنا گھر بنالیا ہو اور پریشان کرتے ہوں نکلتے نہ ہوں۔

## جنات و آسیب و جادو اور موذی جانوروں سے حفاظت کیلئے

جملہ قسم کے آفات و بلیات جادو، جن، آسیب و تکلیف دہ جانوروں
سے حفاظت کیلئے مستند و مدلل و مجرب عمل ہے کہ صبح و شام ایک مرتبہ منزل کا
پڑھنا بہت زیادہ مفید ہے۔ یہ منزل قرآن کریم کی تینتیس ۳۳ آیتیں ہیں جو ایک
کتاب کی شکل میں کتب خانوں میں ملتی ہیں۔ منزل کے نام سے ہی ملتی ہیں۔ فائدہ
اٹھائیں اور ہر عامل کو اس کا پاس رکھنا بہت ضروری ہے۔

## جس مکان میں آسیب و جنات کا خطرہ ہو اسکی حفاظت کیلئے

جس مکان یا دکان وغیرہ وغیرہ میں جنات و آسیب کا خطرہ ہو یا
پتھر، اینٹیں، بال، خون گوشت کی ہنڈیاں وغیرہ گرتی ہوں تو اس کی روک تھام

کیلئے اس نقش کو لکھ کر لٹکا دیں۔
اس نقش کو کئی مرتبہ آزمایا ہے۔ مفید ہی ثابت ہوا اور انشاء اللہ مفید ہی پائیں گے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۶ | ۹۹۱۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۰۹ |
| ۹۹۲۱ | ۹۹۱۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۲۰ |
| ۹۹۱۱ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۱۴ |
| ۹۹۱۸ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۲۳ |

نقشِ معظم یہ ہے ↑

## جنات و آسیب و نظرِ بد سے حفاظت کیلئے

یہ نقش آیت الکرسی کا ہے اس کو بھی ضرورت کے وقت استعمال فرمائیں اور فائدہ اٹھائیں آیت الکرسی کی خاصیت آگے دیکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۴۳ | ۱۵۳۰ | ۱۵۴۵ |
| ۱۵۴۴ | ۱۵۴۲ | ۱۵۴۰ |
| ۱۵۲۹ | ۱۵۴۶ | ۱۵۴۱ |

## جس انسان کو جنات و شیاطین نے اُلّو بنا دیا ہو۔

جس انسان کو جنات و شیاطین و آسیب نے ستاتے ستاتے اُلّو (گھگو) بنا دیا ہو اس کے الٹے بائیں کان میں یہ آیت سات مرتبہ پڑھیں اور سات مرتبہ ہی اذان دیں، اور سات مرتبہ فاتحہ چاروں قل آیۃ الکرسی سورت طارق سورت حشر کی آخری تین آیتیں اور سورت والصافات پوری پڑھیں اوپر والی آیت یہ ہے وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے فوراً شیطان پیچھا چھوڑ دیتا ہے ورنہ جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ مجربات میں سے ہے۔

**اپنی اور گھر کی حفاظت کیلئے حصار:** ۔ رات کو سوتے وقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر شہادت

کی انگلی پر دم کر کے مکان کے چاروں طرف انگلی کے اشارے سے حصار کر لیا جاتا ہے. اس عمل سے ہر طرح کے ہونے والے ٹونے ٹوٹکے جان ومال وغیرہ کی حفاظت رہتی ہے (باذن اللہ تعالیٰ وعونہ)

**اگر کسی مکان یا دوکان و محل فیکٹری کارخانہ میں آسیب کا اثر ہو یا جناتوں اور شیطانوں نے اس کو اپنا ڈیرہ بنالیا ہو اس کو نکالنے کا عمل ہے۔** اگر کسی مکان، دوکان یا کسی بھی مقام پر جناتوں وغیرہ نے اپنا قبضہ کر لیا ہو اور صاحبِ مکان وغیرہ کو تنگ و پریشان کرتے ہوں یا اس میں رہنے والے کو جان سے مار ڈالتے ہوں یا اس مکان میں جادو کر دیا گیا ہو کہ خون کی ہنڈیاں آتی ہوں یا اس مکان میں بالوں کی چٹیاں گرتی ہوں یا اینٹ پتھر اس مکان وغیرہ میں گرتے ہوں یا گوشت وغیرہ آتے ہوں تو چاہیئے ایسے مکان ودوکان وقلعہ وغیرہ کو کیل دیں اور حصار کر دیں اس عمل کے ذریعہ سے. یہ عمل وہ عمل ہے جس پر میرے استاذ محترم مالداروں سے پانچ پانچ ہزار روپے لیتے ہیں. اس بنا پر یہ عمل میں اپنی اللہ تعالیٰ کی جانب سے ملنے والی نعمت پر پوری سخاوت کرتے ہوئے تحریر کر رہا ہوں، لوگوں کو چاہیئے کہ اس عمل سے فائدہ اٹھائیں اور اس کتاب والوں کو اس عمل کی اور مزید اجازت دیتا ہوں اور دعا بھی کرتا ہوں۔

**خوشخبری:-** یہ عمل صاحبِ کتاب غیر مسلموں کے لئے بھی کر سکتے ہیں سبھی کو اس سے فائدہ ہوگا. انشاء اللہ تعالیٰ الیقین کے ساتھ کریں. اللہ تعالیٰ فائدہ ضرور عطا فرمائیں گے. لیکن اس عمل کی قدر واہمیت بڑھانے کے لئے عامل کو چاہیئے کہ جس کے لئے یہ عمل کرے اس سے کچھ نہ کچھ اپنے عمل اور محنت کا صلہ ضرور لیوے۔ اب اس عمل کا طریقہ دیکھیں۔

محمد اجمل مشتاق

## نقشِ حفاظت۔

جو آگے دیکھیں گے چار عدد لکھ کر مٹی کی
چار کلیوں میں رکھ دیں اور مٹی کے ہی چار
ڈھکنوں سے ان کلیوں کو بند کر دیں۔ اِن مٹی کے ڈھکنوں کو اڑد (ماش)
کی دال پیس کر یعنی اس کے آٹے سے لیپ کر دیں اور مکان وغیرہ کے چاروں
کونوں میں ایک ہاتھ برابر گڈھا گھڑا کر کے دفن کر دیں۔ جیسے مکان کا نقشہ




یہ ہے۔ اس نقشے میں چھ کونے ہیں
صرف چار کونوں میں ان کلیوں کو دفن
کرنا ہے۔ یا تو بیت الخلا کے برابر والے
کونے میں کلیہ دفن کریں یا حمام کی برابر
میں دفن کریں۔ جیسا کہ اس نقشہ میں چار چڑتے بنی ہوئی ہیں۔ انہیں چڑیوں کی
جگہ پر کلیہ دفن کریں گے اگر مکان دوکان وغیرہ میں فرش سنگِ مرمر کا ہوگا تو وہ بھی
توڑنا پڑے گا۔ کلیوں میں رکھنے والا نقشِ حفاظت یہ ہے۔ اس نقشہ میں
چاروں خلفاء کے نام ہیں۔ غور سے دیکھ لیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بسم اللہ لکھیں قل ھو اللہ دکھنی ابراھیم خلیل اللہ، پوربی امیر حمزہ
اتری حضرت علی کرم اللہ وجہہ

ابوبکر صدیق بحق خواجہ عبدالکریم ... عمر رضی اللہ عنہ

حضرت شہر خدا جبرئیل علیہ السلام
حضرت میکائیل علیہ السلام
محمد
حضرت شہر خدا عزرائیل علیہ السلام
حضرت اسرافیل علیہ السلام

اور چار عدد لوہے کی کیلیں لے کر اور ہر ایک کیل پر ۲۵-۲۵ مرتبہ
اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا وَّاَكِيدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكَافِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝
پڑھ کر دم کر کے مکان وغیرہ کے اوپر کونے میں جہاں پر کہ کلیاں
نیچے دفن کی ہیں بالکل اس کی بیدھ میں اوپر ٹھونک دیں اور منزل پڑھ کر پانی
پر دم کر کے بوتل میں رکھ لیں، اور اس پانی کو روزانہ مغرب کی نماز کے بعد (سورج
چھپنے کے بعد) کسی برتن میں لے کر ناخنوں کے ذریعہ مکان کی دیواروں پر چھڑک
دیں. عمل پورا ہو گیا اگر آسانی ہو تو مکان کی چھت پر سات دن تک برابر رات
کو مغرب کے بعد اذاں دیں اتنی آواز سے کہ صرف گھر گھر میں ہی آواز رہے. نیز
رات کو آیت الکرسی ایک مرتبہ زور سے پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے پورے بدن
پر پھیر لیں اس عمل سے شیاطین وجنات دفع ہو جاتے ہیں.

## جنات وشیطانوں سے حفاظت کے لئے۔

میرے پیر و مرشد طبیب روحانی وجسمانی مرے مربی حضرت شیخ
مدظلہ العالی وزاد فیوضہم العالی نے فرمایا کہ جب بیت الخلاء (لیٹرین) میں
جاؤ تو سر کو ڈھانک کر جاؤ کیونکہ جناتوں نے خود بتایا ہے کہ ہم اس پر سوار
ہوتے ہیں اور ایذا تکلیف پہنچاتے ہیں. جو ننگے سر بیت الخلاء میں جاتا ہے
اور فرمایا کہ اس دعا کو ضرور پڑھے. کبھی بھی ترک نہ کرے اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ
مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔ اے اللہ میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں خبیث جنات مردوں اور خبیث جنات
عورتوں سے!

## آیت الکرسی کی تاثیروں میں سے ایک تاثیر

حضرت ابو ہریرہؓ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقۃ الفطر کے غلہ کی نگرانی

کے لئے مقرر فرمایا۔ ایک دن رات کو ایک شخص آیا اور اس غلہ میں سے چرا کر لے جانے لگا۔ حضرت ابوھریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس کو پکڑ لیا اور کہا کہ تجھکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے کر جاؤنگا۔ اس شخص لے کہا کہ میں بہت زیادہ غریب آدمی ہوں اور بے انتہا تنگ دست ہوں۔ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس کی معذرت پر رحم کرتے ہوئے چھوڑ دیا۔ صبح کو میں نے یہ واقعہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو جاکر سنایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس چور نے کیا کہا؟ اس نے اپنے (میں نے جواب سنایا کہ) بال بچوں کے پالنے کی اور اپنی شدید حاجت کی شکایت کی یہ جواب سننے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ چور جھوٹا ہے اور فرمایا کہ وہ چور پھر آوے گا تو پھر میں رات کو اس کے انتظار میں بیٹھ گیا کیونکہ مجھے یقین ہوگیا کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی معصوم ذات فرما رہی تو ضرور آوے گا۔ پھر وہی چور رات کو آیا اور اس نے غلہ چرایا میں نے پھر اس کو پکڑ لیا اور کہا کہ میں تجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے کر جاؤنگا۔ پھر اس چور نے سخت عذر پیش کیا اور کہا کہ میرے چھوٹے چھوٹے بچے ہیں، بہت غریب و ناتواں ہوں۔ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ پھر میں نے اس کے حال پر رحم کھاتے ہوئے چھوڑ دیا اور اس چور نے یہ بھی کہا کہ اب پھر نہیں آونگا۔ جب صبح ہوئی تو میں نے دربار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں جاکر رات کا واقعہ بیان کیا۔ بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود معلوم کیا کہ رات میں آنے والے چور کا کیا حال ہے۔ میں نے تمام قصہ بیان کیا پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابوہریرہؓ اس چور نے جھوٹ کہا اور وہ پھر آویگا۔ ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ پھر تیسری رات کو میں اس چور کی تاک میں بیٹھ گیا۔ وہ پھر آیا اور اس نے غلہ چرایا۔ ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے پھر اسکو پکڑ لیا اور میں نے کہا کہ تجھے ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے کر

جاؤنگا تو جھوٹ بولتا ہے اور وعدہ کرتا ہے کہ پھر نہیں آؤنگا. اس نے کہا کہ بس اب اور چھوڑ دو. میں آپ کو قیمتی بات بتلاتا ہوں کہ جس سے اللہ تعالیٰ آپ کو بہت فائدہ دیں گے. میں نے پوچھا کہ وہ کیا ہے. اس نے بتلایا کہ جب آپ سونے کے لئے بستر پر جاویں تو آیتہ الکرسی پڑھیئے اللہ تعالیٰ آپ کے لئے اپنے فرشتوں کو جو حفاظت کرنے کے لئے مقرر ہیں ڈیوٹی لگا دیں گے اور تمام رات شیطان آپ کے پاس نہیں آوے گا. ابوہریرہ رضؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس چور کو چھوڑ دیا پھر صبح کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود پوچھا کہ رات کو آنے والے شخص کا کیا حال ہے؟ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُس نے کہا کہ میں تجھے کچھ کلمات بتلاتا ہوں. جس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ تجھے بہت فائدہ دیں گے. میں نے معلوم کیا وہ کیا کلمات ہیں تو اس نے بتایا کہ جس وقت تو اپنے آرام کے بچھونے و بستر پر سونے کے لئے آوے تو آیتہ الکرسی پڑھ اور پوری گفتگو سنائی. ابوہریرہ رضؓ کی گفتگو سننے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ شخص ہے تو جھوٹا مگر بات اس نے سچ کہی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابوہریرہ رضؓ جانتے ہو یہ تین روز سے آنے والا کون شخص تھا؟ میں نے عرض کیا میں نہیں جانتا. حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ وہ شیطان تھا. یہ حدیث بخاری شریف میں ہے.

## آیتہ الکرسی سے شیطان و جنات جل جاتے ہیں :-

ایک صاحب کھجور فروخت کرنے کے لئے بصرہ گئے. بصرہ میں کوئی مکان ٹھہرنے کے قابل نہیں پایا. ہاں ایک مکان تھا جس میں مکڑیوں نے جالا لگا رکھا تھا. لوگوں سے اس مکان کے متعلق معلوم کیا کہ یہ کیوں اُجڑا

پڑا ہے۔ لوگوں نے بتایا کہ یہ مکان خالی پڑا رہتا ہے اور اس میں جنات اور شیاطین کا اثر ہے۔ مالک مکان سے کہا کہ آپ ہمیں یہ مکان کرایہ پر دے دیں مالک مکان بولا کہ آپ کیوں اپنی جان کو موت کا لقمہ بناتے ہو اس مکان کو لے کر کیونکہ اس مکان میں ایک بہت بڑا جن رہتا ہے کہ اس خبیث جن نے اس میرے مکان کو اپنا گھر بنا لیا ہے اور اپنا قبضہ جما لیا ہے اور جو کوئی انسان اس میں رہتا ہے اس کو ہلاک کر دیتا ہے یہ کھجور والے صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے مالک مکان سے اصرار کرتے ہوئے مکان کرایہ پر لے لیا اور کہا دیکھا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ میری مدد فرمائے گا مالک مکان نے کہا آپ کی مرضی۔ صاحبِ کھجور فرماتے ہیں کہ میں اس مکان میں ٹھہرا رات کو ایک بہت بڑے ڈیل ڈول کا شخص میرے قریب آیا کہ جس کی دونوں آنکھیں آگ برسا رہی تھیں اور سر سے پیر تک اسکا پورا بدن کالا سیاہ فام تھا۔ میں نے آیتہ الکرسی پڑھنی شروع کی تو اس جن نے بھی آیتہ الکرسی پڑھنی شروع کی جو میں پڑھتا تھا وہی وہ جن بھی پڑھتا تھا۔ جب میں نے وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَالْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ کے کلمات پڑھے تو اس جن سے یہ کلمات نہیں پڑھے جا سکے۔ میں نے انہیں کلمات کو کئی مرتبہ پڑھا کہ جس جگہ پر وہ خبیث جن کھڑا تھا آگ سی لگی اور وہ جل گیا۔ پھر میں اسی مکان میں ایک طرف کنارے میں سو گیا۔ صبح کو جو میں اٹھا تو جہاں پر اس جن کو کھڑے ہوئے دیکھا تھا اس جگہ پر کچھ راکھ پڑی ہوئی دیکھی اور یہ آواز سنی کہ اے فلاں تم نے ہمارے آدمی کو جلا دیا، آواز لگانے والے کا پتہ نہیں چلا کہ کون کہہ رہا ہے۔ میں نے زور سے آواز لگا کر معلوم کیا کہ کس چیز سے جلا دیا۔ پھر آواز آئی وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ

اُلعَلِیُّ العَظِیمُ کے کلمات کے ذریعہ سے جلا دیا۔

**ایک عظیم فائدہ:-** اگر آیتہ الکرسی ایسے خطرناک حالات میں پڑھی جائے تو آیتہ الکرسی کم سے کم تین ۳ مرتبہ پڑھیں اور ایک مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھنے کے بعد تین مرتبہ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ العَلِیُّ العَظِیمُ کے کلمات پڑھیں اسی طرح یہ عمل تجربہ میں آیا ہوا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ آیتہ الکرسی تین ۳ مرتبہ اور وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ العَلِیُّ العَظِیمُ کے کلمات ۹ (نو) مرتبہ پڑھے جائیں۔ سوتے وقت اگر گندے خواب دیکھتے ہوں تب بھی اسی طرح پڑھیں اور یہ عمل ہمارے بزرگوں کے تجربات میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ فائدہ بخشیں ہم سب کو۔

**ایک مزید فائدہ:-** حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سوتے وقت آیتہ الکرسی پڑھ لے تو رات بھر شیطان اس کے پاس بھی نہ آئے۔

**جنات کو اللہ کے کلمات کے ذریعہ جلانا:-** اگر کسی پر جنات و شیاطین کا اثر ہو اور اسے جلانا ہو تو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کے کلمات کو ذریعہ بناتے ہوئے کام کرے اس طرح پر کہ اس کے سیدھے کان میں ۷ سات مرتبہ اذان دیوے اور پھر اسی کان میں سورۂ فاتحہ اور سورۂ فلق و الناس اور آیتہ الکرسی اور سورۃ مومنون کی آخیر کی تین آیتیں اور سورت حشر کی آخری تین ۳ آیتیں اور سورۃ الصافات کی اول کی آٹھ آیتیں پڑھ کر کان میں زور سے پھونک مارے۔ اس عمل سے وہ جن حقیقت میں جل جائے گا۔ یہ عمل آزمودہ ہے اور صحیح ہے۔ (مجربات صحیح)

## آیتہ الکرسی کی ایک اور تاثیر:۔

جو شخص آیتہ الکرسی کو ہر نماز کے بعد پڑھا کرے۔ شیطان کے وسوسوں سے اور خبیث جنات کے مکر و فریب سے امن میں رہے گا۔ ہر نماز کے بعد آیتہ الکرسی پڑھنے سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔ ایک شخص نے حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میرے گھر میں خیر و برکت نہیں ہوتی۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے علاج بتایا کہ تم آیتہ الکرسی کیوں نہیں پڑھتے (یعنی پڑھنی چاہیئے)

آیتہ الکرسی کا نقش یہ ہے

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۴۳ | ۱۵۳۰ | ۱۵۴۵ |
| ۱۵۴۴ | ۱۵۴۲ | ۱۵۴۰ |
| ۱۵۲۹ | ۱۵۴۶ | ۱۵۴۱ |

اگر جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد ۳۱۳ مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھے گا تو اس کے رزق میں ایسی برکت ہوگی کہ وہ اس کے خیال و گمان میں بھی نہ آئے ہوگی۔ مجربات میں سے صحیح مجرب ہے۔

## آیتہ الکرسی کے بعد دعا بھی قبول ہوتی ہے:۔

اگر تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھے اور یہی تعداد رسولوں کی بھی ہے اور یہی تعداد اصحاب بدر کی بھی ہے پڑھے پھر اس کے بعد دعا کرے تو وہ دعا قبول ہوتی ہے (مجربات دیربی)

## بلغم کے مرض میں بھی آیتہ الکرسی مفید ہے:۔

اگر سفید نمک کی سات ڈلیاں (کنکریاں) لیویں اور اس ہر ایک ڈلی یعنی کنکریاں پر سات مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھ کر دم کریں اور ایک

ایک ڈلی روزانہ صبح کو چوسیں تو بلغم کے مرض سے نجات حاصل ہوتی ہے۔
یہ عمل کثیر الاستعمال ہے۔ (مجربات الاکابر)

## غلّہ کی حفاظت میں بھی آیۃ الکرسی مفید ہے:۔

اگر غلہ کی حفاظت کے واسطے ایک کاغذ پر آیۃ الکرسی لکھ کر اور نیچے مدینۃ المنورہ کے سات فقہاء کے نام لکھ کر غلّہ میں رکھدیں تو غلّہ میں کیڑوں سے حفاظت رہے گی۔ سات فقہاء کے نام حفاظت کے بیان میں دیکھیں۔ (مجربات صحیح)

## آیۃ الکرسی حفاظت کا بہترین قلعہ:۔

جس مال یا اولاد پر آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کردیں یا لکھ کر مال میں رکھ دیں یا بچہ کے گلے میں ڈالدیں تو شیطان اس مال اور اولاد کے قریب بھی نہیں آوے گا یہ بات مستند اور مدلّل ہے (مجرب استاذ)

## ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی کی فضیلت:۔

ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی ضرور پڑھنی چاہیئے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھ لیتا ہے تو اس کے جنت میں داخل ہونے کا پردہ اور آڑ موت ہے یعنی مرتے ہی جنت میں جائیگا۔ ایک حدیث میں ہے کہ ایک نماز سے دوسری نماز تک اللہ پاک کی حفاظت میں رہتا ہے۔ اگر صبح کے وقت آیۃ الکرسی پڑھ لے تو شام تک اور شام کو پڑھ لے تو صبح تک ہر طرح کے شیطان وجنات و آسیب سے حفاظت میں رہے گا۔

## ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھنے کی عجیب فضیلت:۔

ایک وہ شخص عالم جس کا اعتماد واعتبار ہے اسنے بیان کیا ہے۔ اور نیز اپنی بیاض مخصوص میں تحریر کیا ہے کہ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال کا وقت قریب تھا تو حضرت ملک الموت علیہ السلام روح نکالنے لگے اس وقت حضور علیہ الصلاۃ والسلام کو ایسا معلوم ہوا کہ جیسے آپ کے سینہ مبارک پر پتھر کی بھاری چٹان گری ہو۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ملک الموت علیہ السلام سے فرمایا کہ اے ملک الموت کیا سب انسانوں کو روح نکلنے کی اسقدر تکلیف ہوتی ہے۔ ملک الموت نے جواب دیا جی ہاں حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت تو بہت کمزور وضعیف ہوگی، اتنی تکلیف کیسے برداشت کرے گی لہذا اے ملک الموت میری تمام اُمت کی روح نکلنے کی تکلیف مجھے دیدیجئے تاکہ میری اُمت کو روح نکلنے کی تکلیف نہ ہو حضرت ملک الموت علیہ السلام نے فرمایا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو شخص آپ کی اُمت میں سے ہر فرض نماز کے بعد ایکمرتبہ آیتہ الکرسی پڑھے گا تو اس کی روح نکلنے میں اس قدر آسانی وسہولت ہوگی جیسے بچہ اپنی ماں کا دودھ پیتے پیتے سوجائے اور ماں اس سوتے ہوئے بچے کو اپنے دودھ سے علیحدہ کردے اور بچہ کی نیند میں کوئی فرق نہیں آتا ہے۔ بالکل اسی طرح سے ہر اس مومن کی روح نکلے گی جو فرض نمازوں کے بعد آیتہ الکرسی پڑھے گا۔

**ضروری نوٹ:۔** اس حدیث کا حوالہ میرے پاس نہیں لیکن معتبر ذرائع سے اس کا علم ہوا ہے اور لگتا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو مَنْ كَذَبَ عَلَىَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ اسی بنا پر اگر صحیح ہے تو الحمدللہ اور اگر غلط ہے تو میری جانب سے ہے۔ اہل علم حضرات اس کی تحقیق فرمائیں گے اور مجھے بھی اس سے مطلع فرمائیں گے حوالہ کے ساتھ۔

**آیتہ الکرسی کی عظمت:۔** حدیث شریف میں ہے کہ آیتہ الکرسی عرش کے

خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔ جب آیۃ الکرسی نازل ہوئی تو ستّر ہزار فرشتے اس کو لے کر آئے اور حدیث شریف میں ہے کہ قرآنِ کریم کی تمام آیتوں میں سے سب سے عظیم آیۃ الکرسی ہے۔

**ضروری ہدایت:۔** بعض اچھے پڑھے لکھے لوگوں کا اعتقاد ہے کہ آیۃ الکرسی خَالِدُوْنَ رکوع تک ہے۔ حالانکہ ایسی بات نہیں ہے۔ بلکہ آیۃ الکرسی ایک آیت ہے اور وہ اَلْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک ہے۔ اس کا خیال رہے۔

**منزل کے بارے میں کچھ تعارف:۔** پیچھے ذکر کیا جا چکا ہے کہ منزل ہر عامل کو اپنے پاس رکھنی چاہیئے اور ہر مریض کو روزانہ اس کا ورد رکھنا ضروری اور بہت ضروری ہے۔ علامہ محمد بن سیرینؒ تابعی ہیں وہ فرماتے ہیں کہ ایک سفر میں چند آدمی ملک شام کے ایک گاؤں میں پہونچے۔ ان مسافر چند آدمیوں کے پاس ایک قوم کے لوگ آئے اور بتایا کہ جو کوئی اس گاؤں میں ٹھہرتا ہے وہ مارا جاتا ہے (قتل کر دیا جاتا ہے) اور اس کا مال و جان سب ختم کر دیا جاتا ہے اور لوٹ لیا جاتا ہے۔ یہ بات سنکر ہمارے سفر کے سب ساتھی خوف اور ڈر کی وجہ سے چلے گئے مگر میں نے وہیں پر قیام کیا۔ اس لئے کہ میں نے یہ چند آیتیں ابنِ عمرؓ سے سنی تھیں کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کلام اللہ شریف کی تینتیس (۳۳) آیتیں ایسی ہیں کہ جو کوئی ان کو پڑھے گا تو اس رات میں کوئی درندہ اور کوئی چور اور جن و شیطان اس کو تکلیف نہیں پہنچا سکے گا۔ ان تینتیس ۳۳ آیتوں کو تلاوت کرنے والا رات سے لیکر صبح تک اپنی جان مال اولاد اور سب ساز و سامان کی طرف سے حفاظت میں رہے گا۔ علامہ محمد ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ مجھے اس مقام پر رات ہو گئی تو میں نے ان تینتیس ۳۳ آیتوں کو تلاوت کیا۔ ابھی میں جاگ ہی رہا تھا کہ اچانک

کچھ لوگوں کو دیکھا کہ وہ سب کے سب تلواریں پکڑے ہوئے میرے پاس آ گئے اور بالکل میرے قریب ہو گئے مگر مجھے کچھ نہ کہہ سکے اور نہ کر سکے جب صبح ہوئی تو میں نے اس مقام سے آگے کو سفر کا ارادہ کیا۔ چلتے وقت ایک بوڑھا شخص میرے قریب آیا اور وہ گھوڑے پر سوار تھا۔ اس کے پاس عمدہ قسم کی تیر کمان تھی، اور وہ مجھ سے یہ کہنے لگا اے شخص تو انسان ہے یا جن۔ میں نے جواب دیا کہ میں انسان ہوں تو اس بوڑھے گھوڑے سوار نے کہا کہ تیرا عجیب۔ حال ہے۔ ہم لوگ تیرے پاس رات میں سو مرتبہ سے بھی زیادہ آئے تاکہ تجھے ہلاک کر دیں، اور تیرا اسباب مال و دولت سب چھین لیویں مگر جب ہم تیرے پاس تک آئے تو تیرے اور ہمارے درمیان لوہے کی دیوار آڑ ہوتی تھی۔ اس سے ہمیں بڑا تعجب ہے۔ علامہ محمد ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ میں نے جواب دیا کہ میں نے حضرت ابن عمرؓ سے ایک روایت سنی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص قرآنِ کریم کی تینتیس ۳۳ آیتیں رات کو پڑھ لیوے تو اس کو اس رات کوئی تکلیف دینے والا جانور اور کوئی چور و ظالم تکلیف نہیں دے سکتا اور صبح تک محفوظ رہے گا۔ یہ بات سنتے ہی اس ڈاکو بوڑھے گھوڑے سوار نے اپنے تیر کمان پھینک دئے اور میرے سر کا بوسہ لیا اور اسی وقت اس نے عہد کر لیا کہ اب کبھی چوری ڈاکہ زنی لوٹ مار نہیں کروں گا! ان تینتیس ۳۳ آیتوں میں سو بڑی بیماریوں سے نجات و شفا ہے۔ جیسے جذام، برص، جنون، فالج وغیرہ جو شخص ان آیتوں کو کسی ظالم دشمن کے سامنے پڑھے گا تو اس کے ظلم و ستم سے محفوظ رہے گا۔ یہ تینتیس ۳۳ آیتیں ایسی ہیں کہ ان کے پڑھنے سے آسیب، جن، درندہ، چور اور ہر قسم کی بلا و آفت ختم ہو جاتی ہے۔ اگر کسی شخص پر جنات و آسیب

وغیرہ کا اثر ہو تو اسے سامنے بٹھا کر یہ تینتیس ۳۳ آیتیں اور تین سورتیں پڑھ کر دم کردیں۔ انھیں تینتیس آیتوں کو منزل کے نام سے کہتے ہیں اور مفید و موثر ہیں۔ خود ہمارے گھروں کی عورتیں صبح وشام اس منزل کو پڑھ کر اپنے بچوں پر دم کرتی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں دیتی ہیں۔ بچوں کے بھی ہر شکایت میں خوب ہیں۔ (روی من الاثار)

## اگر کسی پر جنات وشیاطین عاشق ہوگئے ہوں:۔

اگر کسی شخص پر جنات وآسیب عاشق و دیوانہ ہوگئے ہوں اور اس کی زندگی کو بیکار بنادیا ہو تو اس حالت میں سب سے پہلے مریض کا نمک بالکل بند کرادیں اور گلے میں نقشِ علیؓ ڈالیں اور صبح وشام منزل پڑھ کر دم کردیا کریں اور پینے کے لئے بِسۡمِ اللّٰهِ الَّذِیۡ لَا یَضُرُّ مَعَ اسۡمِهٖ شَیۡءٌ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ۔ اَفَحَسِبۡتُمۡ اَنَّمَا خَلَقۡنٰكُمۡ عَبَثًا وَّاَنَّكُمۡ اِلَیۡنَا لَا تُرۡجَعُوۡنَ فَتَعٰلَی اللّٰهُ الۡمَلِكُ الۡحَقُّ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡكَرِیۡمِ وَمَنۡ یَّدۡعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرۡهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنۡدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا یُفۡلِحُ الۡكٰفِرُوۡنَ وَقُلۡ رَّبِّ اغۡفِرۡ وَارۡحَمۡ وَاَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰحِمِیۡنَ۔ پ۱۸ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور نفع پائیں گے۔ ایسے حالات میں اس نسخہ کا ضرور استعمال کریں۔ اللہ تعالیٰ فائدہ دینے والے ہیں اور گلے کا تعویذ ہر وقت گلے میں پڑا رہنا ضروری ہے اور غسل کا تعویذ دیں اور ایک چلہ علاج کریں اور علاج کے درمیان شہر سے باہر نہ جاویں انشاء اللہ بالکل چھٹکارہ ہو جائے گا۔ (صحیح مجربات)

## اگر کسی گھر میں جنات وشیاطین کا اثر ہو

اگر کسی گھر مکان وغیرہ میں جنات وشیاطین کا اثر ہو تو اس گھر میں

پوشیدہ خزانے (4)

چالیس دن سورت بقرہ مسلسل اتنی آواز سے پڑھی جاوے کہ گھر گھر میں ہی آواز رہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے سب دفع ہو جاوے گا یہ علاج حدیث کے مطابق بھی ہے اور بہتر ہے کہ منزل کا دم کیا ہوا پانی گھر کی چاروں طرف دیواروں پر چھڑک دیں۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

## اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو:۔

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو جو کہ مستقل رہتا ہو تو چاہیئے کہ ایک سفید کاغذ پر یہ الفاظ لکھیں اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ ہمیشہ کے لئے نجات مل جائیگی۔ مجرب و آزمودہ ہیں۔ الفاظ یہ ہیں۔ بسم اللہ الذی لایضرمع اسمہ شئی فی الارض ولا فی السماء وھوالسمیع العلیم المٓص المرطہ طسٓم یٰس والقراٰن الحکیم حم عسق حم حم حم حم حم ق ن والقلم وما یسطرون۔

## شدید قسم کے آسیب کے لئے:۔

اگر کسی پر شدید قسم کا پرانا آسیب کا اثر ہے جسکی وجہ سے اس کی زندگی تباہ ہو رہی ہو تو چاہیئے ان آیتوں کو پڑھ کر ۳۔۳ مرتبہ کانوں میں بھی دم کریں اور اسی کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں انشاء اللہ سخت سے سخت قسم کا آسیب فوراً پیچھا چھوڑ دیگا اور یہ عمل بہت مرتبہ تجربہ میں آیا ہوا ہے۔ آیات یہ ہیں۔ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔ اب زیادہ اچھا

ہوگا کہ فلیتہ بھی استعمال کریں اس عمل سے یہ شکایت بالکل ختم ہوجائے گی۔
انشاء اللہ
مفید پائیں گے۔

## ہر عامل کے لئے خاص و ضروری بات:۔

جنات و آسیب کے مریض کے لئے جو بھی

نقش و تعویذ یا فلیتہ عامل بنائے تو غائبانہ بنائے مریض کے سامنے نہ بنائے۔ اس سے نقصان اٹھا سکتا ہے۔ ہر عامل کو یہ بات خاص طور پر خیال رکھنی چاہیئے۔ (مجربات صحیح)

## تمام قسم کی بیماریوں اور آسیب اور نظر بد کے لئے خاص طور پر جادو کے دفع کے لئے

یہ عمل ہر قسم کی بیماریوں کے لئے مجرب ہے مگر جادو توڑنے کے لئے اسکو خاص دخل حاصل ہے اور اس کی سند بہت اونچی ہے۔ جادو کئے ہوئے شخص پر اگر یہ عمل استعمال کیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ بے انتہا مفید پائیں گے۔ مریض کو شفا حاصل ہوگی۔ یہ عمل بہت سے طریقوں سے حاصل ہوا ہے۔ خاص طور پر شاہ عبدالحق صاحب محدث جلیل مدظلہ العالیٰ سے ملا ہے اور یہ عمل ایک عجیب و غریب کرشمہ کا عمل ہے۔ لوگوں کو چاہیئے کہ اس عمل سے ضرور فیض اٹھائیں اور یہ عمل بہت سی مرتبہ کا مجرب و آزمودہ بھی ہے۔ عمل یہ ہے کہ سات بیری کے ہرے پتے لیکر پیس ڈالیں۔ یعنی کسی پتھر اینٹ وغیرہ سے ذرا چوٹ ملا دیں اور چوٹ مارتے وقت سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھکر ان پتوں پر دم کردیں اور پھر ان ساتوں پتوں کو نہانے والے پانی میں ڈالیں اور معوذتیں یعنی قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک سات سات مرتبہ

پڑھ کر دم کریں اور پانی ہاتھ سے ہلاتے رہیں پھر اس پانی سے مریض غسل کرے سات دن تک انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی۔ باذنہ وتعالیٰ (مجربات شیخ)

## جادو ختم کرنے کے لئے مجرب آزمودہ عمل :-

یہ عمل ہمارے تمام اکابرین و علماء کرام کا تجربہ شدہ ہے اور اس عمل سے زبردست سے زبردست قسم کا جادو ختم ہو جاتا ہے اور اہل علم حضرات نے اس عمل کو اپنی مخصوص بیاض میں تحریر فرمایا ہے۔ جادو کئے ہوئے حضرات اس عمل کو اختیار کر کے فائدہ اٹھائیں۔ اللہ شفا بخشنے والا ہے اور وہی سب کا مربّی ہے۔ عمل یہ ہے بہتی دریا یا نہر کا یا پھر سات کنوؤں کا پانی تین کلو لیویں اور سب پر گیارہ گیارہ مرتبہ معوذتین (فلق والناس) پڑھ کر دم کریں، اور گیارہ مرتبہ آیاتِ جادو پڑھ کر دم کریں اس طرح پر کہ تھوک کی چھینٹیں اس میں پڑ جاویں آیاتِ جادو یہ ہیں فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ اِنَّ مَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ اس پانی سے ڈھائی ۲۵۰ گرام پانی صبح سے شام تک پی لیں، اور باقی پونے تین کلو سر پر ڈال کر غسل کریں۔ 40 دن تک اور یہ عمل اتوار کے دن سے شروع کریں۔ انشاء اللہ اس عمل سے جادو والے مریض کا جادو بالکل ہی مٹ جائے گا۔ مجرب ہے۔

## جادو کے ختم کرنے کا ایک انوکھا اکسیر عمل :-

یہ عمل عجیب کرشمہ کا عمل ہے۔ اللہ کے حکم سے اس عمل کے

ذریعہ فوراً شفا حاصل ہوتی ہے ۔ دیر اور وقت کچھ نہیں ہے ۔ ہاتھ کے ہاتھ اسی دم میں اس کا جادو اس عمل کے ذریعہ مٹ جاتا ہے ۔ یہ عمل گویا کہ ایک قسم کا چھپا ہوا راز اور بھید ہے ۔ جس انسان پر جادو ہو اسکو ہی چاہیئے کہ اتوار کے دن سورج نکلنے کے وقت ننگے پیر کچی زمین پر کھڑا ہو جائے اور سات مرتبہ معوذتین (فلق والناس) پڑھیں ۔ اول آخر ایکمرتبہ درود شریف بھی پڑھ لیں ۔ اس طرح کرنے سے مریض کا جادو اس کے پیروں میں آجائیگا پھر مریض اپنے دونوں پیروں کی مٹی یعنی زمین کی مٹی اکھیڑ کر ایک دہکتی ہوئی کوئیلوں کی انگیٹھی میں فوراً اسی وقت ڈالدے ۔ انشاء اللہ فوراً اسی لمحہ جادو کا اثر ختم ہو جائیگا لیکن شرط یہ ہے کہ یہ عمل مکمل سورج نکلنے سے پہلے ختم ہو جائے ، اور یہ ۲ تعویذ کسی اچھے متقی عالم سے لکھوا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لیں ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۹ | ۲۱۷۲ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ |
| ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۸ | ۲۱۷۳ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۶۷ |
| ۲۱۷۱ | ۲۱۶۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۷۶ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۳ | ۱۳۲۷ | ۱۳۳۰ | ۱۳۱۶ |
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۲ | ۱۳۲۸ |
| ۱۳۱۸ | ۱۳۳۲ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۱ |
| ۱۳۲۶ | ۱۳۲۳ | ۱۳۱۹ | ۱۳۳۶ |

علاج مکمل ہو گیا ۔ احتیاط کے طور پر فجر و مغرب کے بعد معوذتین ۳۔۳ مرتبہ پڑھ کر پورے بدن پر دم کر لیا کریں ۔ اللہ ہی کے ہاتھ میں ہر قسم کی خیر ہے ۔

## جادو والے مریض کا ایک اور علاج

جس انسان پر جادو کیا گیا ہو خواہ وہ مرد ہو یا عورت مسلم ہو یا غیر مسلم تو اس کے لئے چاہیئے کہ عجوہ کھجوریں گیارہ ۱۱ عدد لیویں اور

ہر کھجور پر سات سات مرتبہ معوذتین (فلق والناس) پڑھ کر دم کریں اور ایک ایک کھجور صبح خالی پیٹ نہار منہ کھا لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے ہر قسم کا پرانے سے پرانا جادو ختم ہو جاتا ہے اور سخت سے سخت قسم کا جادو زائل ہو جاتا ہے۔ یہ عمل مستند اور مجرب ہے (مجربات اکابر)

## جادو توڑ کا ایک اور علاج۔

جادو اور شیاطین و جنات اور چوروں اور درندوں اور موذی جانوروں سے حفاظت کے لئے خاص طور پر ہر قسم کے جادو اور عام طور پر آفات و بلیات سے حفاظت کے لئے صبح و شام فجر و مغرب کے بعد ایکمرتبہ منزل (جس کا تفصیلی تذکرہ پیچھے گزر چکا ہے) کا پڑھنا بہت ہی زیادہ مفید ہے۔ یقین کے ساتھ ان تینتیس ۳۳ آیتوں سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ اللہ ہی شفا بخشنے والا ہے اور وہی تمام کاموں کا کارساز ہے۔ (مجربات صحیح)

## جس شخص پر جادو کر دیا گیا ہو اور وہ علاج سے مایوس ہو

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس پر جادو کا اثر ہو اور وہ مریض النسان جسکو حکیم و طبیبوں نے علاج کرنے سے مایوس و ناامید کر دیا ہو تو اس کو چاہیئے کہ چینی کے سفید برتن میں یہ کلمات لکھے یا حی حین لاحی فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یا حی یا حی یا حی ان کلمات کے ساتھ الحمد شریف اور زیادہ ملالے تو اور اچھا ہوگا اور صبح کو چالیس ۴۰ دن لکھ کر چالیس دن پیوے مجربات میں سے ہے۔ (مجربات اکابر)

## جادو کی وجہ سے کسی عورت کی کوکھ بند ھوا دی گئی ہو جس کی وجہ سے اولاد سے محرومی ہو:-

اگر یہی شکایت مرد کو ہو تب بھی یا عورت

کو ہو تب بھی یا دونوں کو ہو تب بھی یعنی جماع ہمبستری پر قادر نہ ہوں
تو ایسی صورت میں ایک چاقو لیوے اور اس پر زعفران یا روشنائی سے
یہ الفاظ لکھے مُنضم لَدَ لَدَ رم ما ما لا لا لا ۸ ۸ ۸ ۸ ھو ھو ھو پھر اس
چاقو سے کالی مرغی ورنہ تو لال مرغی کا انڈا ابال کر درمیان میں سے کاٹے
آدھا انڈا شوہر آدھا انڈا عورت کھاوے اور سات دن اس عمل
کو کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ کو کھ بندی ختم ہو جاوے گی، اور قدرت حاصل
ہوگی۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

## جادو اتارنے کا ایک مجرب علاج :- جس پر جادو کا اثر ہو اس کے لئے اس تعویذ کو دو عدد

ایک پینے کے لئے ایک گلے میں ڈالیں پینے کے لئے تعویذ کو زعفران سے لکھکر
روزانہ صبح نہار منہ پانی سے دھو کر ۲۱ دن مریض کو پلائیں، اور نمک
بالکل ہی بند کر دیں، اور گلے میں بھی اسی تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے ڈال
دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ یہ علاج مفید پائیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۸ |

## جادو سے شفا کے لئے مستند علاج :-

روایت کیا ہے ابن حاتم نے
اور ابو الشیخ نے لیث بن ابی سلیم سے۔ وہ فرماتے ہیں کہ مجھے معتبر ذرائع
سے یہ بات معلوم ہوئی کہ قرآن کریم کی یہ آیتیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے جادو
سے شفا ہیں کہ ان آیتوں کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مع لعاب کے وہ پانی

جادو کئے ہوئے شخص کے سر پر ڈالیں مگر یہ بات یاد رہے کہ یہ پانی بدن پر ہی رہے زمین پر نیچے نہ گرے اور اگر انہیں آیتوں کو لکھ کر اور پانی میں حل کر کے یعنی گھول کر جادو کئے ہوئے شخص کو پلایا جائے تو بہت جلد شفا حاصل ہوتی ہے۔ اللہ کے حکم سے۔ آیتیں یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فلما القوا قال موسیٰ ما جئتم بہ السحر ان اللہ سیبطلہ ان اللہ سیبطلہ ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین ویحق الحق یعمل ما کانو یعلمون فغلبوا هنا لك وانقلبوا صاغرين والقی السحرة ساجدين قالوا امنا برب العالمين رب موسیٰ وهارون ان ما صنعوکید ساحر ولا یفلح الساحر حیث اتی شرح کتاب التوحید فتح المجید صفہ ۲۶۱

## جادو کے توڑ کا ایک اور عمل:-

ابن بطال نے (وہب بن منبہ) کتاب کا نام ہے اس میں لکھا ہے کہ سات بیری کی ہری پتیاں لیوے اور انہیں کچھ تھوڑا کچل لیوے۔ پھر ان کو پانی میں ملا لیا جاوے اور آیتہ الکرسی اور چاروں (۴) قل شریف ۷، ۷ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اس پانی میں سے تین گھونٹ پی لیویں اور بچے ہوئے پانی سے غسل کر لیویں اس عمل سے وہ تمام جو اسکے بدن میں ہوگا۔ جادو، آسیب، جنات کا اثر اور بیماریاں سب ختم ہو جائینگی۔

**خوشخبری:-** اور یہ عمل اس مرد کے لئے بھی بہت عمدہ ہے جو اپنی بیوی پر قادر ہونے سے مجبور ہو یا یہ کہ خواہش زوجیت اس کی مٹ گئی ہو فتح المجید شرح کتاب التوحید ۲۶۱۔

## ہر قسم کے جادو سے نجات حاصل کرنے کیلئے سب سے عظیم الشان عمل

کسی بھی قسم کا جادو ہو اور کتنا بھی پرانا ہو ہر طرح کے جادو توڑ کے لئے معوذتین یعنی فلق والناس سورتوں سے بڑھکر نہیں ہے، کیونکہ یہی دو سورتیں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر رب العالمین نے آسمان سے اتاری تھیں جبکہ ظالموں نے رحمۃ للعالمین پر جادو کیا تھا. حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر جادو مسلسل کئی مہینے رہا، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو شدید قسم کی تکلیف رہی مرض سمجھ میں نہیں آسکا تو چھ مہینے کے بعد آپؐ کو یہ دو سورتیں خواب میں لبشارت کی گئیں. آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے جادو کے توڑ کے لئے ان دو سورتوں کا استعمال فرمایا (اس کی تفسیر قرآنِ کریم میں دیکھیں) رحمۃ للعالمین کو رب العالمین نے ان دو سورتوں کے ذریعہ شفا بخشی .اس کا طریقہ یہ کہ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد ۷-۷ سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے پورے بدن پر دم کر لیا کریں. یہی دو سورتیں حفاظت کا قلعہ بھی ہیں. حفاظت کے طور پر بھی ان کا استعمال بہت مفید ہے بلکہ علماء کرام نے یہ لکھا ہے کہ اگر ان دو سورتوں کو سات سات مرتبہ فجر و مغرب کے بعد دم کرکے استعمال کریں تو جادو کرنے والے شخص پر خود جادو الٹ جائیگا. ان دو سورتوں کو استعمال کرنے والے شخص پر جادو اثر نہیں کرتا (مجربات استاذ)

## ایک عجیب غور وفکر:-

ہماری اس کتاب میں بھی اور بہت سے مقامات پر آپ دیکھیں گے کہ سات سات عدد کی بہت رعایت کی ہے کہ ۷ عدد کا استعمال بہت ہے. میرا عقیدہ ہے کہ سات کے عدد میں خیر بہت ہے. دلیل اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بھی سات عدد کو بہت استعمال فرمایا ہے. جیسے اللہ پاک نے دن بھی سات بنائے اولوالعزم پیغمبر بھی سات ہیں. آسمان بھی سات ہیں. زمینیں بھی سات

ہیں۔ قرآنِ کریم کی منزلیں بھی سات ہیں۔ الحمد شریف جو کہ ام القرآن یعنی قرآن کی ماں ہے۔ اس کی آیتیں بھی سات ہیں۔ مشہور دریا بھی سات ہیں۔ مشہور ستارے بھی سات ہیں۔ خانۂ کعبہ کے طواف کے چکر بھی سات ہیں۔ رمی شیطان کے پھینک کر مارے جانے والی کنکریاں بھی سات ہیں۔ مدینہ کے مشہور فقہاء بھی سات ہیں۔ جن کا نام لکھ کر غلہ میں رکھنے سے غلہ کی حفاظت ہوتی ہے۔ جن کا تذکرہ آئے گا۔ اصحاب کہف بھی سات ہیں۔ جن کا نام بھی حفاظت کے لئے استعمال کریں۔ لہٰذا سات کے عدد کا استعمال بہت اچھا ہے۔

صفا و مروہ کے درمیان دوڑ بھی سات ہیں۔ انسان کے اشرف الاعضاء چہرہ میں بھی سات سوراخ ہیں۔ دو کان کے، ۲ ناک کے ۲ آنکھوں کے ایک مُنہ۔ سجدے بھی سات ہیں۔ سات اعضاء کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ روزے کے بھی سات آداب ہیں۔ عرش کے سایہ میں جگہ جن لوگوں کو ملے گی وہ بھی سات اشخاص ہوں گے۔ حضرت ایوبؑ اللہ کی حکمت و مصلحت سے سات سال تک بیماری میں رہے۔ جہنم کے بھی سات نام ہیں۔ جہنم کے طبقے بھی سات ہیں۔ شریعت میں بچے کو بھی سات سال کی عمر میں نماز پڑھوانے کا حکم دیا گیا ہے۔ شیطان کی پیروی کرنے والے بھی سات قسم کے ہیں۔ حضرت یوسفؑ بھی اللہ کی حکمت و مصلحت سے سات سال جیل خانے میں رہے۔ سورت یٰسٓ میں مبین بھی سات ہیں۔ جن کی خوبیاں آپ آگے چل کر دیکھیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

اللہ تعالیٰ جہنم پر بھی سات پل بچھائیں گے۔ جن کو پُلصراط کہتے ہیں

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی لاٹھی میں بھی سات خصوصیتیں تھیں۔ (۱) جب حضرت موسیٰ علیہ السلام سفر میں ہوتے تو آپ کا عصا (لاٹھی) موسیٰ علیہ السلام سے گفتگو کرتے ہوئے چلتی تھی (۲) جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بھوک

لگتی اور کھانے کے لئے کوئی چیز نہ ہوتی تو موسیٰ علیہ السلام عصا کو زمین پر مارتے تھے اس سے ایک دن کی خوراک نکل آتی تھی (۳) جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو پیاس لگتی تھی تو لاٹھی کو زمین میں گاڑتے تھے کہ اس سے پانی نکلنا شروع ہو جاتا تھا، اور جب لاٹھی کو نکال لیتے تھے تو رک جاتا تھا (۴) جب پھل کھانے کی چاہت ہوتی تو اپنے عصا کو زمین میں گاڑ دیتے تھے کہ فوراً ہی اس میں پتے لگ جاتے تھے اور پھل بھی آ جاتے تھے (۵) جب کنوئیں سے پانی نکالنے کی ضرورت پیش آتی تو آپ کا عصا ڈول کا کام دیتا تھا اور کنوئیں کی لمبائی کے برابر لمبا ہو جاتا تھا اور ڈول کی شکل کے دو برتن ہو جاتے تھے (۶) رات کے اندھیرے میں اس عصا سے روشنی نکلتی تھی (۷) جب کوئی مخالف مقابل آتا تھا تو یہ عصا خود سے لڑ کر دشمن سے مقابلہ کرتا تھا اور سورت یٰسین شریف میں بھی سات مبینیں ہیں جن کی تاثیر رزق کی برکت کے باب میں آپ مطالعہ فرمائیں گے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توریت کتاب اللہ تعالےٰ نے عطا فرمائی تھی۔ وہ بھی زبرجد کی سات تختیوں پر تحریر تھی۔ معراج کی شب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیت المقدس میں امامت کرنے کی حالت میں مقتدی ہونے کی حالت میں نبیوں اور رسولوں کی صفوں کی تعداد بھی سات تھیں (جلالین) حضرت آدم علیہ السلام کے انتقال پر زمین اور آسمان اور باقی مخلوق نے بھی سات دن تک افسوس کیا تھا (البدایہ والنہایہ)

## ہر قسم کے پرانے امراض سے شفاء کیلئے:۔

یہ عمل علامہ دیربی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں تحریر فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی بارش کا پانی لیکر اس پر ستر (۷۰) مرتبہ الحمد شریف ستر (۷۰) مرتبہ

آیتہ الکرسی ستر (۷۰) مرتبہ سورت اخلاص (قل ھو اللہ احد) ستر (۷۰) مرتبہ معوذتین (فلق والناس) پڑھ کر دم کرے قسم ہے اس بزرگ ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ ہمیشہ جبرئیل علیہ السلام میرے پاس آئے اور مجھے خبر دی اس بات کی کہ جو مریض اس دم کئے ہوئے پانی کو سات دن صبح نہار منہ پی لیا کرے گا تو حق تعالیٰ جل شانہٗ اس مریض سے جتنے مرض و بیماریاں ہونگی اس کے بدن میں وہ سب دور کر دے گا اور اس کو تندرستی عطا فرمائے گا اور ساری بیماریوں کو اس کی رگوں سے اور گوشت سے اور ہڈیوں سے اور اس کے تمام اعضاٗ سے نکال دیں گے۔ یہ اوپر والا عملِ مخصوص مخصوص عمل ہے۔

## عظیم الشان عمل ہر قسم کے مرض کا کہ وہ کسی بھی طرح کا ہو

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص بیمار ہو تو پاک و صاف پانی پر سورۃ فاتحہ پڑھی جائے اور آیتہ الکرسی اور معوذتین (فلق والناس) ان سب کو اکہتر (۷۱) مرتبہ پڑھے اور دم کر دے اور وہ پانی مریض کو نہار منہ پلایا جائے تو اللہ تعالیٰ ہر بلا سے عافیت میں رکھے گا۔ (مجربات دیربی)

## ایک بیش بہا قیمتی نقش مبارک کہ جس کے مقابلہ میں کوئی دوسرا نقش نہیں آسکتا

محدث حافظ تلمیسائی کتاب المتعال فی مدح خیر النعال میں فرماتے ہیں۔ کہ اس نقش مبارک کے منافع ایسے کھلم کھلا ہیں کہ بیان کی ضرورت نہیں، ان فائدوں میں سے ایک یہ ہے۔ ابو جعفرؒ کہتے ہیں کہ میں نے ایک طالب علم کے لئے یہ نقش بنوادیا تھا۔ وہ میرے پاس آکر کہنے لگا کہ میں نے گذشتہ رات میں اس کی عجیب برکت دیکھی کہ میری بیوی کے اتفاقاً ایسا سخت درد ہوا

کہ قریب ہلاکت کے پہنچ گئی۔ میں نے یہ نقش شریف درد کی جگہ پر رکھ کر عرض کیا کہ یا الٰہی مجھ کو صاحب فعل کی برکت سے دکھلا دیئے۔ اللہ تعالیٰ نے اسی وقت شفا عنایت فرمائی۔ قاسم بن محمد کا قول ہے کہ اس کی آزمائی ہوئی برکت یہ ہے کہ جو شخص تبرکہً اس کو اپنے پاس رکھے گا۔ ظالموں کے ظلم سے دشمنوں کے غلبہ سے شیطان سرکش سے حاسد کی نظر بد سے امن و امان میں رہے گا اور اگر حاملہ عورت بچہ کی پیدائش کے درد کی شدت میں اس کو اپنے داہنے ہاتھ میں رکھے بفضلہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہو۔ شیخ ابن حبیب النبی روایت کرتے ہیں کہ ان کے ایک دُمبل نکلا کہ کسی کی سمجھ میں نہیں آتا تھا۔ نہایت سخت درد ہوا۔ کسی طبیب کی سمجھ میں اس کی دوا نہ آئی۔ انہوں نے یہ نقش شریف درد کی جگہ رکھ لیا فوراً ایسا سکون ہوگیا کہ گویا کبھی درد ہی نہ تھا ایک اثر خود میرا یعنی صاحب فتح المتعال کا مشاہدہ ہے کہ ایک بار سفر دریائے شور کا اتفاق ہوا۔ ایک دفعہ ایسی حالت ہوئی کہ سب ہلاکت کے قریب ہوگئے۔ کسی کو بچنے کی امید نہ تھی۔ میں نے یہ نقش کشتی چلانے والے کے پاس بھیجدیا کہ اس سے توسل کرے۔ اسی وقت اللہ تعالیٰ نے عافیت عطا فرمائی۔ محمد ابن الجزری سے منقول ہے کہ جو شخص اس نقش شریف کو اپنے پاس رکھے مخلوق میں مقبول رہے اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے خواب میں مشرف ہو اور یہ نقش شریف جس لشکر میں ہو اس کو شکست نہ ہو اور جس قافلہ میں ہو لوٹ مار محفوظ رہے۔ جس اسباب میں ہو چوروں کا اس پر قابو نہ چلے جس کشتی میں ہو غرق ہونے سے بچے۔ جس حاجت میں اس سے وسیلہ پکڑے وہ پوری ہو۔ نوٹ:۔ اس نقش شریف کو ادب و احتیاط سے رکھیں۔ مگر ایسا غلو نہ کریں کہ خلاف شرع کوئی بات ہو جائے اور اس کو

وسیلۂ برکت و محبت سمجھیں یہ نہ ہو کہ تمام احکام دین واعمالِ خیر کو رخصت کر کے اس پر اکتفا کریں۔



یاد رہے کہ یہ نقش شریف جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ جس کی خوبیاں یہ اوپر بیان ہوئیں۔ (بحوالہ زاد المسلیبؒ)

**شدید بیماریوں کے واسطے:۔** جو لوگ اپنی بیماریوں میں علاج و دوا دارو سے مایوس ہو گئے ہوں تو ان کے واسطے یہ عمل مفید ثابت ہوا ہے کہ کسی کاغذ یا پلیٹ پر جو کہ سفید ہو مکمل سورۂ فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ لکھیں اور آخر میں یہ لکھیں یا حی حین لاحی فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یاحیُّ یاحیُّ یاحیُّ اگر مرض زیادہ پرانا رہو تو ۲۱ اکیس دن ورنہ اگر مرض پرانا ہو تو ۴۱ اکتالیس دن صبح نہار منہ زم زم یا بارش کے پانی سے دھو کر پلائیں۔ اس عمل کو پورے اعتقاد کے ساتھ اختیار کریں اور کرائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فائدہ ہوگا (مجربات شیخ)

**تمام قسم کی بیماریوں کے دفع کیلئے:۔** فجر کی سنت و فرضوں کے درمیان گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ بارش کے پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے اور مزید اس پانی کو شہد سے میٹھا کر لیا جائے۔ چالیس ۴۰ دن ایسا ہی کریں یعنی پلائیں مسلسل انشاء اللہ القوی ضرور سکون و سلامتی ملے گی۔

**برائے امساک:۔** امساک کے واسطے یہ تعویذ کمر میں باندھیں انشاء اللہ الفتاح فائدہ ہوگا

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱۱۱۱۱۲۸۸۹۹۳۸۱۱۵۱۶کد | | | | ۳۵ | ۴۳ | ۴۷ | د | لی | ط | ص | د |
| القوی | القوی | القوی | القوی | ۴۰ | ۳۸ | ۳۶ | د | هو | ملع | ر | ح |
| المتین | المتیی | المتین | المتین | ۲ | ھل | ول | لو | ع | ر | ر | ھے |
| القوی | القوی | القوی | القوی | ۳۹ | ۳۴ | ۴۱ | ح | ےح | ر | ط | ر |

مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا وَمَا يُمْسِكْ فَلَا مُرْسِلَ لَهُ مِنْ بَعْدِهِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝

## عجیب و غریب فوائد

حدیث شریف میں ہے کہ چھینک آنے پر الحمدللہ علی کل حال پڑھے گا تو وہ دردِ کان دردِ داڑھ سے محفوظ رہے گا (الحسن والحسین)

جو کوئی ہر چھینک، باڈکار لے یا ڈکار سنتے پھر کہے الحمدللہ علی کل حال تو اللہ تعالیٰ اس سے ستّر مرض دور فرما دیں گے۔ جن میں سب سے چھوٹا مرض جذام ہے (خطیب) جو شخص چھینکنے والے کے الحمدللہ کہنے سے پہلے الحمدللہ پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کو دردِ کوکھ سے محفوظ فرمائیں گے اور وہ کوئی رنج نہ دیکھے گا۔ دنیا سے آخرت تک جانے تک (طبرانی) جو شخص کوئی بات کہے اور چھینک آجائے تو اس بات حق ہونے کی علامت ہے (بحوالہ بیہقی)

(بحوالہ بیہقی، طبرانی، حکیم ترمذی، رقیہ احمد وغیرہ)

جو مسلمان چھینکے پس الحمدللہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے ایک فرشتہ پیدا کرے گا۔ جو قیامت تک اللہ تعالیٰ کی حمد بیان کرے گا۔

(ھذا حدیث متروک اخرجہ الامام الشوکانی)

جو کوئی ہر چھینک سننے کے بعد الحمد للہ علیٰ کل حال پڑھے گا تو وہ شخص دردِ کان و داڑھ سے محفوظ رہے گا (بحوالہ ابی ابن ابی شیبہ) (رقیہ احمدیہ)

## ایک راز کی بات:۔

اگر کوئی شخص ہمیشہ قرآنِ کریم کی تلاوت کرتا رہے اگرچہ قلیل مقدار پڑھنا اپنی عادت بنالے مگر پڑھے پابندی کے ساتھ تو وہ شخص بڑھاپے کی حالت میں نہیں کھسیائے گا بلکہ عقل و شعور و دانشمندی بڑھتی رہے گی۔ یہ بات مستند و مدلل ہے اور مجرب ہے

## ہر بیماری سے شفا کیلئے:۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کلونجی میں ہر بیماری سے شفا ہے موت کے علاوہ اس کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ کلونجی کے اکیس ۲۱ دانے لیویں، اور اس پر سات مرتبہ سورت فاتحہ پڑھ کر دم کر کے شہد میں ملاکر نہار منہ استعمال کریں۔ کلونجی کو پیسیں نہیں ایک چمچہ شہد ہو جائے لیں انشاء اللہ ضرور کامیابی ملے گی۔ یہ عمل حدیث شریف مطابق ہے اور مجھے اس عمل کی اجازت شیخ عبدالحق صاحب محدث اعظم گڈھی سے حاصل ہے اور میں اس عمل کی اجازت اس صاحب کتاب کو دے رہا ہوں لو

**نوٹ:۔** اگر کسی مقام پر کلونجی نہ ملے تو محمد اشرف کہتا ہے کہ اجوائن اوپر والے طریقہ کے مطابق استعمال میں لائیں اس اجوائن کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ثابت نہیں ہے۔ اوپر والے نسخے میں تین چیزیں شفا کی جمع ہو گئی ہیں۔ شہد سے شفا کا ملنا قرآن کریم سے ثابت ہے۔ کلونجی سے شفا کا ملنا حدیث شریف سے ثابت ہے اور سورۂ فاتحہ کا شفا والا ہونا حدیث شریف سے ثابت ہے۔ انشاء اللہ القوی ضرور فائدہ ہوگا۔

# سخت قسم کی بیماریوں سے شفا کیلئے آیاتِ قرآنی

حضرت شیخ امام طریقت ابوالقاسم قشیریؒ فرماتے ہیں کہ میرا ایک بچہ تھا جو بیمار ہوگیا تھا ۔ بیماری اس قدر سخت ہوگئی کہ وہ مرنے کے قریب ہوگیا۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بچہ کا حال کہا۔ آپؐ نے جواب سے نوازا کہ تم آیاتِ شفا سے کیوں دور رہتے ہو ۔ کیوں ان سے فائدہ حاصل نہیں کرتے

حضرت ابوقاسمؒ فرماتے ہیں کہ میں نیند سے بیدار ہوا اور آیاتِ شفا سے متعلق غور و فکر کرنے لگا تو میں نے اُن آیات شفا کو قرآن کریم سے چھ (۶) جگہ پایا اور میں نے ان آیاتِ شفا کو لکھا اور پانی میں گھول کر بچہ کو پلادیا ۔ وہ بچہ پیتے ہی اسی وقت شفا پاگیا جیسے کہ اس کے پاؤں سے گرہ کھولدی گئی ہو۔ وہ آیاتِ شفایہ ہیں ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وشفاء لما فی الصدور یخرج من بطونها شراب مختلف الوانه فیه شفاء للناس واذا مرضت فهو یشفین قل هو للذین امنوا هدًی وّشفاء وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (مجربات اکابر)

## زبان کی لکنت دور کرنے کیلئے:۔

جس کی زبان میں لکنت اور ہکلاپن ہو تو اس کے لئے ۳ مرتبہ یہ کلمات کسی برتن میں لکھ کر اسے گھول کر پینے سے باذن اللہ شفا حاصل ہوتی ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ یاحی حین لاحی فی دیمومة

پوشیدہ خزانے (5)

ملکہ دبقائہ یاحی واجعل لی لسان صدق فی الاخرین۔ اس کو لکھکر
شہد سے میٹھا کر کے ۱۲ دن پئیں۔ بہت مجرب و آزمودہ ہے اللہ
شفا دینے والے ہیں۔ (مجربات صحیح) و (مجربات استاذ)

# جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں

جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں تو اس کے لئے
چاہیئے کہ اجوائن اور کالی مرچ کچھ مقدار میں لیویں اور پیر کے دن دوپہر کے وقت
چالیس مرتبہ سورت والشمس پڑھیں اس طور پر کہ اول آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ
درود شریف ہو اور ہر مرتبہ سورت شروع کرنے سے پہلے یعنی درمیان میں
درود شریف بھی ایکمرتبہ پڑھتے جاویں اور اس اجوائن اور کالی مرچوں
پر دم بھی کرتے جاویں پھر حمل کی ابتداء سے لیکر بچہ کے پیدا ہونے کے
بعد تک یعنی بچہ کا دودھ چھڑانے تک ہر دن صبح کو عورت ۳ دانے کالی
مرچ اور سات دانے اجوائن کے کھالیا کریں۔ اللہ ضرور فضل فرمائیں گے۔
(مجربات الاکابر)

# اسی سے متعلق دوسرا مجرب تعویذ:۔

اسی اوپر شکایت میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۶۱ مرتبہ لکھکر تعویذ بنا
کر عورت اپنے پاس رکھے بچہ کی پیدائش کے بعد بچہ کے گلے میں ڈالدیں۔
انشاءاللہ بچے حفاظت ایزدی میں رہیں گے۔ مجرب ہے ۱۲

# جس کا دماغ و حافظہ کمزور ہو اور علم کی بات دلجمعی نہ ہوتی ہو

جس شخص کو قرآن کریم یا حدیث شریف یا کوئی علمی بات محفوظ

نہیں رہ پاتی کہ اس کے ذہن و دماغ سے او جھل اور بھول بھلیا ہو جاتی ہو تو اس کو چاہیئے کہ سوتے وقت سینہ پر سیدھا ہاتھ رکھ کر اکیاون (۵۱) مرتبہ یا علیم پڑھا کرے انشاء اللہ العلیم حالت سدھر جائے گی اور بہت فائدہ پہنچے گا۔ مجربات میں سے ہے۔ (مجربات استاذ)

**عجیب خزانہ:۔** بیہقی اور ابن السنی اور ابو عبیدؒ نے حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے ایک مریض کے کان میں کچھ قرآن پڑھا پس وہ صحیح اور اچھا ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن مسعودؓ سے فرمایا کہ تم نے اس مریض کے کان میں کیا پڑھا تھا۔ انہوں نے کہا کہ یہ آیتیں پڑھیں تھیں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ٥ پس فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اگر کوئی مرد یقین کے ساتھ یعنی اچھے مضبوط اعتقاد کے ساتھ ان آیتوں کو پڑھے پہاڑ پر تو وہ بھی ضرور اپنی جگہ سے ہٹ جاوے۔ حدیث پوری ہوئی۔

**فائدہ:۔** تاثیر کے یقینی ہونے بتلانے کا مقصود ہے یعنی مشکل سے مشکل کام اس کی برکت سے حل ہو جائے گا (مجربات رحیمیہ احمدیہ)

**دل کی سختی کے واسطے علاج:۔** مستدرک میں حضرت ابو جعفرؓ محمد بن علیؓ سے روایت کرتے ہیں کہ جو انسان اپنے دل میں سختی پاوے تو اسکو چاہیئے کہ سورۃ یٰسین شریف

زعفران سے پیالہ میں لکھ کر پی لے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور دل کی سختی دور ہو جائے گی، اور نرمی پیدا ہوگی ۔ دل کی سختی نہایت ہی بری چیز ہے اس کا علاج کسی ولی اللہ شیخ کامل مع طبیب روحانی سے عمدہ طور پر کرانا چاہئے جیسے کہ مرض جسمانی کا علاج اکثر لوگ ڈاکٹر و طبیب سے کراتے ہیں۔

## اگر پاؤں سُن ہو جائے تو کیا کرے :-

جب کسی کا پاؤں سُن ہو جائے یعنی سو جائے تو اسے چاہیئے کہ لوگوں میں سے اپنے سب سے زیادہ پیارے کو یاد کرے اس روایت کو ابن السنی سے روایت کیا ہے اور سب سے زیادہ پیارے و محبوب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے۔ ہر مسلمان کے نزدیک مطلب یہ ہوا کہ ایسی حالت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھے پاؤں کے سن ہو جانے پر درود شریف پڑھنے کا ہمیشہ سے تجربہ حاصل کیا گیا ہے کہ بہت جلدی سن ختم ہو جاتی ہے۔

## اگر کان بھنبھنائے یعنی آواز کرے تو کیا کرے :-

اگر کسی کا کان بھنبھنائے تو چاہیئے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھے اور یوں کہے کہ اللہ تعالیٰ یاد کرے بھلائی سے اس کو جس نے مجھے یاد کیا اس روایت کو بھی ابن السنی سے روایت کیا ہے۔

## جب تھکن ہو جائے تو کیا کرے :-

جب کسی کو کسی کام کرنے سے تھکن ہو جائے اور کام کرنے کی وجہ سے تھک کر چور م

چُور ہو جائے جیسے کہ عام طور پر مزدور محنت کرنے والے ہو جاتے ہیں۔
تو سوتے وقت اول اللہ اکبر ۳۴ مرتبہ پھر سبحان اللہ ۳۳ مرتبہ پھر
الحمدللہ ۳۴ مرتبہ پڑھے۔ اس عمل کو ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے
مجرب و آزمودہ بتایا ہے اور یہ عمل حدیث شریف سے بھی ثابت ہے۔

## جس شخص کا پیشاب بند ہو گیا ہو یا پتھری کے مرض میں گرفتار ہو۔

جس شخص کا پیشاب بند ہو گیا ہو یا پتھری کی وجہ سے
تکلیف میں گرفتار ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ ایک پیالہ یا کاغذ
پر زعفران سے ان کلمات مبارک کو لکھے، اور صبح کے وقت نہار مُنہ
پی لیوے انشاء اللہ تعالیٰ پتھری بھی ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔
اور پیشاب کی بندش ختم ہو جائے گی، اور اکیس ۲۱ دن مسلسل استعمال
کرنے سے پتھری کے مرض سے افاقہ حاصل ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ فَفَتَحۡنَآ اَبۡوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنۡہَمِرٍ وَّفَجَّرۡنَا
الۡاَرۡضَ عیونا فالتقی الماء علی امر قد قدر ربنا اللہ الذی فی السماء تقدس
اسمك امرك فی السماء والارض کما رحمتك فی السماء فاجعل رحمتك
فی الارض واغفر لنا حوبنا خطایانا انت رب الطیبین فانزشفاء لك
ورحمتك علی ھذ الوجع بحرمۃ السلام۔

## جب پاگل کتا کاٹ لے تو کیا کرے؟

شاہ ولی اللہ صاحب محدث
دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس کے پاگل کتا کاٹ لیوے جس کی
وجہ سے اس شخص کے بھی پاگل ہونے کا خوف ہو تو اس حالت میں

اس آیت کریمہ کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر اس مریض کو کھلاوے اور چالیس دن کھلائے۔ روزانہ لکھے روزانہ کھلائے۔ آیت یہ ہے۔ پہلے بسم اللہ لکھے پھر آیت کریمہ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا۔

## جو عورت بانجھ یعنی بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت نہ رکھے

جو عورت بچہ پیدا کرنے کی عمر رکھے مگر صلاحیت نہ رکھتی ہو تو اس صورت میں چاہیئے کہ چالیس لونگیں لی جائیں اور اس پر سات مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک لونگ ہر دن کھاوے۔ جس دن حیض سے فارغ ہو کر غسل کر لیوے اس دن سے کھانا شروع کرے اور ان چالیس (۴۰) دن میں اس کا شوہر قربت بھی اختیار کرتا رہے۔ اس لونگ کو رات کے وقت لیوے اور بعد کو پانی نہ پیوے۔ لونگ کے بعد پانی فوراً نہ پینا یہ ضروری امر ہے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔ اَوْ کَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰہُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِہٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِہٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌ بَعْضُھَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَا اَخْرَجَ یَدَہٗ لَمْ یَکَدْ یَرٰھَا وَمَنْ لَّمْ یَجْعَلِ اللّٰہُ لَہٗ نُوْرًا فَمَا لَہٗ مِنْ نُّوْرٍ۔ مجربات صحیح۔

## جس کی آنکھوں کی روشنی کم ہو گئی ہو۔

مجربات صحیح میں سے یہ ایک مجرب ہے کہ جس انسان کی آنکھوں کی روشنی میں کمی آ گئی ہو تو اس کو چاہیئے کہ ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے انشاء اللہ البصیر گئی ہوئی روشنی اس عمل سے واپس ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے۔ فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ۔ پ ۲۶ سورۂ ق۔

# گندی ہواؤں کی وجہ سے لوگ بیمار ہوتے ہوں تو کیا کریں

گھر مکان کارخانہ اگر کسی جگہ شہر وغیرہ میں طاعون یا کوئی گندی ہوا چل رہی ہو کہ جس کی وجہ سے لوگ بیمار پڑ رہے ہوں تو ایسی صورت میں چاہیئے کہ سورت تغابن جو اٹھائیسواں پارے میں ہے صبح و شام بعد نماز فجر و مغرب ایکمرتبہ پڑھ لیا کریں، اور اپنے اوپر اور تمام گھر والوں پر دم کر دیا کریں اور جو چیز کھایا کریں یا پیویں تو پہلے اس پر ۷ مرتبہ سورت انا انزلنا پڑھ کر دم کر دیا کریں، اور یہ تعویذ لکھ کر سب کے گلے یا بازو میں باندھ دیں۔ تعویذ میں لکھے جانے والے الفاظ یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الٰہی بحرمت شیخ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ وحضرت خواجہ محمد صادق رحمۃ اللہ علیہ از شر د آفات بد باد و طاعون نگاہ دار صلی اللہ تعالٰی علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین۔ اگر ممکن ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر پینے والے پانی میں بھی گھول دیں فقط (الامدادیہ)

## تمام قسم کی روحانی وجسمانی بیماریوں کیلئے۔

اکثر بزرگانِ دین واہل اللہ کے معمولات میں یہ عمل شامل رہا ہے کہ فجر کی سنت اور فرضوں کے درمیان بسم اللہ کے ساتھ سورۂ فاتحہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھیں اول وآخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے سینہ پر پھیر لیں اور پانی پر دم کر کے مریضوں کو پلا دیں جو بھی بیمار ہو ہمیشہ اس عمل کو اپنے عمل اور وظیفہ میں رکھیں۔ بڑی خیر وخوبی کا عمل ہے۔

اسی عمل کا دوسرا فائدہ۔ اگر کوئی مریض ہو تو یہ عمل اوپر والا پڑھ کر

پانی پر دم کر کے اسکو پلائیں اور چہرے و سینہ پر چھڑک دیں۔ اس کے علاوہ ہر قسم کے جادو و سفلی عمل اور آسیب وغیرہ کے اثرات کے دُور کرنے کے لئے مجرب ہے (مجربات صحیح)

## جس شخص کو بالکل نیند نہیں آتی ہو وہ کیا کرے

جو شخص رات بھر نیند نہ آنے کی وجہ سے تارے شمار کرتا ہو اور نیند نہ ہونے کی وجہ سے پریشان رہتا ہو تو اسکو چاہیئے کہ وضو کر کے لیٹے خواہ سردی یا گرمی یا برسات کا موسم ہو اور لیٹنے کے بعد کثرت سے درود شریف پڑھا کرے۔ بہت جلد نیند آجائے گی انشاءاللہ الحفیظ اور لیٹنے سے سے پہلے اگر روغن لعت استعمال کرے تو بھی نیند بہت جلد آئے گی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

## اللہ تعالیٰ کے ننانوے ۹۹ نام مبارک

حدیث شریف میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اچھے اچھے نام جن کے ساتھ دعا مانگنے کا ہمیں حکم دیا گیا ہے ننانوے ۹۹ نام ہیں۔ جو شخص ان نام مبارک کو حفظ (یاد) کرلے گا اور برابر پڑھتا رہے گا وہ ضرور جنت میں داخل ہوگا۔ یعنی حدیث شریف میں اس شخص کے لئے جنت میں داخل ہونے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ فضائل تو اس کے بہت ہی زیادہ ہیں جس کیلئے کافی وقت چاہیئے، اور دوسری کتابوں میں اس کی خاصیات و تاثرات دیکھیں گے۔ ہاں جو جس مقصد کے لئے چاہے ان ناموں سے اسکو اس کی تعداد اختیار کر کے پڑھے۔

## مراد حاصل کرنیکا بہترین طریقہ

تفسیر کی کتابوں میں لکھا

ہے کہ جو حاجت اللہ تعالیٰ سے مانگنی ہو اس کے متعلق غور و فکر کر لو کہ اس حاجت و ضرورت سے متعلق اللہ تعالیٰ کا کونسا نام موافق ہے پھر اس اللہ تعالیٰ کے نام کو اس عدد کے مطابق پڑھو انشاء اللہ الرحمٰن بہت جلد اس کی حاجت پوری ہوگی۔ جیسے کوئی انسان علم کی طلب میں ہے تو اس کے موافق اللہ تعالیٰ کا مبارک نام علیم ہے اور علیم کے عدد ایکسو پچاس (۱۵۰) ہیں تو اس نام کو تنہائی میں ایکسو پچاس مرتبہ پڑھتے رہیں۔ ایسے ہی ایک شخص اپنے دشمن و ظالم کی شرعی طور پر ہلاکت چاہتا ہے تو اس کے لئے اللہ تعالیٰ کا مبارک نام قہار ہے اس کے عدد (۳۰۶) تین سو چھ ہیں یا الجبار ہے اس کے عدد ۲۰۶، دو سو چھ ہیں۔ بہرحال جو بھی اس کے مقصد کے اور حاجت کے مطابق نام مبارک ہو اس کا پتہ ترجمہ سے دیکھ لیں ہم نے ہر نام مبارک کے ساتھ اس کا ترجمہ بھی لکھ دیا ہے اور اس کے عدد بھی لکھدئے ہیں۔ نکال کر تنہائی میں باوضو پڑھیں۔ ویسے تمام نام روزانہ برکت، خیر و عافیت حاصل کرنے کے لئے پڑھتے رہیں۔ بے شمار فوائد حاصل ہوں گے۔ اب ہم ان مبارک ناموں کے ساتھ ان کے عدد نکال کر پیش کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الغفار<br>بڑا گناہ بخشنے والا<br>۱۲۸۱ | القہار<br>مخلوق پر غالب<br>۳۰۶ | الوھاب<br>بلا عوض دینے والا<br>۱۴ | المھمن<br>حفاظت کرنے والا<br>۱۲۵ | العظیم<br>بہت بڑی شان والا<br>۱۰۲۰ | الباسط<br>پھیلانے والا<br>۷۲ |
| البصیر<br>بہت دیکھنے والا | الحکم<br>فیصلے کرنیوالا<br>۶۸ | العدل<br>بہت انصاف والا<br>۱۰۴ | القابض<br>سمیٹنے والا<br>۹۰۳ | العزیز<br>غلبہ والا<br>۹۴ | الغفور<br>بہت گناہ بخشنے والا<br>۱۲۸۶ |

- الجبار — سخت تصرف کرنے والا — ۲۰۶
- الخافض — پست کرنیوالا — ۱۴۸۱
- المشکور — قدر دان — ۲۲۶
- التواب — رحمت سے متوجہ ہونیوالا — ۴۰۹
- المانع — کسی مصلحت سے نہ دینے والا — ۱۶۱
- الغفور — بہت معاف کرنے والا — ۱۵۶
- النور — ظہور والا — ۲۵۶
- المنتقم — بدلہ لینے والا — ۶۳۰

- النافع — نفع دینے والا — ۲۰۱
- الضار — ضرر پیدا کرنے والا — ۱۰۰۱
- الرؤف — بہت مہربان — ۲۸۷
- الهادی — ہدایت کرنیوالا — ۲۰
- الحیّ — زندہ — ۱۸
- الباطن — ذات سے چھپا ہوا — ۶۲
- الجامع — اکٹھا کرنے والا — ۱۱۴
- المتکبر — بڑائی والا — ۶۶۲

- الرافع — بلند کرنیوالا — ۳۵۱
- الغنی — خود غنی — ۱۰۶۰
- العلی — سب سے برتر — ۱۱۰
- الباعث — مُردوں کو زندہ کرنیوالا — ۵۷۳
- المغنی — دوسروں کو غنی کرنیوالا — ۱۱۰۰
- القدوس — سب عیبوں سے پاک — ۱۷۰
- الرزاق — رزق دینے والا — ۳۰۸
- اللطیف — پوشیدہ چیز کا بتلانے والا — ۱۲۹

- السلام — ہر آفت سے سالم — ۱۳۱
- المفتاح — رحمت کے دروازے کھولنے والا — ۴۸۹
- الخبیر — خبر رکھنے والا — ۸۱۲
- المؤمن — امن دینے والا — ۱۳۶
- العلیم — بہت علم والا — ۱۵۰
- الحلیم — بردبار — ۸۸
- الحسیب — حساب لینے والا — ۸۰
- القوی — قوت والا — ۱۱۶
- الواحد — یکتا صفات والا — ۱۹

- الجلیل — بزرگی والا — ۷۳
- المتین — مضبوط — ۵۰۰
- الصمد — سب کا مقصود — ۱۳۴
- الکریم — کرم والا — ۲۷۰
- الولی — مدد کرنے والا — ۴۶
- القادر — قدرت والا — ۳۰۵
- الخالق — پیدا کرنے والا — ۷۳۱
- المعز — عزت دینے والا — ۱۱۷
- الکبیر — سب سے بڑا — ۲۳۲
- الباری — ٹھیک بنانے والا — ۲۱۳

- المذل — ذلت دینے والے
- الحفیظ — بہت حفاظت کرنے والا — ۹۹۸
- المصور — صورت بنانے والا — ۳۳۶
- السمیع — بہت سننے والا — ۱۸۰
- المقیت — روزی پہنچانے والا — ۵۵۰
- الحکیم — حکمت والا — ۷۸
- المعید — دوبارہ پیدا کرنے والا — ۱۲۴
- الاول — سب سے پہلا — ۳۷
- الودود — محبت والا — ۲۰

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الرشید<br>مصلحت بتانے والا<br>۵۱۴ | الماجد<br>بزرگی والا<br>۴۸ | المؤخر<br>ہٹانے والا<br>۸۴۶ | الحمید<br>تعریف کرنیوالا<br>۶۲ | المحیی<br>زندہ کرنیوالا<br>۶۸ |
| ذوالجلال والاکرام<br>جلال واکرام والا<br>۱۱۱۱ | البر<br>احسان کرنے والا<br>۲۰۲ | الشھید<br>حاضر موجود<br>۳۱۹ | المقتدر<br>قدرت ظاہر کرنے والا<br>۷۴۴ | الاخر<br>سب سے پچھلا<br>۸۰۱ |
| مالک والملک<br>مالک بادشاہ<br>۱۲۱۲ | المقسط<br>انصاف کرنے والا<br>۲۰۹ | القیوم<br>قائم رکھنے والا<br>۱۵۶ | المجیب<br>دعا قبول کرنے والا<br>۵۵ | المجید<br>بزرگی والا<br>۵۷ |
| الباقی<br>سب کے بعد رہنے والا | الصبور<br>تحمل والا<br>۲۹۸ | الوالی<br>مالک<br>۴۷ | المحصی<br>احاطہ کرنیوالا<br>۱۴۸ | الممیت<br>موت دینے والا<br>۴۹۰ |
| الوارث<br>سب کا وارث<br>۷۰۷ | البدیع<br>ایجاد کرنے والا<br>۸۶ | الحق<br>سچا<br>۱۰۸ | المقدم<br>بڑھانے والا<br>۱۸۴ | الظاھر<br>صفات سے کھلا ہوا<br>۱۱۰۶ |
| | | الواجد<br>تونگر کرنیوالا<br>۱۴ | الواسع<br>گنجائش والا<br>۱۳۷ | الرقیب<br>نگہبان<br>۳۱۲ |
| | | المتعالی<br>بہت برتر<br>۵۵۱ | المبدی<br>ابتدا پیدا کرنیوالا<br>۵۶ | |
| | | الوکیل<br>کارساز<br>۶۶ | | |

## اگر کسی کا شوہر ناراض ہو تو کیا کرے :-

جس عورت کا شوہر ناراض ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈالیں کالے ڈورے سے گردن میں لٹکائیں نقش یہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۶ |
| ۱۸ | ۷ | ۱۲ | ۱۷ |
| ۸ | ۲۲ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۰ | ۹ | ۲۰ |

محمد اجمل مفتاحی

# دل کی دھڑکن کیلئے مجرب نقش :-

اگر کسی کا دل دھک دھک کرتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش گلے میں اس طریقہ پر ڈالیں کہ تعویذ دل کے پاس لٹکا رہے مجرب ہے اور نیچے یہ عبارت بھی لکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اَلَّذِیْنَ آمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِکْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ القلوب اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات من غضبه وعقابه وشر عباده من همزات الشیاطین وَاَنْ یَّحْضُرُوْنَ اللّٰہ شافی اللّٰہ کافی برحمتك یا ارحم الراحمین۔ مجربات صحیح)

## آفات وبلیات سے بچنے کا بہترین نقش طاعون ہیضہ کیلئے

اس نقش کو بڑے ادب واحترام کے ساتھ موم جامہ کر کے بازو پر باندھیں اس کے فوائد کا معائنہ خود فرمالیں گے۔ انشاء اللہ، اور موٹے الفاظ میں لکھ کر گھر میں بھی لگا دیں۔ انشاء اللہ حفاظت حاصل ہو گی اور اس نقش مبارک کے فوائد استعمال کرنے والے خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے گھر کی ہر طرح حفاظت کیلئے بھی یہ نقش بہترین قلعہ ہے۔ ضرور فائدہ اٹھانا چاہیئے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

کھیعص طٰه طسم حم الم المص الر طس یٰس

یٰس والقرآن الحکیم ص والقرآن ذی الذکر

سلام قولا من رب الرحیم هو الرحمن آمنا به وعلیه توکلنا

سلاماً قولا من رب الرحیم

هو الرحمن آمنا به وعلیه توکلنا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الوکیل | ونعم | اللہ | حسبنا |
| حسبنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
| ونعم | الوکیل | حسبنا | اللہ |
| اللہ | حسبنا | الوکیل | ونعم |

[illegible]

سلام قولا من رب الرحیم هو الرحمن آمنا به وعلیه توکلنا

[illegible]

## دل کی دھڑکن کیلئے مجرب و آزمودہ تعویذ:-
اگر کسی کا دل دھک دھک کرتا ہو یہ

یہ تعویذ مع نقش کے گلے میں اس طرح ڈالیں کہ تعویذ دل پر لٹکا رہے مجرب ہے، اور نقش کی ساتھ والی عبارت بھی لکھیں اور نقش میں اعداد چھوٹے بڑے کے اعتبار سے ترتیب سے لکھیں. ہر نقش کے لکھنے کا یہی فائدہ ہے یہ ضروری یاد رکھنے کی بات ہے اس نقش کے ساتھ عبارت یہ لکھیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ١٦ | ١٩ | ٦ |
| ١٨ | ٧ | ١٢ | ١٧ |
| ٨ | ٢٢ | ١٤ | ١١ |
| ١٥ | ١٠ | ٩ | ٢٠ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الذین امنوا وتطمئن قلوبھم بذکر اللہ الا بذکر اللہ تطمئن القلوب اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ وشر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتک یا ارحم الراحمین۔ (مجربات صحیح)

## قوت حافظہ کیلئے مجرب عمل:-
دماغ کی کمزوری اور یادداشت کے ضعیف ہونے کی شکایت

میں کم سے کم ۲۱ مرتبہ ورنہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ الحمد شریف مع بسم اللہ کے پڑھ کر عصر کی نماز کے بعد روزانہ سینہ پر دم کر لیا کریں اور پانی پر دم کر کے بھی پی لیا کریں یہ عمل ایک بہت بڑے ولی اللہ کا بتایا ہوا ہے جو کہ مجرب ہے (مجربات رشید)

## جس شخص کو ہیضہ کی شکایت ہو:-
جس شخص کو ہیضہ کی بیماری ہو تو اس کے لئے چاہیئے

کہ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں. انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی

حاصل ہوگی اور مرض کی فوراً روکتھام باذن اللہ ہوگی. اگر سب گھر والے ہیضہ کی بیماری میں مبتلا ہوں تو سب کے گلے میں اسی تعویذ کو ڈالیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمعسق | کھیعص | حم حم حم حم | حم حم حم |
| یاحفیظ | یاحافظ | یاسلام | یامؤمن |
| یاحفیظ | انت انت انت | اللہ ھو ھو ھو | یاسلام |
| یاحفیظ | یاحافظ | یاسلام | یامؤمن |
| یاحافظ | یاحفیظ | یاحافظ | یاحفیظ |
| یاسلام | یاسلام | یامؤمن | یامؤمن |
| یاحفیظ | یاحافظ | یاحفیظ | یاحافظ |

مجرب اعمال مفتی

اور گھر کی حفاظت کے لئے جو ہم نے نقش آگے لکھا ہے حفاظت کے بیان میں اس کو اپنے گھر میں چسپاں کردیں اور صبح کو سورۃ محمدؐ پڑھ کر اللہ سے دعا کریں انشاءاللہ تعالیٰ مکمل حفاظت حاصل ہوگی مجرب ہے (مجربات صحیح)

## جس شخص کے پیٹ میں درد مسلسل رہتا ہے:

جس شخص کو ہمیشہ پیٹ کے درد کا عارضہ رہتا ہو اسکے لئے خلیفۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے یہ عمل ارشاد فرمایا ہے کہ بارش کا پانی لیویں اور اپنی بیوی سے مہر کی رقم میں سے کچھ روپے لیویں اور اُن روپئے سے شہد (اصلی) خریدیں. اس شہد کو بارش کے پانی میں ملا کر صبح کو پی لیا کریں. انشاءاللہ تعالیٰ سات دن ایسے ہی کریں پیٹ کا درد ختم ہوجائے گا. (حدیث شریف)

**نوٹ:** زیادہ افضل یہ ہوگا کہ اس پانی پر سات مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر دم کر لیا کریں. (مجربات حامدیہ)

## جس کا حافظہ کمزور ہو اس کیلئے مجرب عمل :-

ایسے شخص کو جس کا حافظہ کمزور ہو چاہیئے کہ ہر فرض نماز کے بعد ۱۱ مرتبہ "یا قوی" سر کے اوپر ہاتھ رکھ پڑھا کریں مستقل طور پر بے انتہا مفید عمل ہے مجرب و آزمودہ ہے۔ (مجربات استاذ)

## جسکی آنکھوں کی روشنی کم ہو گئی ہو :-

جس کی آنکھوں کی روشنی میں فرق آگیا ہو اسکو چاہیئے کہ ہر فرض نماز کے بعد ۱۱ مرتبہ "یا نور" پڑھ کر ہاتھوں کے پوروں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیر لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی گئی ہوئی واپس آجائے گی اور جاتے رہنے سے محفوظ رہے گی۔ (مجربات صحیح)

## بھولنے کا مرض ہو تو کیا کرے :-

اگر کسی شخص کو بھولنے کا مرض لاحق ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ سورۃ فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ زعفران سے لکھکر صبح نہار منہ پی لیا کریں۔ انشاء اللہ العزیز بھولنے کا مرض ختم ہو جائے گا مگر یہ عمل کم از کم ۲۱ دن کرے ورنہ چالیس ۴۰ دن کرے۔ (مجربات صحیح)

## ایک عجیب کرشمہ :-

اگر فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اکتالیس ۴۱ مرتبہ الحمد شریف بسم اللہ کے ساتھ پڑھا جائے پھر اپنے منہ کے تھوک پر دم کرکے اپنی آنکھوں میں لگائے تو آنکھوں کی بیماری سے نجات ملتی ہے مگر شرط یہ ہے کہ سو کر اٹھنے کے بعد سے کچھ بھی کھایا پیا نہ ہو بالکل نہار منہ ایسا کرے یہ عمل ہمارے بزرگوں کے استعمال شدہ عمل و تجربات میں سے ہے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ نوٹ :- اگر پیٹ میں قبض و خرابی ہو تو ہرگز ایسا نہ کرے (مجربات اکابر)

**ایک راز کی بات:۔** یہ بات مستند و مدلل ہے کہ اگر جوتا پہننے میں سیدھے پاؤں کا اور جوتا نکالنے میں بایاں پاؤں کا خیال رکھے ہمیشہ کے لئے اور سورت ممتحنہ زعفران سے لکھکر اور اس کو پانی میں گھول کر تلی والے مریض کو پلایا جائے تو تلی والے مریض کو مرض تلی سے کلی طور پر چھٹکارہ حاصل ہوتا ہے۔ (فی الاثار)

**تلی کے مرض سے ہمیشہ کیلئے نجات:۔** اگر شفاء طحال پرے مرتبہ یُرِیۡدُ اللّٰہُ اَنۡ یُّخَفِّفَ عَنۡکُمۡ ۚ وَ خُلِقَ الۡاِنۡسَانُ ضَعِیۡفًا پڑھ کر دم کر کے تلی والے مریض کو صبح نہار منہ پلائیں ۷ دن تک تو انشاءاللہ موت تک تلی کے مرض سے نجات مل جائیگی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

**پیشاب کے بند کو توڑنے کا عمل:۔** اگر کسی شخص کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو سورت الم نشرح پوری زعفراں سے مع بسم اللہ کے لکھے اور صبح کو نہار منہ پی لیوے تو یہ عمل پیشاب کی بندش کو توڑ دیتا ہے اور دل کی سختی کو ختم کرتا ہے اور حافظہ اور یادداشت کو قوت دیتا ہے۔ مجربات میں سے ہے چالیس دن استعمال فرمائیں۔ (مجربات صحیح)

## جو شخص راستہ چلنے میں تھک جاتا ہو اس کیلئے تعویذ

جو شخص تھوڑا ہی راستہ چلنے میں تھک جاتا ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ اس نقش کو لکھکر گلے میں ڈالدیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ کبھی بھی نہ تھکے گا۔ اس نقش کے ساتھ ساتھ آیاتِ قرآنی کو بھی لکھیں گے (مجربات اکابر)

نقش دوسرے صفحہ پر دیکھیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۱ | ۸ | ۱ |
| ۷ | ۲ | ۱۳ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۶ | ۳ | ۶ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ |

بسم اللہ القوی العزیز الذی خلقنی فھو یھدین والذی ھو یطعمنی ویسقین واذا مرضت فھو یشفین والذی یمیتنی ثم یحیین والذی اطمع ان یغفرلی خطیئتی یوم الدین رب ھبلی حکما والحقنی بالصالحین واجعل لی لسان صدق فی الاخرین واجعلنی من ورثۃ جنۃ النعیم واغفرلابی انہ کان من الضالین ولاتخزنی یوم یبعثون یوم لا ینفع مال ولا بنون الا من اتی اللہ بقلب سلیم (۷۶)

## جانوروں کی بیماری سے شفا کیلئے:- اگر جانوروں خاص طور پر گھوڑا، بیل، بھینس، گائے

یعنی جتنے بھی دودھ دینے والے اور محنت کش بوجھ اٹھانے والے جانور ہیں ان کی بیماری سے شفا کے لئے خواہ وہ کسی بھی قسم کی ہو اس کے لئے ایک کاغذ پر یہ کلمات لکھ کر جانوروں کے گلے میں ڈالیں اور یہ یاد رہے کہ تعویذ کا کپڑا کالے رنگ کا ہو۔ کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم طلوا ستۃ وستین ملکا الی جبال المقدس لقوا ثلاث شجرات الواحدۃ قطعت والثانیۃ یلبست والثالثۃ احترقت القطع ایھا الخلد ببرکۃ سیھوم دیھوم دھوم بالف لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ج وج وج وارتفع ارتفع ارتفع ا ۱۵ ا ھ ا ھل طاس ل طاس ل طاس ل طاس ل طاس ل ط ا س اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حم حم حم حم حم حم تو کلت ل ادھی ع ل اعلی اللہ اللھم لحفظ حاملہ واہلہ بحرمۃ رب العظیم والقرآن العظیم ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم، اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر ما خلق!

(مجربات سیمیع)

پر اسرار ورد وظائف (6)

## جس کو کسی اثر کی وجہ سے اولاد سے محرومی ہو

اگر زوجین کو اولاد سے محرومی ہو تو ایک کاغذ پر قرآن کریم کی اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر دونوں یعنی میاں بیوی کے گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ آیت یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ففتحنا ابواب السماء بماء منھمر وفجرنا الارض عیونا فالتقی الماء علی امر قد قدر وحملناہ علی ذات الواح ودسر تجری باعیننا جزاء لمن کان کفر! (مجربات شیخ)

## جس کو بھوک اور پیاس زیادہ لگتی ہو اسکے لئے عمل:

اگر کسی کو بھوک اور پیاس بہت زیادہ لگتی ہو اور وہ اس کی وجہ سے پریشان ہو اور وہ بھوک اور پیاس پر قابو پانا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ سورۂ لایلاف قریش ہر نماز کے بعد ۲۱ مرتبہ پابندی کے ساتھ پڑھا کرے یہ نسخہ آزمودہ و مجرب ہے۔ (مجربات صحیح)

## بیمار کے عیادت کی فضیلت:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مسلمان اپنے بھائی مسلمان کی عیادت کرتا ہے تو واپس آنے تک وہ گویا کہ جنت کے باغ میں میں ہوتا ہے اور جب کوئی بیمار کے لئے دعا کے الفاظ کہتا ہے تو فرشتے اس کی دعا پر آمین کہتے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے کہ اگر کوئی مسلمان کسی مسلمان بیمار کی عیادت صبح کے وقت کرلے تو شام تک ستر ہزار فرشتے اس عیادت کرنے والے مسلمان کے لئے دعاء مغفرت کرتے ہیں اور اگر شام کے وقت عیادت کرلے تو صبح تک ستر ہزار فرشتے اس مسلمان عیادت کرنے والے کے لئے دعاء مغفرت کرتے ہیں

## چار بیماریوں سے حفاظت کے کلمات

حضرت قبیصہ رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے ایسے کلمات سکھا دیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ان کلمات کے ذریعہ نفع دیویں اس لئے کہ میری عمر زیادہ ہوگئی ہے بوڑھا ہوگیا ہوں کہ (پہلے) بہت سے عمل کرتا تھا۔ اب میں ان کو کرنے سے تھک گیا ہوں۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب عطا فرمایا کہ دنیا کے لئے تو یہ ہے کہ جب آپ صبح فجر کی نماز پڑھ چکیں تو تین مرتبہ کہو۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کہ جب تم ان کو پڑھ لوگے تو رنج وغم اور جذام کی بیماری اور برص کی بیماری اور فالج کی بیماری سے امن وسلامتی میں رہوگے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اپنی آخرت کے لئے یہ پڑھا کرو۔ اَللّٰھُمَّ اھْدِنِیْ مِنْ عِنْدِکَ وَافِضْ عَلَیَّ مِنْ فَضْلِکَ وَانْشُرْ عَلَیَّ مِنْ رَّحْمَتِکَ وَاَنْزِلْ عَلَیَّ مِنْ بَرَکَاتِکَ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو بندہ ان کلمات کو برابر پڑھیگا کہ ناغہ نہ کرے تو اس کے لئے جنت کے چار دروازے کھول دیئے جائیں گے۔ جن میں سے چاہے اندر چلا جائے (بحوالہ احیاء)

## حضرت خضر علیہ السلام اور حضرت الیاس علیہ السلام کی دعا

### جو جلنے ڈوبنے اور چوری سے حفاظت کیلئے

حضرت خضر علیہ السلام اور حضرت الیاس علیہ السلام جب یہ دونوں حج کے دنوں میں ہر سال ملتے تو جدا اس وقت ہوتے جب یہ دعا پڑھ لیا کرتے تھے۔ دعا یہ ہے:۔ بِسْمِ اللّٰہِ مَا شَاءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ مَا شَاءَ اللّٰہُ کُلُّ خَیْرٍ بِیَدِ اللّٰہِ

مَاشَاءَ اللّٰہُ لَا یَصْرِفُ السُّوْءَ اِلَّا اللّٰہُ۔ اس دعا کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس دعا کو صبح کو تین ۳ مرتبہ پڑھ لیا کریں تو وہ پڑھنے والا آگ میں جلنے سے پانی میں ڈوبنے سے اور چوری سے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ (احیاء صفحہ ۲۵۶ ج ۲)

## ام الصبیان سے نجات کے واسطے۔

شات تاروں کا کالے رنگ کا دھاگہ لیویں اور اس دھاگے پر اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورت فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ ساتھ پڑھ کر دم کرتے جاویں ہر گرہ پر جب اکتالیس ۴۱ گرہیں ہو جاویں تو بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ مرض سے نجات مل جائے گی اور یہ عمل مجربات میں سے ہے

## جس مسلمان انسان کا پیشاب بند ہو جائے تو وہ کیا کرے۔

جس مسلمان کا خواہ وہ مرد ہو یا عورت اگر پیشاب بند ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ کثرت سے یہ درود شریف پڑھا کرے۔ یہ درود شریف خواب میں بشارت شدہ درود شریف ہے اور مجرب و آزمودہ ہے انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی بندش کا مرض جڑ سے ہی ختم ہو جائے گا۔ وہ درود شریف یہ ہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ عَلٰی قَلْبِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ (نوٹ) اس درود شریف کی ایک تاثیر یہ ہے کہ یا تو اس کی برکت سے مرض ہی ختم ہو جائے گا ورنہ خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہو کر علاج و دوا کا علم ہو جائیگا

## پیشاب کی بندش کا فوری مجرب علاج۔

اگر کسی بھی انسان کا اگرچہ وہ کافر غیر مسلم ہو یا کسی بھی مذہب کا ماننے والا ہو چاہے مرد ہو یا عورت کہ اسکو پیشاب کی بندش

ہو جاوے۔ اگرچہ مثانہ میں پتھری کیوجہ سے بندش ہو اور بندش کی وجہ سے حال یہ ہو جائے کہ اسکو مرنا زندہ رہنے سے محبوب و پیارا بن جائے۔ یہاں تک کہ وہ اسی وقت خودکشی کرنے کو تیار و آمادہ ہو جائے تو چاہیئے کہ ککڑی (بھٹہ) بعض جگہ مکا بھی کہتے ہیں اور عام طور پر برسات کے موسم میں ہوتی ہے اور اسکو عام طور پر آگ کے انگاروں پر بھون کر دانہ کھاتے ہیں تو اس مکا کے بال لیویں جتنی زیادہ پرانی ہوگی اچھا ہوگا۔ ان بالوں کو ایک پاؤ پانی میں ابال کر بقدر ذائقہ نمک ڈال کر اچھی طرح سے ابالیں پھر اس پانی پر گیارہ مرتبہ الحمد شریف اور آیاتِ شفا پڑھ کر دم کر کے پی لیویں بہتر ہوگا کہ سات مرتبہ الم نشرح والی سورت بھی زیادہ کریں انشاءاللہ پہلی ہی خوراک میں مرض سے چھٹکارہ حاصل ہوگا اور یہ نسخہ استعمال شدہ ہے بہت مفید پایا گیا ہے۔ اپنی معرفت کے واسطے اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے سامنے پیش کر دیا ہے۔ لوگوں کو چاہیئے کہ بوقتِ ضرورت فائدہ اٹھائیں اور دوسروں کو بھی اس سے مطلع فرمائیں۔ آیاتِ شفایہ ہیں۔ وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ يَخْرُجُ مِن بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَاءٌ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ۔ (مجربات صحیح)

## خاص طور پر برص پاگل دیوانہ اور جذام وغیرہ جیسی ہلاک کرنے والی بیماریوں سے پناہ میں رہنے کی دعا

انسان کو روز بروز نئی نئی قسم کی بیماریاں لاحق ہو رہی ہیں کہ اس

دور میں وہ بیماریاں سمجھ میں نہیں آتی ہیں۔ اسی لئے ہر قسم کی چھوٹی بڑی ہلاک کرنے والی تمام بیماریوں سے حفاظت کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ دُعا بتائی ہوئی ہے. اس دعا میں خاص طور پر شدید قسم کی تین ۳ بیماریوں سے حفاظت و پناہ چاہی گئی ہے. اس لئے ہر مسلمان کو اس دعا کے ذریعہ اللہ تعالیٰ سے پناہ لینی چاہیئے. دُعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَسَیِّئِ الْاَسْقَامِ دلے اللہ میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں (سفید کوڑھ) برص سے اور دیوانہ پن سے اور جذام سے اور تمام شدید قسم کی بیماریوں سے پناہ لیتا ہوں.

## غصّہ دُور کرنے کا مُجرب علاج و عمل

اگر کسی شخص کو سخت غصّہ کا مرض لاحق ہو جس کی وجہ سے وہ اپنوں اور غیروں کو تکلیف میں مبتلا کر دیتا ہو اور غصّہ کی وجہ سے قابو سے باہر ہو کر وہ سب کچھ کر لیتا ہو جو نہ کرنا چاہیئے تھا تو ایسے غصّہ کے مریض کو چاہیئے کہ لوٹے میں یا برتن میں وضو کا بچا ہوا پانی بسم اللہ پڑھ کر کھڑے ہو کر پی لیا کرے یہ علاج غصّہ کے مرض کو کم کرنے کے لئے بہترین ہے. مجرب ہے اور مفید پایا گیا ہے، اور مستند ہے اور صحیح ہے.

## عام بیماریوں کا علاج

یہ ہمارے بزرگوں کے تجربات میں سے ہے کہ وضو کا برتن میں بچا ہوا پانی کھڑے ہو کر بسم اللہ پڑھ کر پینے سے ہر قسم کی بیماری سے نجات ملتی ہے. شرط یہ ہے کہ تمام وضو کا بچا ہوا پانی ہو اور کھڑے ہو کر اس پانی کا پینا سنّت ہے (مجربات شامی)

## ایک مخصوص بیماری اور روحانی علاج

حدیث شریف میں ہے کہ وضو میں ہاتھ دھونے سے ہاتھ کے گناہ دھلتے

ہیں، منھ دھونے سے منھ کے گناہ دُھلتے ہیں، چہرہ دھونے سے چہرے کے گناہ پاؤں دھونے سے پاؤں کے گناہ دھلتے ہیں، ہر وضو کے اعضاء دھونے سے اس اعضاء کے گناہ دھلتے ہیں اور بعد وضو کے اس وضو کے بچے ہوئے پانی کو کھڑے ہو کر پی لینا بیماری سے نجات بخشتا ہے۔ یہ بزرگوں کے مجربات میں سے ہے اور حدیث شریف میں ہے کہ اس وضو کے بچے ہوئے پانی کو شرمگاہ کے مقام پر یعنی رومالی پر چھڑکنے سے نماز کے اندر وسوسوں کی بیماری سے نجات ملتی ہے۔ (ترمذی شریف)

## غصہ کے کم کرنے کا ایک مستند علاج:-

صحیح روایت میں ہے کہ جس شخص کو غصہ کا بھوت سوار ہو تو اس کو چاہیئے کہ وضو کرلیوے اور پانی پیوے اس لئے کہ غصہ شیطان کی طرف سے ہے اور شیطان کی پیدائش آگ سے ہے اور آگ کو پانی ہی ٹھنڈا کرتا ہے۔ یہ علاج مفید اور مستند ہے۔

## جماہی کا مفید و مجرب علاج:-

اگر کسی انسان کو جماہیاں بہت آتی ہوں تو علاجوں میں سے ایک مفید علاج یہ ہے کہ جماہی کے وقت یہ دل میں خیال لائے کہ کسی نبی و رسول کو جماہی نہیں آئی ہے۔ اس خیال کے لانے سے جماہی کا آنا بند ہو جائے گا۔ مجرب و مستند ہے۔

## قوت مردانگی کے ضعف کا علاج:-

جس کو قوت مردانگی کی کمی ہو تو اس کو چاہیئے کہ جب بھی غسل کرے اور جب بھی ہمبستری سے فارغ ہو تو کسی میٹھی چیز پر ۷ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرکے ہمیشہ کھا لیا کرے انشاء اللہ یہ شکایت

ختم ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ الْمُقَنطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْأَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ذَٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَاللَّهُ عِندَهُ حُسْنُ الْمَآبِ۔

(مجربات مبیح)

## جب شدید قسم کی بیماریاں جیسے طاعون ہیضہ وغیرہ پھیل رہی ہوں

اگر کسی مقام یا گھر و شہر میں ہلاک کن بیماریاں پھیل رہی ہوں جیسے طاعون ہیضہ وغیرہ تو ایسے حالات میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ کے بیانات و تذکرے کثرت سے کریں۔ انشاء اللہ بہت جلد بیماریوں کی روکتھام ہو جائے گی۔ یہ عمل پرانے بزرگوں کے مجربات میں سے ہے اور مجرب و آزمودہ ہے۔ (مجربات اکابر)

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرض نماز کے بعد کیا پڑھتے تھے:۔

حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرض نماز کے بعد سیدھا ہاتھ سر پر رکھ کر یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ اللّٰهُمَّ أَذْهِبْ عَنِّي الْهَمَّ وَالْحُزْنَ ۔ ترجمہ:۔ میں نے اس اللہ کا نام لے کر نماز مکمل کی جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اور وہ بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ اے اللہ آپ مجھ سے رنج و غم و فکر کو دور کر دیجئے۔ (حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم)

## بچہ کی پیدائش کے بعد دودھ زیادہ ہونے کی وجہ سے تکلیف ہو۔

اگر ولادت کے بعد دودھ کی زیادتی کی وجہ سے تکلیف ہو تو

ایک سفید کاغذ پر قرآنِ کریم کی یہ آیت شریفہ لکھیں اور تعویذ بنا کر سینہ پر بندھوا دیں ۔ انشاء اللہ آسانی و سہولت ہوگی، اور تکلیف میں تخفیف ہوگی۔ آیت یہ ہے۔ یَا اَرْضُ ابْلَعِیْ مَاءَکِ وَیَا سَمَاءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَاءُ اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَکَہُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا (مجربات اکابر)

## سانپ واژدھے کا فوری طور پر زہر اتارنے کا مجرب عمل:۔

اگر کسی کو بھی سانپ یا اژدھے نے ڈس لیا ہو تو یہ عمل مخصوص طریقہ پر تحفہ ہے۔ اس عمل سے ڈسا ہوا شخص اگرچہ غیر مسلم ہی کیوں نہ ہو اور وہ سانپ اژدھے کے زہر کی وجہ سے موت کی حالت میں ہو۔ یعنی زہر کی وجہ سے اس کی جان ہونٹوں پر آگئی ہو تو اس عمل کے اختیار کرنے سے باذن اللہ تعالیٰ اس انسان سے زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ ہمیشہ کا مجرب و آزمودہ ہے اور یہ عمل رمضان المبارک کی ستائیسویں کو کریں گے یعنی اس عمل کے عامل ۲۷ رمضان المبارک کو بنیں گے۔ سال میں ایک مرتبہ صرف اور باقی پورے سال تک عامل رہیں گے۔ پھر اگلے رمضان المبارک کی ۲۷ کو عمل کریں گے۔ اسی طرح ہر سال کریں گے ایک دن صرف اور جب عامل بن جائیں گے تو اگر معلوم ہو جائے آپ کو کہ فلاں کے سانپ یا اژدھے نے کاٹ لیا ہے تو آپ کو فوراً اس کا زہر اتارنے کے لئے جانا پڑے گا۔ اگرچہ آپ کو کسی قدر بھی پریشانیاں اور تکلیف ہو۔ دوسرے یہ کہ اس کا زہر اتارنے پر کچھ روپیہ وغیرہ طے نہیں کریں گے۔ چاہے وہ خود اپنی مرضی اور خوشی سے کچھ بھی دیدے تو اس کو قبول کر لیں گے۔ مگر اپنی زبان سے کہہ کر نہیں لیں کے (مجربات صحیح) نوٹ۔ عمل صرف ستائیسویں رمضان المبارک کی رات میں ہی کیا جائیگا۔ ضروری شرط ہے

**جنون اور مرگی کی بیماری سے شفاء کیلئے:۔** حضرت عیسٰی علیہ السلام کنجوں اور پاگلوں و دیوانوں اور اندھوں کو یہ دعا پڑھ کر تندرست وصحیح وسالم باذن اللہ کرتے تھے۔ لہٰذا اس دعا کو زعفران سے لکھ کر زم زم کے پانی سے حل کر کے پلانا مرض سے شفاء کا ذریعہ بنتا ہے۔ دعاءِ عیسٰی یہ ہے:۔ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اِلٰہُ مَنْ فِی السَّمَاءِ وَاِلٰہُ مَنْ فِی الْاَرْضِ لَا اِلٰہَ فِیْھِمَا غَیْرُکَ وَاَنْتَ مَلِکُ مَنْ فِی السَّمَاءِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ لَا مَلِکَ فِیْھِمَا غَیْرُکَ وَقُدْرَتُکَ فِی الْاَرْضِ کَقُدْرَتِکَ فِی السَّمَاءِ سُلْطَانُکَ فِی الْاَرْضِ سُلْطَانُکَ فِی السَّمَاءِ وَاَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ الْکَرِیْمِ وَوَجْھِکَ الْمُنِیْرِ وَمُلْکِ الْقَدِیْمِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ حضرت وہب بن منبہؒ ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام کے پاس ہزارہا مریض وبیمار آتے تھے اور جو آنے کے لائق نہ ہوتا تھا اس کے پاس حضرت عیسٰی علیہ السّلام خود تشریف لے جاتے تھے۔ ہزاروں اندھے، لنگڑوں اور کوڑھیوں کو ان کی دعا سے شفا ہوتی تھی۔ عیسٰی علیہ السلام یہ دعا پڑھتے تھے جو اوپر گزری ہے حضرت وہبؒ فرماتے ہیں کہ یہ دعا دل کی گھبراہٹ اور پاگل پن جنون کے مریضوں کیلئے پڑھنے اور (زعفران) سے لکھ کر پانی میں گھول کر پلانے سے انشاء اللہ مکمل فائدہ ہوگا اور مریض وبیمار شفاء پائیں گے۔ (بحوالہ تفسیر کشف الرحمٰن)

**برائے امساک:۔** یہ علاج علامہ دیربیؒ نے اپنی مایۂ ناز تصنیف کتاب میں تحریر فرمایا ہے کہ انگور کے پتے پر یہ نیچے والے الفاظ لکھیں۔ پھر الٹی بائیں ران میں باندھ لیں۔
اُنجلٔ ھوزحطی کلمن سعفص قرشت ثخذ ضظغ قبل یاارض ابلعی ماءک ویاسماء اقلعی وغیض الماء النازل من صلب فلاں ...... بن فلاں ......... لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علی سیدنا محمد والہ واصحابہ وسلم۔ اس عبارت کے اندر فلاں کی جگہ مرد کا نام اور بن فلاں کی جگہ پر مرد کے باپ کا نام لکھیں گے انشاء اللہ تعالٰی انزال نہ ہوگا۔ مستند ہے۔ یا سلام کی تاثیر:۔ اللہ تعالٰی کے ننانوے ۹۹ ناموں میں سے ایک نام سلام بھی ہے۔ اس کے ساتھ یا لگا کر یاسلام ۱۳۱ مرتبہ سوتے

وقت اور فجر کی نماز کے بعد پابندی کے ساتھ پڑھنے سے ہر قسم کے مرض و بیماری کی تکلیف سے نجات ملتی ہے، اور مرض کا ازالہ ہوتا ہے۔ یہ بات بزرگانِ دین سلف نے بیان فرمائی (مجربات اکابر)

## ہر قسم کے مرض و بیماری سے چھٹکارہ کے لئے:-

ہر قسم کے شدید سے شدید مرض کہ جس کا علاج کرنے سے حکیم و ڈاکٹروں نے منع کر دیا ہو اور بیماری سمجھ میں نہیں آ رہی ہو تو اس کے لئے الحمد شریف بسم اللہ کے ساتھ لکھ کر پانی میں گھولکر مریض کو پلائیں جس کو خود پڑھنا نہیں آتا ہو جیسے چھوٹے بچے وغیرہ اور یہ الفاظ بھی زیادہ کریں یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَاحَیُّ یَاحَیُّ یَاحَیُّ چالیس دن مسلسل پلائیں۔ یہ علاج مستند ہے (مجرباتِ اکابر)

## تمام پیٹ کی بیماریوں کیلئے:-

اگر سورت لقمان زعفران سے لکھکر اور زم زم کے پانی سے مل کر کے صبح نہار منہ ۲۱، دن پلائیں ورنہ چالیس دن اور نمک اور نمکین چیزوں سے بالکلیہ پرہیز کریں تو انشاء اللہ پیٹ کی شکایتیں ختم ہو جائیں گی۔

## دماغ کی کمزوری کے ختم کرنیکا ایک عجیب و نادر نسخہ و عمل

| ثابت گولا (ناریل) | کشمش افغانستانی | سفید مرچ | بادام |
|---|---|---|---|
| ۱ عدد | ۱۰۰ گرام | ۵۰ گرام | ۱۰۰ گرام |

ترکیب: کشمش اور سفید مرچ ناریل میں سوراخ کر کے بھر دیں پھر سوراخ کا منھ آٹے وغیرہ سے بند کر دیں اور آگ کے قریب گرم رکھ

میں دبا دیں. جب گولا (ناریل) بھن جائے آگ سے نکالکر بادام ملاکر سب
کو چاروں کو کوٹ لیں اور کٹے ہوئے پر (سورت اعلیٰ پ) والی سورت
۲۱ مرتبہ کہ اول و آخر ۷، ۷ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں. دم کرنے
کے بعد سب کی اکتالیس ۴۱ گولیاں بنالیں، اور یہ سب تمام کام ایک ہی رات
میں کرنا ضروری ہے، اور پھر ایک گولی روزانہ صبح یا سوتے وقت
دودھ یا پانی سے استعمال کریں. انشاء اللہ کیسا بھی کمزور دماغ ہو
یا کسی بھی طرح کی دماغی شکایت ہو سب ختم ہو جائے گی اور دماغ
اعلیٰ طریقے سے خوب خوب کام کرے گا۔ نسخہ مجرب و آزمودہ ہے
اور بیحد مفید ہے بس اللہ ہی شفا عطا فرمانے والے ہیں (مجربات صحیح)

## دماغ کی کمزوری کے دفع کیلئے عمل مجرب:۔

یہ عمل بہت استعمال میں آیا ہوا
ہے کہ جس شخص کو بھولنے کا مرض ہو یا سبق یاد نہیں رہتا ہو تو اسکو چاہیئے
کہ سوتے وقت رات کو یا فجر کی نماز کے بعد سورت الم نشرح ۷ مرتبہ اور اول
آخر ۳-۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کریں. پابندی
کے ساتھ انشاء اللہ کافی فائدہ حاصل ہوگا۔ (مجربات استاذ)

## اگر کسی پھلدار درخت میں پھل آنے بند ہو گئے ہوں:۔

جس پھل والے درخت میں پھل آنے بند ہو گئے ہوں تو اس
کیلئے چاہیئے کہ ایک کاغذ پر الحمد شریف لکھیں اور درمیان میں مَالِكِ
يَوْمِ الدِّيْنِ کو سات مرتبہ لکھیں. پھر آمین لکھنے کے بعد درود ابراھیمی
لکھدیں اس کاغذ کو بارش کے پانی سے دھو کر اُن درختوں کی جڑوں میں ڈالدیں

جس میں پھل آنے بند ہو گئے ہو انشاء اللہ تعالیٰ اسی سال پھل آنے لگیں گے۔ ہاں یہ ایک کاغذ کا عمل ایک درخت کے لئے ہے یاد رکھیں۔ (مجربات اکابر)

## بد نظری ختم کرنے کیلئے:۔

جس کسی کو نظر کا خلل ہوتا ہے تو یہ تعویذ نہایت مجرب ہے۔ خواہ وہ آدمی سے متعلق ہو یا جانور سے سب کے لئے عام ہے۔ تعویذ کی عبارت کے الفاظ یہ ہیں۔ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ۔ اَعُوذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ من شر کل شیطان وَّ ھامة ومِنْ کل عین لامة تحصنت بحصن الف لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّابِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ (مجربات اکابر)

## بد نظری کے ختم کرنے کیلئے تیز اثر عمل و دعا:۔

خراساں میں ایک نظر لگانے والا تھا وہ ایک دن کچھ لوگوں کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا کہ اسی درمیان ایک شخص اونٹ والا اپنے اونٹوں کو ہنکا کر لے جا رہا تھا۔ یہ نظر لگانے والا شخص اپنے دوستوں سے کہا کہ ان جانے والے اونٹوں میں سے کونسے اونٹ کا گوشت کھاؤ گے دوستوں نے ایک عمدہ خوبصورت اونٹ کی طرف اشارہ کر کے بتایا۔ اس نظر لگانے والے شخص نے اسی اونٹ کی طرف نظر بھر کے دیکھا وہ خوبصورت اونٹ اسی وقت زمین پر گر گیا۔ مگر اونٹ کا مالک بڑا سمجھدار تھا اور عالم بھی تھا۔ مالک نے کہا کہ جس نے میرے اونٹ کو نظر لگائی ہے اسکو چاہیئے کہ نظر کو جلدی ختم کرے اور یہ کلمات پڑھنے چاہئیں۔ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ عَظِیْمُ الشَّانُ شَدِیْدِ الْبُرْھَانُ مَاشَاءَ اللّٰہُ کَانَ حَبَسَ حَابِسٍ مِنْ حَجَرٍ یَابِسٍ وَّشِھَابٍ قَابِسٍ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ رَدَدْتُ عَیْنَ الْعَائِنِ عَلَیْہِ وَعَلٰی اَحَبِّ النَّاسِ اِلَیْہِ وَفِیْ کَبِدِہٖ وَکُلْیَتِہٖ لَحْمٌ رَقِیْقٌ وَعَظْمٌ وَّرَقِیْقٌ فِیْمَا لَہٗ یَلِیْقُ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ھَلْ تَرٰی مِنْ

فُطُورٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ! یہ دعا پڑھتے ہی وہ اونٹ فوراً صحیح وسالم کھڑا ہوگیا۔ جیسے کہ اس پر نظر لگی ہی نہیں تھی۔ لہٰذا اس دعا کو لکھ کر اس شخص کے گلے میں ڈالنا جس کو ہمیشہ نظریں لگتی رہتی ہیں۔ بہت مفید ہے اور ان کلمات کو پڑھ کر دم کرنا بھی مفید ہے۔ بہت مجرب ہے۔ (مجربات صحیح مجربات دیربی)

## نظرِ بد کے ختم کرنے کیلئے بہترین تعویذ۔

جس شخص کو نظر ہو جائے اس کے لئے ایک کاغذ پر وہ تین سورتیں لکھ کر اس کے سر پر باندھ دیں۔ جن تین سورتوں میں حرف کاف نہیں ہے (۱) والعصر (۲) لایلاف (۳) قل اعوذ برب الفلق، بسم اللہ کے ساتھ ساتھ۔ انشاء اللہ فوراً نجات حاصل ہوگی (مجربات)

## آنکھ کے زخم کیلئے اور ہر جانور کے بدنظری مٹانے کیلئے۔

اگر کسی جانور کی آنکھ میں زخم ہو جائے یا گھوڑے، گائے، بھینس بکرا وغیرہ وغیرہ تمام جانوروں کی بدنظری کے شفا کے لئے اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت مفید پائیں گے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ہو ہو ہو اللہ ۱۲۱۱۴۱۴۱۴۱۶۱۴۱ | ۱۶۱۹۱ و ۱۴۱ و ۱۴۱ و ۸ ۱۱۱۱۱ ع اہ و ۱۱ اللہ ھو ھو | ۱۱۱۱۱۱۱۱ ۸۱۱۶۱۱۱ اللہ ہو ہو ہو |
| | ان زس ف و ا ش م ن و ع ف ی س ر ا ی اللہ ھو ھو | |
| | ل م ع و ل س ھ د لا ل م ک س م ح م ح م اللہ ھو ھو | |
| | رو ا ن خ ذ ک ف ج ش ت ظ خ ز ا ھ ط اللہ ھو ھو | |
| | م ی ش ذ ر ھ ط ح ا م ر خ ع ط ک ل اللہ ھو ھو | |
| | ن ب ع س ی ل م ر ض ع م پ ر ل اللہ ھو ھو | |
| | ہمہ ہمہ ھو ۱۱۱۲ ۱۱۱۱۲ ۱۱۱۲ ۱۱۱۲ ۱۲۲ ۱۱۱۲ ۱۸۱۸۱ ۱۲۷ | |

# نظر بد سے حفاظت کا نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الوکیل | ونعم | اللّٰہ | حسبنا |
| مغنی | محیط | مبارک | عزیز |
| عالم | مہلک | واحد | مالخ |
| باقی | معبود | ممیت | محی |

۱۲

اس نقش کو لکھ کر اس انسان کے گلے میں ڈال دیں۔ جس کو نظر لگ چکی ہے یا نظر لگ جانے کا خوف ہو مفید پائیں گے مجرب ہے۔ نقش یہ ہے

## ایک عجیب نکتہ:۔

نظر کا لگنا حق ہے۔ نظر انسان کو قبر میں داخل کر دیتی ہے اور کھائے جانے والے جانوروں کو ہانڈی اور دیگ میں داخل کر دیتی ہے یعنی اس جانور کے گوشت پکنے کی نوبت آجاتی ہے۔ صحیح روایت میں ہے کہ اگر کسی کو کوئی چیز بھلی اور تعجب خیز معلوم ہو اور وہ تعجب میں پڑنے والا شخص اس چیز کو دیکھ کر ماشاء اللہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کہدے تو نظر لگنے سے حفاظت ہو جاتی ہے

## بد نظری سے نجات پانے کے لئے مجرب ہے:۔

اگر کسی کو نظر بد ہو گئی ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ سات مرچ مٹھی میں لیکر مریض کے کل بدن کے چاروں طرف گھمائے ۷ مرتبہ اور ہر پھیرے میں یہ پڑھتا رہے۔ اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْکُفْرُ بَاطِلٌ وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمَاتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ پھر ان مرچوں کو آگ میں ڈالدیں۔ اگر نظر لگی ہو گی تو فوراً انشاء اللہ اسی وقت ختم ہو جائے گی اور اسی وقت مریض کو فائدہ و سکون مل جائیگا۔ مجرب ہے اور صحیح ہے وقت ضرورت فائدہ اٹھائیں

## جس کو نظر بد لگنے کا اندیشہ ہو:۔

جس کو یہ خوف ہو کہ مجھے کسی کی نظر لگ جائے گی یا اسکو عام طور پر

نظریں لگتی رہتی ہوں تو اس کو چاہیئے کہ وہ ایسے موقع پر اس دعا کو پڑھ لیا کرے انشاءاللہ بدنظری سے محفوظ رہے گا۔ دعا یہ ہے۔ اَعُوْذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ الَّذِىْ لَا شَيْءَ اَعْظَمُ مِنْهُ بِكَلِمَاتِهِ التَّامَّاتِ الَّتِىْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَّاَسْمَاءُ اللّٰهِ الْحُسْنٰى وَمَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاَ وَبَرَاَ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ ذِىْ شَرٍّ اَنْتَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ (مجربات میم)

## نظر بد سے حفاظت کی ایک اور دعا۔

جس نے بھی ان دعاؤں کو صبح وشام پڑھا ہوگا وہ خود تجربہ کرے گا اور جان لیگا کہ اس کے اثرات اور خاصیات اور فوائد کس قدر بھرے ہوئے ہیں اور ان کا کیا مقام واہمیت ہے اور ان کلمات اللہ کے ذریعہ کسقدر نظر بد سے حفاظت ہے۔ کیونکہ یہ دعائیں ہتھیار ہیں اور ہتھیار چلانے والے کے فائدے ہی کیلئے ہوتا ہے۔ ایک اوپر گذر چکی ہے اور یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّىْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَاْ لَمْ يَكُنْ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا وَاَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ عَدَدًا اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِىْ وَمِنْ شَرِّ الشَّيْطٰنِ وَشِرْكِهٖ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَابَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔

## نظر بد سے بچنے کی ایک عام جامع مستند دعا۔

جب نظر لگنے والے کو اپنی ہی نظر لگنے کا خوف واندیشہ ہو تو اسے یہ دعا پڑھ کر اس شر کو دور کرنا چاہیئے جسکو جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عامر بن ربیعہؓ سے فرمایا۔ جب سہل ابن حنیفؓ کی انہیں نظر لگی کہ کیا تم نے دعاء برکت نہیں کی۔ یعنی اَللّٰهُمَّ

بَارِكْ عَلَيْهِ، نہیں پڑھلا مَاشَاءَ اللّٰہُ لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھ لیتے اور اسی سے متعلق حضرت جبرئیل علیہ السلام کا دم کرنا جو انھوں نے جناب حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر کیا تھا۔ وہ یہ ہے بِاسْمِ اللّٰہِ اَرْقِیْكَ مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُّؤْذِيْكَ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ اَوْعَيْنِ حَاسِدٍ يَشْفِيْكَ بِاسْمِ اللّٰہِ اَرْقِيْكَ! نوٹ:۔ یہ دعا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پڑھکر دم کی ہو وہ گویا براہ راست آپؐ پر نازل ہوئی اس کے فائدے مند ہونے میں کون ایمان والا شک وشبہ کر سکتا ہے۔ ضرورت صرف اس کی ہے کہ ان دعاؤں کو یقین کامل کے ساتھ پڑھا جائے۔ پھر اس کا اثر مشاہدہ فرمائیں۔ جھاڑ پھونک اور دم کرنا بھی حقیقت میں ایک طرح کی دعا ہے اور اس کا اثر حیرت انگیز طریقہ پر ظاہر ہوتا ہے۔ جیسے نظر کا ہی لگنا یہ ایک ایسی حقیقت ہے کہ جس کا انکار کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی اور روزمرہ کی زندگی میں ہر انسان کو اسکا مشاہدہ اور تجربہ ہوتا ہے۔

## نظر لگے ہوئے شخص کیلئے مجرب عمل:۔

سورت الحمد شریف اور چاروں قل ۷-۷ مرتبہ پڑھ کر دم کردیں اور دم کرکے ہی پانی پلا دیں۔ انشاءاللہ اسی لمحہ تندرستی حاصل ہوجائے گی۔ (مجربات صحیح)

## جب نظر لگ جائے تو کیا کرے:۔

حدیث شریف میں ہے کہ جس کو نظر لگ جاوے تو حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد سے جھاڑے یعنی یہ کلمات پڑھ کر نظر لگے ہوئے شخص پر دم کرے۔ بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ حَرَّھَا وَبَرْدَھَا وَوَصَبَھَا! پھر اس نظر لگے ہوئے شخص سے کہے اٹھ جا کھڑا ہو اللہ تعالیٰ

کے حکم سے اس روایت کو ابن ماجہ نسائی وغیرہ نے بیان کیا ہے۔

## کسی کی نظر اتارنا:۔

اگر کسی کو کسی کی نظر لگ جائے تو نیچے والی آیت شریفہ سات مرچوں کے ساتھ سات مرتبہ اس طرح پڑھیں کہ مرچوں کو نظر لگے ہوئے شخص پر سات مرتبہ گھمائیں اور سات مرتبہ ان آیتوں کو پڑھ کر مریض پر دم بھی کر دیں، اور ان مرچوں کو آگ میں چھوڑ دیں انشاء اللہ تعالیٰ فوراً نظر بد ختم ہو جائیگی بہت مجرب ہے اور مستند ہے۔ آیت شریفہ یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ۔ پ۲۹ سورۃ قلم رکوع ۲ کی آخر آیتیں ہیں (مجربات حسن)

## نکسیر کا تعویذ جو کہ مجرب ہے:۔

نکسیر والے کی پیشانی اور ماتھے پر یہ تعویذ لکھا جائے یا لکھ کر لٹکایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت مفید پائیں گے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
قِیْلَ یٰاَرْضُ ابْلَعِیْ مَاءَکِ وَیٰسَمَاءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَاءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ۔ اور ایک مٹی کی ہنڈیا میں پنڈول ڈالکر اسمیں پانی بھرے رکھیں اور اس پر سورۃ فاتحہ پڑھکر دم کر دیں اور یہی پانی چند دن پلائیں۔ انشاء اللہ ہمیشہ کے لئے اس مرض سے نجات ملجائے گی۔ مجربات میں سے ہے۔ مجربات اکابر و زاد المعاد وغیرہ (مجربات نظیر)

## نکسیر کے مرض سے نجات پانے کیلئے:۔

نکسیر کے مرض سے نجات پانے کے لئے اس تعویذ کو زعفران سے لکھکر کہ اس میں کچھ خوشبو بھی ہو لکھکر اس تعویذ و نقش کو سات دن پلائیں اور یہی نقش و تعویذ کو مقام نکسیر پر باندھ

دیں انشاء اللہ باندھتے ہی نکسیر تھم جائے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| لوطا | لوطا | لوطا |
| لوطا | لوطا | لوطا |
| لوطا | لوطا | لوطا |

اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکھما من احد من بعدہ انہ کان حلیما غفورا

**مرگی کے مرض کا علاج:۔** ایک اللہ کے ولی مرگی والے مریض کے داہنے کان میں اذاں اور بائیں کان میں اقامت کہکر ہی علاج فرمادیا کرتے تھے اور وہ فوراً اچھا ہوجاتا تھا مرگی کا اذاں واقامت ہی سے علاج کرتے تھے۔

**مرگی کے مرض سے نجات پانا:۔** مرگی کے مریض پر حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ پڑھ کر دم فرمایا کرتے تھے اور مرگی والے مریض پر آیۃ الکرسی اور معوذتین پڑھ کر دم کرنا چاہیئے اور انہیں مذکورہ آیتیں وسورتوں کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنے سے انشاء اللہ موت تک اس مرض سے نجات مل جائیگی۔

نوٹ، مرگی کا مخصوص نقش ہے ضرور تمند ملاحظات کریں (معمولات نبویؐ) (مجربات اکابر)

**جس شخص کو مرگی کا دورہ پڑتا ہو:۔** مرگی کی شکایت میں نیچے والی آیات لکھکر گلے میں ڈالیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ۔ اور پینے کے لئے زعفران سے لکھ کر صبح نہار منہ ۲۱، دن پلائیں ورنہ چالیس دن انشاء اللہ اس مرض سے بالکلیہ نجات مل جائے گی۔ آیات شفا دوسرے مقام پر دیکھیں گے (مجرب صحیح)

**مرگی کے مرض سے شفا حاصل کرنے کا مجرب تعویذ:۔** جس شخص کو مرگی کی بیماری

ہو اور اس کے گلے میں یہ تعویذ لکھ کر ڈالدیں تو انشاء اللہ القوی نجات حاصل ہوگی بحرمت بسم اللہ الرحمن الرحیم الم المر حم المرا فانا ملر موت المر. المص الم کھیعص طٰہٰ طسٓ طسم یٰسٓ والقرآن الحکیم حم عسق ق ن والقلم وما یسطرون

## چیچک کے واسطے تعویذ:۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |
| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |

اس تعویذ کو موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالدیں ←

## یہ تعویذ پورے گھر کی چیچک سے حفاظت کیلئے:۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| والقرعہ | سلی | سلی |
| یاوس | السر | السر |
| السلام | اس | الفرس |

اس تعویذ کو موٹے بڑے حرفوں میں لکھکر گھر میں چپکا دیں یا ہر ایک کے بازو پر باندھیں مفید پائیں گے۔

## بچے کی چیچک کے واسطے تعویذ:۔

اس تعویذ پر عامل مریض سے شات روپیہ زکوٰۃ کے ضرور لیوے اور یہ تعویذ بچہ کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالدیں اور شات روپے اگر خود مریض ہو تو کسی ضرورتمند کو جو کہ مستحق ہو خیرات کر دے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظ | محمد محمد محمد | یاحافظ |
| محمد محمد | سلام قولا من رب الرحیم | محمد محمد |
| کافی | اللہ محمد محمد محمد | اللہ شافی |

## چیچک کیلئے تعویذ:۔

اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ السلام مفید پائیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## چیچک سے حفاظت کا گنڈا۔

جب یہ خوف ہو کہ بچے کے چیچک نکلے گی یا نکل رہی ہو تو ایسی صورت میں نیلے رنگ کا دھاگہ لیویں اور اس پر سورۂ رحمٰن پڑھیں اور جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ آوے تو اس دھاگے پر ایک گرہ لگادیں اور دم کر دیں۔ ایسے ہی کرتے کرتے ۳۱، گرہیں لگ جائیں گے۔ پھر اس دھاگہ کو چیچک والے کے گلے میں ڈالدیں چیچک کی تکلیف سے تخفیف ہوگی اور بہت مفید پائیں گے۔ مجرب ہے۔

## چیچک کے واسطے مجرب تعویذ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |

اس تعویذ کو لکھ کر چیچک والے کے گلے میں ڈالیں۔ ڈالتے ہی گھٹ جائے گی اور بہت جلد شفا حاصل ہوگی۔

## اگر رات کو بچے ڈرتے ہوں یا روتے ہوں۔

گول دائرے کی شکل میں یہ اصحاب کہف کے نام لکھیں اور درمیان میں دائرے کے قطمیر لکھیں۔ اصحاب کہف کے نام یہ ہیں یملیخا مکسلمینا کشفوطط تبیونس کشافطیونس آزرفتیونس یوانس بوس وکلبھم قطمیر یہ قطمیر درمیان میں لکھیں گے۔ تعویذ بنا کر گلے میں ڈالدیں فائدہ ہوگا بمجربات اکابر (مجربات صحیح)

## بچوں کی ہر تکلیف میں وآفات میں نجات کا تعویذ۔

یہ تعویذ باوضو ہی لکھیں گے اس تعویذ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

محمد اجمل مفتی

حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہما کو دیا کرتے تھے اور یوں فرماتے تھے کہ یہی تعویذ حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے صاحبزادے حضرت اسمٰعیلؑ اور حضرت اسحاق علیہم السلام کو دیا کرتے تھے۔ تعویذ میں لکھنے والی عبارت یہ ہے
اعوذ بکلمات اللّٰہ التامۃ من شر کل شیطان وھامۃ ومن شر کل عین لامۃ **نوٹ** :۔ ہمارے بزرگوں کے مجربات میں سے یہ ہے کہ اوپر والی عبارت کے ساتھ تحصنت بحصن الف الف لاحول ولاقوۃ الا باللہ ۔ زیادہ کردیں (مجربات استاذ) (مجربات صحیح)

## بچوں کے سوکھے یا مسان کیلئے مجرب علاج :۔

روغن زیتون ۱۰۰ گرام تل کا اصلی تیل لیکر دونوں کو ملاکر الحمد شریف مع بسم اللہ کے تین مرتبہ آیۃ الکرسی تین مرتبہ، سورۂ والصافات لازب تک ۳ مرتبہ سورت جن شططا تک تین مرتبہ۔ ۳۔۳۔۳ مرتبہ چاروں قل پڑھ کر اس تیل پر دم کریں۔ اسکے بعد اس بچہ کا سر منڈوا کر روزانہ یہ پڑھا ہوا تیل پورے بدن پر کہ کوئی جگہ باقی نہ رہے مالش کر دیا کریں۔ ۴۰ دن تک مسلسل مالش کرتے رہیں۔ انشاء اللہ القوی یہ شکایت جڑ سے ختم ہو جائے گی۔ (مجربات مشائخ)

## بچوں کی ہر شکایت کیلئے یہ تعویذ مجرب ہے :۔

ایک محدث عظیم قطب وقت رحمۃ اللہ علیہ بچوں کی ہر تکلیف میں یہ تعویذ دیا کرتے تھے۔ جو کہ بہت مفید ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔ عبارت یہ ہے۔
اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات من شر ما خلق وصلی اللّٰہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد والہ وبارک وسلم۔ گلے میں ڈالیں گے۔ (مجربات خلیل)

## بچوں کے رونے اور دودھ نہ پینے کی شکایت دور کرنے کیلئے

اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو اور دودھ بھی نہ پیتا ہو اس کے علاوہ دوسری قسم کی بچہ کی شکایتوں میں اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالدیں۔ ڈالتے ہی سب شکایت ختم ہو جائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ تعویذ کی عبارت یہ ہے۔ بِسمِ اللہ الرحمٰن الرحیم وَخَشَعَتِ الاَصوَات لِلرَّحمٰنِ فَلَا تَسمَعُ اِلَّا هَمسًا اَفَمِن هٰذَا الحَدِيثِ تَعجَبُونَ وَتَضحَكُونَ وَلَا تَبكُونَ وَلَبِثُوا فِي كَهفِهِم ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِينَ وَازدَادُوا تِسعًا!

| | | |
|---|---|---|
| د | ط | ب |
| ج | ۸ | ر |
| ح | ا | و |

نقش یہ ہے

## بچوں کی حفاظت کا مجرب تعویذ۔

یہ تعویذ ہمیشہ بچوں کی حفاظت کے سلسلہ میں مفید پایا گیا ہے۔ اس تعویذ کو نیا وضو کر کے لکھیں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم انی توکلت علی اللہ ربی و ربکم ما من دابۃ الا ھو اٰخذ بنا صیتھا ان ربی علی صراط مستقیم اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبه وعقابه وشر عبادہ و من همزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتك یا ارحم الراحمین۔ (مجربات صحیح)

## برائے حاجت مفید ترین تعویذ۔

صحیح روایت میں ہے کہ اصحاب کہف کے ناموں کو ایک کاغذ پر لکھ کر اس بچہ کے گلے میں ڈالدین جو بہت روتا ہو۔ مجرب ہے (مجربات صحیح)

## برائے نسبت ۔

اگر کسی لڑکی کا رشتہ نکاح نہ آتا ہو اور وہ لڑکی پیغام نہ آنے کی وجہ سے آنکھیں اٹھا اٹھا کر

دیکھتی ہو تو ایسی صورت میں اس لڑکی کے گلے میں اس تعویذ کو موم جامہ کر کے ڈال دیں انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد ہی پیغام آنے لگیں گے نقش و تعویذ یہ ہے اور مجرب ہے۔ یہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نیچے والی عبارت بھی لکھیں گے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یاایھا النبی انا ارسلنک شاھدا ومبشرا ونذیرا وداعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا و بشر المومنین بان لھم من اللہ فضلا کبیرا ولا تطع الکافرین و المنافقین ودع اذاھم وتوکل علی اللہ وکفی باللہ وکیلا اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ وشر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتک یاارحم الراحمین۔ (مجربات استاد)

## رشتہ نکاح کیلئے دوسرا تعویذ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الوں | حم ق | طس | عسق |
| رحمن | نافع | مالک کافی | احمد ملک |
| کفیل | اللہ | ملک رب | محمد ابوبکر |
| ص ق ن | المص | طس | حم عسق |

مزید اسی رشتہ نکاح کی شکایت میں اس تعویذ کو لکھ کر عورت کے گلے میں ڈال دیں مفید ہے۔

نوٹ: اس شکایت کے لئے ایک مخصوص عمل اور بھی ہے۔ بالمصافہ ملاقات کریں (محمد اشرف امروہوی)

## جس عورت کا حمل نہ ٹھہرتا ہے

جس عورت کا حمل نہ ٹھہرتا ہو یا گرجاتا ہو۔ اس شکایت میں اس تعویذ کو موم جامہ کر کے لمبی ڈوری سے اتنا نیچا ڈالیں کہ تعویذ پیٹ پر پڑا رہے۔ انشاءاللہ العزیز بہت جلد تیز اثر پائیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اللہ یعلم ما تحمل کل انثی وما تغیض الارحام

وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهُ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ يَا زَكَرِيَّا إِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ اسْمُهُ يَحْيٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهُ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ اللّٰهُ شَافِي اللّٰهُ كَافِي بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ **نوٹ:**۔ سورت قصص کا نقش بنا کر ڈالنا بھی یہی کام دیتا ہے۔ (مجربات اکابر مجربات استاد)

**حمل کی حفاظت کیلئے مجرب عمل:۔** ایک کالا دھاگہ عورت کی قد کے برابر لیویں جس میں کہ گیارہ ۱۱ تار ہوں اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورت فاتحہ مع بسم اللہ کے پڑھیں۔ ایک مرتبہ فاتحہ پڑھنے میں اس دھاگہ میں گرہ لگاتے جاویں اسی طرح اکتالیس ۴۱ گرہ بن جاویں گی۔ لیکن اکتالیس مرتبہ فاتحہ پڑھنے سے اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں اور اس دھاگہ کو حمل والی عورت کے پیٹ پر بندھوا دیں بس (مجربات اکابر) (مجربات صحیح)

**مذکر اولاد کیلئے عمل:۔** جس کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہیں لڑکے پیدا نہیں ہوتے تو ایسی صورت میں چاہیئے کہ ان کلمات کو زعفران سے لکھ کر حمل کی ابتداء کی حالت میں ۲۱، دن عورت کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مذکر اولاد پیدا ہوگی۔ کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم لاعرلا الامن واللہ من وراءھم محیط حیث یلون بالحق دہ فاہ ح ص د ۱۲

**اولاد سے مایوسی کی حالت میں عمل:۔** اگر کسی کو اولاد سے مایوسی ہوگئی ہو تو چاہیئے کہ روزانہ

فجر کی نماز کے بعد یا عشا کی نماز کے بعد سورت مریمؑ مکمل پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مایوسی نہ رہے گی۔ یہ عمل مجرب و آزمودہ ہے۔ (مجربات غلام)

## اولاد کے لئے ایک مجرب عمل:۔

میرے استاذ محترم نے ارشاد فرمایا کہ اگر میاں بیوی تندرست ہوں اور ان کے اولاد سے مایوسی ہو تو جس دن عورت حیض سے پاک ہو اس دن تین انڈے دیسی مرغی کے ابالیں بعدہٗ انکو چھیل لیں اور ایک انڈے پر لکھیں وَالسَّمَاءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ اس انڈے کو شوہر کھالے۔ دوسرے انڈے پر لکھیں والارض فرشنٰها فنعم الماهدون اس کو بیوی کھائے تیسرے انڈے پر لکھیں ومن کل شئ خلقنا زوجین لعلکم تذکرون۔ اسے آدھا آدھا کاٹ کر دونوں کھالیں اور قربت اختیار کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ اولاد سے محرومی نہ رہے گی۔ یہ عمل مستند ہے (مجربات استاد)

## جس عورت کے پیٹ میں بچہ گر جاتا ہو:۔

وہ عورت جس کا حمل گر جاتا ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ ایک سفید کاغذ پر یہ کلمات لکھ کر اس کے گلے میں اس طرح ڈالیں کہ وہ تعویذ اس کے رحم کی جگہ پر رہے۔ کلمات یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ان اللہ یمسك السموات والارض ان تزولا کذالك امسکتك یا ولد فلاں بنت فلاں ......... بان تقر فی مستقرك ومستودعك بااللہ الذی له ما سکن فی الیل والنهار وهو السمیع العلیم اسکن بجلال اللہ ۳ مرتبہ لکھیں۔ اسکن بجمال اللہ اسکن بقدرة اللہ اسکن بقوة اللہ اسکن یا ولد فلانه ......... بنت فلانه ......... باللہ الذی له ما فی السموات والارض طوعا وکرها والیه یرجعون

وبتشوانی کمفهم ثلاث مائۃ سنین وزدادو آتسعا والحول ولا قوۃ الاباللہ العلی العظیم **ایک خاص تعویذ :۔** اگر اللہ پاک کے ننانوے نام مبارک ایک کاغذ پر مع بسم اللہ کے لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالدیں مذکورہ بالا طریقہ پر تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا حمل گریگا نہیں۔ مجربات میں سے ہے۔

**حمل کی حفاظت کیلئے :۔** اگر کسی عورت کا حمل گر تا رہتا ہے یا بچہ مرا ہوا پیدا ہوتا ہو یا پیدا ہو کر مرجاتا ہو تو اس شکایت میں ایک سفید کاغذ پر اس آیت شریفہ کو لکھکر عورت کے پیٹ پر باندھیں مسلسل! انشاء اللہ مکمل حفاظت میں رہے گی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم هوهوهو اللہ فاوجس منهم خیفۃ قالو الاتخف وبشروه بغلام حلیم فاقبلت امرأته فی صرۃ فصکت وجهها وقالت عجوز عقیم۔

**دوکان و مکان کی خیر وبرکت کیلئے نقش :۔**

یہ نقش دوکان و مکان کی خیر وبرکت کے لئے ہے ادب واحترام کے ساتھ لگائیں۔ استاذ محترم کا مخصوص طریقہ پر ہدیہ وتحفہ ہے۔ نیچے عبارت بھی لکھیں اور موٹے حرفوں میں لکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| لا | لا | لا |
| لا | لا | لا |

عبارت یہ ہے :۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا وهاب هبلی من نعمۃ الدنیا والاخرۃ انك انت الوهاب اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبه وعقابه وشر عباده ومن همزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتك یا ارحم الراحمین۔ (مجربات صحیح)

**جس مکان دکان میں آسیب کا خطرہ ہو :۔** جس مکان ودکان میں آسیب کا خطرہ ہو اور ڈر لگتا ہو تو ایسے مکان وغیرہ کے ہر کمرے میں اس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۶ | ۹۹۱۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۰۹ |
| ۹۹۲۱ | ۹۹۱۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۲۰ |
| ۹۹۱۱ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۱۴ |
| ۹۹۱۸ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۲۳ |

نقش کو لکھ کر لگادیں یہ نقش ایسے مقام کے لئے مبارک نقش ہے اور بہت سے مقامات پر اس کا استعمال ہوا ہے۔ بہت مفید پایا گیا ہے۔ نقش مبارک اُوپر ہے۔

**اپنی اور گھر کی حفاظت کیلئے:۔** رات کو سوتے وقت بسم اللہ کے ساتھ آیۃ الکرسی پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کرکے مکان کے چاروں طرف انگلی کے اشارے سے حصار کرلیا جاتا ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس سے فتنہ وفساد کے موقع پر حفاظت ہوتی ہے۔ (مجربات استاذ)

**دُکان کی ترقی کیلئے مجرب تعویذ:۔** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۴۴۸۳۴ | ۵۶۴۴۸۳۷ | ۵۶۴۴۸۴۰ | ۵۶۴۴۸۲۶ |
| ۵۶۴۴۸۳۹ | ۵۶۴۴۸۲۷ | ۵۶۴۴۸۳۳ | ۵۶۴۴۸۳۸ |
| ۵۶۴۴۸۲۸ | ۵۶۴۴۸۴۲ | ۵۶۴۴۸۳۵ | ۵۶۴۴۸۳۲ |
| ۵۶۴۴۸۳۶ | ۵۶۴۴۸۳۱ | ۵۶۴۴۸۲۹ | ۵۶۴۴۸۴۱ |

یہ نقش زعفران سے کسی نیک شخصیت سے لکھوا کر دکان میں لگائیں انشاءاللہ گاہکوں کا دروازہ کشادہ ہوجائے گا مجرب نقش ہے۔

**دوسرا دکان وکارخانہ کی حفاظت وترقی کے لئے مجرب نقش:۔**

یہ نقش مبارک بہت مبارک نقش ہے دکان کی ترقی کے لئے اور ہر طرح کی برکت کے لئے بہت خوب ہے اسکے نیچے دعاء حفاظت ضرور لکھیں اور دکان ومکان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ان الفضل بید اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم ذالک فضل



| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۲۳ | ۱۵۳۰ | ۱۵۲۵ |
| ۱۵۲۴ | ۱۵۲۲ | ۱۵۲۰ |
| ۱۵۲۹ | ۱۵۲۶ | ۱۵۲۱ |

دکارخانہ فیکٹری میں اس کا استعمال فرمائیں دعاء حفاظت کا اہتمام کریں۔

اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ وشر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتک یاارحم الراحمین۔

**جو مال فروخت نہ ہو۔** جو تجارت وغیرہ کا مال فروخت نہ ہوتا ہو اس کے لئے ایک کاغذ پر پچاس مرتبہ واؤ (و) لکھیں اور بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھ کر یہ آیت بھی لکھیں۔ وَاذِن فی الناس بالحج یأتوک رجالا وعلی کل ضامر یأتون من کل فج عمیق۔ مفید ثابت ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ (ٹ)

**گھر کی حفاظت کیلئے بے حد مفید ترین مجرب نقش:۔** یہ نقش اپنی ذات کیلئے تیار کیا گیا تھا۔ اس نقش سے ایک نام نہاد حافظ جامع مسجد کا امام جس نے ناجائز میرے اعتبار سے فائدہ اٹھایا کہ میں نے اس نقش کو اس کو گھر میں لگانے کے لئے دیا تھا۔ اس نے یہ نقش مبارک فروخت کرنا شروع کر دیئے :/151، ایکسو اکیاون روپیہ میں بمبئی، سگلنہ، چکبالا پور، منڈیا، کے۔جی۔ایف، ملیکورٹہ، کنکاپورہ یہ تو وہ جگہیں ہیں جس کا مجھے علم ہوا بکنے اور فروخت ہونے کا گویا کہ اس نے اس نقش مبارک کو بزنس اور کاروباری دھندہ بنا لیا تھا۔ اس کے فوائد بہت ہیں گھر کی حفاظت کے لئے مخصوص نقش ہے اور اس میں حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا مبارک نقش ہے جو کہ آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لکھوایا تھا۔ حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ کے لئے اور حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ نے اس نقش مبارک کو اپنے گھر میں استعمال فرمایا تھا جبکہ ان کے گھر میں خبیث جن نے قبضہ کر لیا تھا۔ اس نقش کو نئے وضو کر کے لکھیں نقش مکمل یہ ہے۔

(نقش مکمل اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

بسم الله الرحمن الرحيم هٰذا الكتاب من محمد رسول رب العالمين الى
من طرق الدار من العمار والزوار من العالمين والسائحين الا طارقا يطرق
بخير يا رحمن اما بعد فان لنا ولكم في الحق سعة فان تك عاشقا
مولعا او فاجرا مقتحما او داعيا حقا باطلا هٰذا كتاب الله ينطق
علينا وعليكم بالحق انا كنا نستنسخ ما كنتم تعملون اتركوا صاحب كتابي
هٰذا وانطلقوا الى عبدة الاوثان والاصنام والى من يزعم ان مع
الله الٰها اخر لا اله الا هو كل شئ هالك الا وجهه له الحكم واليه
ترجعون تقلبون حٰمٓ لا تنصرون حٰمٓ عٓسٓقٓ تفرق اعداء الله و
بلغت حجة الله ولا حول ولا قوة الا بالله فسيكفيكهم الله وهو
السميع العليم اعوذ بالله من الشيطان الرجيم بسم الله الرحمن الرحيم
الله لا اله الا هو الحي القيوم لا تأخذه سنة ولا نوم له ما في السمٰوات
وما في الارض من ذا الذي يشفع عنده الا باذنه يعلم ما بين ايديهم
وما خلفهم ولا يحيطون بشئ من علمه الا بما شاء وسع كرسيه السمٰوٰت
والارض ولا يؤده حفظهما وهو العلي العظيم

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۶ | ۹۹۱۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۰۹ |
| ۹۹۲۱ | ۹۹۱۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۲۰ |
| ۹۹۱۱ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۱۴ |
| ۹۹۱۸ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۲۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بحق لا اله الا الله محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم | لا اله الا الله [illegible] عمر رضي الله تعالى عنه | لا اله الا الله [illegible] عمر رضي الله تعالى عنه | بحق لا اله الا الله محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم |
| بحق فرقان | بحق زبور | بحق انجيل | بحق لا اله الا الله ابراهيم خليل الله |
| بحق جبرئيل عليه السلام | بحق داود عليه السلام | بحق سليمان | بحق توراة |
| بحق لا اله الا الله محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم | بحق اسرافيل [illegible] | بحق ميكائيل عليه السلام | بحق لا اله الا الله محمد رسول الله |

## مُردوں کو خواب میں دیکھنے اور اُن سے باتیں کرنے کا عمل۔

جو شخص کسی مُردہ انسان کو خواب میں دیکھنا چاہے تو اسکو چاہیئے کہ جمعہ کی رات میں چار رکعت نماز پڑھے اور چاروں رکعتوں میں فاتحہ کے بعد سورۃ الھاکم التکاثر مکمل پڑھے سلام پھیرنے کے بعد ۱۱۳ مرتبہ سورۃ الھاکم التکاثر پڑھ کر سو جائے اس عمل سے خواب میں مردہ کو دیکھے گا بھی انشاء اللہ تعالیٰ بات کرنے کا بھی موقع ملے گا۔ (مجربات حسن)

**اگر کسی دشمن کا خوف ہو تو کیا کرے۔** یہ دعا بڑی کمال اور تاثیر کی دعا ہے. اس دعا کو مقدمہ کی حق پر کامیابی کے لئے پڑھنا بھی بے حد مفید ہے. اگر پڑھنے والا حق پر ہو گا تو ضرور حق مل کر رہے گا. مجرب و آزمودہ ہے اور صحیح روایت سے اسکا ثبوت ہے. ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ یا گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھیں انشاء اللہ دشمن کا خوف جاتا رہے گا اور اللہ تعالیٰ دشمنوں کے ہر شر اور تمام انکی اسکیموں سے حفاظت میں رکھیں گے کہ دشمنوں ہی کو شکست مل کر رہے گی۔ دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ.

**ناجائز تعلقات کو ختم کرنے کیلئے۔** اگر کسی کے کسی سے ناجائز تعلقات ہو گئے ہوں تو ان کی تفریق و علیحدگی کرانے کیلئے یہ نیچے والا نقش بھوج پتر (پنساری کے ہاں ملنے والا کاغذ ہے جو کہ درخت کی کھال ہے) اُس پر زعفران سے لکھیں اور دو قبروں کے درمیان مٹی کی ہنڈیا میں رکھ کر دفن کر دیں. نقش یہ ہے.

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ

یا اللہ — سحر — یا اللہ

یا اللہ — سحر — یا اللہ

فلاں ........ بن فلاں ........ و فلاں .... بن فلاں .... یا فلانہ .... بنت فلانہ کے

جب دشمن حد سے زیادہ دشمنی پر تل جاوے:۔ جب دشمن ہاتھ دھو کر پیچھے پڑ جائے تو ایسے وقت میں ہر فرض نماز کے بعد یہی دعا اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ۔ ۲۱ مرتبہ اپنے دشمنوں کا تصور کرتے ہوئے پڑھے اسکے بعد اپنی سیدھے ہاتھ کی شہادت کی انگلی پر مع لعاب کے دم کریں اور آنکھیں بند کرلیں اور اپنی انگلی کو ننگی تلوار سمجھتے ہوئے اور دشمن کو اپنے سامنے کھڑا ہوا سمجھتے ہوئے قتل کردے جیسے تلوار سے ہی قتل کرتے ہیں۔ اس عمل سے انشاءاللہ العزیز دشمن کی تمام تدبیریں فیل ہوجائیں گی اور اس کی کوئی اسکیم کارگر نہیں ہوگی اور دشمن روسیاہ وزلیل ہوجائیگا۔ مگر یہ عمل پابندی کے ساتھ برابر مسلسل ہونا چاہیئے (مجربات استاذ)

دشمن سے حفاظت اور زیر کرنے کیلئے:۔ دشمنوں کے شکنجے کو ڈھیلا کرنے کیلئے سورت تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَھَبٍ شام مرتبہ پڑھکر نمک پر دم کیا کریں اور صبح وشام دشمن کے دھیان کے ساتھ آگ میں ڈالا کریں (مجربات استاذ)

ایک شاندار مجرب عمل:۔ جن کو ظالموں نے ستا رکھا ہو اور ان کی ناک میں ظلم کرتے ہوئے دم کر دیا ہو تو مظلوم کو چاہیئے کہ گیارہ سو مرتبہ یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ عشاء کی نماز کے بعد ۱۱ دن تک ایک جگہ بیٹھ کر روزانہ پڑھیں ۷۔ ۷ مرتبہ اول وآخر درود ابراھیمی ملالیں مجرب ہے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن زیر ہوجائیں گے۔ (مجربات مشائخ)

دشمن مخالف کے دل کو موم اور نرم کرنے کیلئے:۔ اگر کسی کا زبردست مخالف ہو اور اس کے دل کو موم اور نرم کرنا مقصود ہو تو یہ نیچے والا ایک نمبر ۱ کا نقش اور دو نمبر ۲ کا نقش اس کے گلے میں ڈالیں جس کے لئے محبت والفت پیدا کرنی ہے اور نمبر ۳ کا نقش مخالف دشمن کے تکیہ میں رکھ دیں اور اگر تکیہ میں رکھنا

ممکن نہ ہو تو تعویذ بنا کر پتھر سے اپنے گھر میں دبا دیں گوشہ میں اور شکر اور میٹھے پر یہ آیات پڑھ کر دم کریں! یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ آمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ۳ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر گیارہ مرتبہ یہ آیت قرآنی پڑھیں قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ الرَّحِيْمُ. اور دم کر کے جس طرح بھی ممکن ہو دشمن مخالف کو کھلا دیں، نمبر 1 ایک کا نقش:-

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۴۴ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ | ۷ |
| ۲۱ | ۳ | ۸ | ۱۲ | ۲ |
| ۹ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۲ | ۲ |
| ۱۷ | ۲۳ | ۳ | ۱ | ۱۱ |

## ضروری نوٹ:-

نقش ۲ اور ۳ کا بالکل ایک ہی ہے کسی طرح کا کوئی فرق نہیں ہے اور ۳ کا نقش آگے دیکھیں

اس میں فلاں بن فلاں کی جگہ پر مطلوب ولدیت مطلوب اور طالب اور ولدیت طالب لکھیں گے۔ غور و فکر کے ساتھ نقش بنائیں۔ یا کسی عربی جاننے والے سے معلوم کریں تاکہ نقش مکمل ہو جائے اور فائدہ حاصل کرنے والے بنیں۔ اگر عدد ترتیب سے نہ لکھیں اور خانہ پری ترتیب نہ کریں گے تو نقش بالکل بیکار ہو جائے گا خیال رکھیں (مجربات صحیح) (مجربات استاذ)

۳:- بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم
بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم
بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

ررررررررررررررررررررررررررر

۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹۹

ب ب ب ب ب ب ب

غ غ غ غ غ غ غ غ

ث ث ث ث ث ث ث

ح ح ح ح ح ح ح ح

پوشیدہ خزانے (8)

یَامقلب القلوب قَلِّبْ قَلْبَ فلاں ........ بن فلاں ..... فلاں ....... ابن فلاں .......

یامصرف القلوب صرف قلب فلاں ..... بن فلاں ..... فلاں ..... ابن فلاں

یامُؤلف القلوب الف قَلْبَ فلاں .... بن فلاں ..... فلاں .... ابن فلاں..

یا ناصر یا ناصر یا ناصر صلی اللہ علی محمد و بارک وسلم دائماً دائماً دائماً

ایک عجیب مفید نصیحت کا لطیفہ ہے۔ علامہ امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں۔ حضرت امام ابن جوزیؒ سے نقل کر کے کہ شیخ ابن ناصرؒ نے اپنے استادوں سے انہوں نے میمونہ سے جو بیٹی ہیں شاہ قول کی بغداد کی رہنے والی تھیں۔ روایت کیا ہے انہوں نے کہ میرے پڑوسی نے مجھے تکلیف دی میں نے دو۲ رکعت نفل نماز اس طرح پڑھی کہ دونوں رکعتوں میں الحمد شریف کے بعد تمام قرآن کی ہر سورت کے شروع کی ایک ایک آیت پڑھی یعنی ایکسو چودہ ۱۱۴ سورتوں میں سے شروع کی صرف ایک ایک آیت پڑھی پھر نماز سے فارغ ہونے کے بعد میں نے دعا مانگی کہ اے اللہ تو میری کفالت فرما۔ اس کام میں یعنی اس پڑوسی کی تکلیف سے مجھے دور فرما پھر میں سو گئی اور پھر جب نیند سے بیدار ہوئی تو وہ پڑوسی صبح کے وقت اوپر سے نیچے اترا۔ اس کا پاؤں پھسلا اور گر پڑا اور مر گیا۔ میں اس کے پاس موجود تھی عجیب تاثیر کی چیز ہے۔

**اگر کسی دشمن ظالم کو شریعت کی اجازت سے زیر کرنا ہو۔**

اگر واقعی کوئی شدید جانی دشمن ہو جو کہ ناحق تجھ کو دبا تا ہو اور ناجائز زیادتیاں کرتا رہتا ہو بلکہ چند حق شناس مفتیوں سے ایسے شخص کے بارے میں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں |
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن |
| فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |

فتویٰ لیکر کہ اگر وہ مفتی حضرات اس کو ایذا دینے کی اجازت دیں تو یہ عمل کرے کہ ایک تانبہ کے برتن میں یہ نقش لکھیں اور اس نقش کے درمیان میں فلاں فلاں کی جگہ جسکو ہلاک کرنا ہو اس کا نام لکھیں اور اس نقش کو لکھکر خوشبو کی دھونی دیویں اور اس برتن کو آگ کے قریب دفن کر دیں کہ وہ آگ ایک دن رات ۲۴ گھنٹے اس برتن کو گرم رکھیں مگر خدا کے واسطے معاف کرنا زیادہ اچھا ہے۔ کہیں کچھ زیادتی ہو کر آپ ظالم نہ بن جائیں اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اللہ واحد کی آگ میں جلتے رہیں اس بنا پر درگزر کا معاملہ کرنا چاہیئے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرنی چاہیئے کہ اے اللہ اس کو سچی ہدایت عطا فرما اور یہ عمل بیوقوفوں اور کم عقلوں کو ہرگز ہرگز نہ بتائیں کیونکہ یہ عمل فوراً اثر کرتا ہے۔ اور اگر کسی نے کسی کے لئے ناحق کیا تو اس کے پاگل و دیوانہ ہونے کا سامان بھی ہے

ظالم دشمن کو ہلاک کرنے کیلئے جادو نما عمل ہے۔ یہ عمل علماء دین و مفتیان شرح متین و اکابرین سے اجازت لیکر کریں۔ اگر وہ اجازت دیں اس کے ہلاک کرنے کی تو یہ عمل کرے ورنہ ناجائز اس عمل کے کرنے کا خیال بھی نہ لائے۔ جس شخص کا کوئی دشمن ہو یا ظالم ہو جو اس پر ظلم کرتا رہتا ہو اور یہ شخص اس کے ظلم و ستم سے مجبور و عاجز آگیا ہو اور مغرور ہو کر اس کی ہلاکت چاہتا ہو کہ یہ تباہ ہو جائے تو چاہیئے کہ ایک اینٹ لیوے اور دریا کے کنارے قبلہ رو ہو کر اس اینٹ کو اپنے سامنے رکھے اور سورت یٰسین کو (۴۱) اکتالیس بار پڑھے اور جب ایکمرتبہ سورت یٰسین پڑھ لے تو ایک چاقو سے ایک خط اس اینٹ پر کھینچ دے اسی طرح اکتالیس ۴۱ بار کرے ہر مرتبہ ختم یٰسین پر خط کھینچتا رہے پھر اس اینٹ پر نماز جنازہ پڑھے۔ اس کو اپنا دشمن تصور کرتے ہوئے اس کے بعد اس اینٹ کو دریا میں پھینک دیوے۔ اس عمل سے

دشمن بہت جلدی ہلاک ہوجاتا ہے۔ یہ عمل آپ کے پاس امانت ہے۔ اس کا استعمال مت کرنا مگر ہاں جب بے چین و بے قرار ہوجائیں دشمن کی دشمنی وظلم سے اور اس عمل کے کرنے سے پہلے اللہ پاک سے ڈریں اور خوب جان لو کہ آخر ایک دن تجھ کو بھی مرنا ہے اور تجھ سے تمام باتوں وعملوں کا حساب کتاب اللہ پاک لینے والا ہے اور اللہ تعالیٰ اس ارشاد کی طرف توجہ دو دھیان دے۔ فَمَنْ عَفَىٰ وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ کہ جو شخص معاف کر دیوے اور صلح کر لیوے تو اس کا ثواب اللہ تعالیٰ پر ہے۔ (کما ذکرہ دیربی)

**جو شخص اپنے اوپر دشمن کے غلبہ پانے کا خوف کھائے:۔** اگر کسی شخص کو اپنے اوپر دشمن کے غلبہ پانے کا خوف ہو تو اس کو چاہیئے کہ اس دن فجر کی نماز میں پہلی رکعت میں الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورت فیل پڑھے الحمد شریف کے بعد، یہ عمل بزرگانِ سلف کے مجربات میں سے ہے۔ (مجربات دیربی)

**دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کا مجرب وظیفہ:۔** اگر کوئی شخص دشمنوں کی دشمنی کا خوف کھائے اور وہ دشمن اسکیمیں تیار کرتے ہوں تو اس شخص کو چاہیئے کہ چالیس ۴۰ مرتبہ سورتِ لایلاف قریش عصر کی یا فجر کی نماز کے بعد پڑھ لیا کریں۔ یہ عمل مجربات میں سے ہے اور مفید ہے (مجربات صحیح والاستاذ)

**سفر میں دشمن وغیرہ سے حفاظت کیلئے:۔** ابوطاہرؒ فرماتے ہیں کہ میں نے سفر میں جانے کا ارادہ کیا اور سفر میں جاتے ہوئے ڈر بھی لگ رہا تھا تو میں امام قزدینیؒ کے پاس کوئی عمل پوچھنے گیا۔ جیسے ہی میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا تو امام صاحبؒ نے فرمایا کہ جو کوئی سفر کرنا چاہے اور کسی دشمن یا درندے کا خوف ہو تو سورت لایلافِ قریش (کثرت سے) پڑھا کرے۔ یہ سورت امن دینے والی ہے، ہر برائی سے۔ میں نے اس سورت کو

اپنے سفر میں پڑھا تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اور اس سورت کی برکت سے مجھے کوئی تکلیف پیش نہ آئی (حالانکہ اس زمانے میں پیدل سفر ہوتا تھا، اور راستہ میں چاروں طرف لٹیروں اور درندوں وغیرہ سے بدامنی ہوتی تھی. اس صورتحال میں اللہ تعالیٰ نے فضل فرمایا۔ (فی الاثار)

ظالم حاکم کے سامنے جاتے وقت پڑھنے کا عمل ہے۔ اگر کسی شخص کو اپنی کسی مجبوری کی وجہ سے کسی ظالم فرعون حاکم کے سامنے جانے کا اتفاق ہو تو حاضر ہونے سے قبل چاہیئے کہ کم از کم سات مرتبہ آیت قطب پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ظالم کے ظلم کے فیصلہ سے محفوظ رہے گا اور ظالم حاکم کا دل اس کے حق میں نرم ہوگا. اس آیت قطب کی بڑی بڑی تاثیریں تجربہ میں آئی ہیں. آیت قطب یہ ہے.

ثُمَّ أَنزَلَ عَلَيْكُم مِّن بَعْدِ الْغَمِّ أَمَنَةً نُّعَاسًا يَغْشَىٰ طَائِفَةً مِّنكُمْ ۖ وَطَائِفَةٌ قَدْ أَهَمَّتْهُمْ أَنفُسُهُمْ يَظُنُّونَ بِاللَّهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ۖ يَقُولُونَ هَل لَّنَا مِنَ الْأَمْرِ مِن شَيْءٍ ۗ قُلْ إِنَّ الْأَمْرَ كُلَّهُ لِلَّهِ ۗ يُخْفُونَ فِي أَنفُسِهِم مَّا لَا يُبْدُونَ لَكَ ۖ يَقُولُونَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْأَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هَاهُنَا ۗ قُل لَّوْ كُنتُمْ فِي بُيُوتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِينَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ إِلَىٰ مَضَاجِعِهِمْ ۖ وَلِيَبْتَلِيَ اللَّهُ مَا فِي صُدُورِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِي قُلُوبِكُمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿﴾ (مجربات اکابر)

ظالم کے سامنے کھڑے ہو کر پڑھنے کا مجرب مفید عمل ہے۔ اگر کسی ظالم جابر انسان کے پاس جانے کا اتفاق ہو اور یہ شخص اس ظالم انسان کی زبان بند کرنی چاہے تو چاہیئے کہ اس کے پاس کھڑے ہو کر ۱۵ اکیاون مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسکی صورت کی طرف دیکھتے ہوئے بغیر آواز کیئے ہونٹوں سے پڑھے. انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت اس ظالم انسان کی زبان بند ہو جائے گی اور زبان پر تالا قفل لگ جائے گا. یہ عمل میرے استاذ محترم کا مخصوص عطیہ ہے اور مجرب ہے. اس عمل کو

ہر مخالف دشمن ظالم کے روبرو استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور اس کے ظلم وستم وسرکشی سے نجات وامن میں رہیں گے۔ خاص طور پر عورتوں کو لڑائی جھگڑوں کے وقت یہ عمل لڑائی کا جواب دینے کی اختیار کریں۔ انشاء اللہ مفید پائیں گے

**سوتے ہوئے مخالف دشمن سے کچھ معلوم کرنا:۔** اگر کسی کا کوئی مخالف دشمن ایسا ہو کہ اس نے اس کے واسطے کوئی سازش تیار کی ہو یا اس کے خلاف کسی اسکیم میں شرکت کی ہو اور اس مخالف دشمن سے کچھ دریافت کرنا ہو تو چاہیئے کہ ایک کاغذ پر سورت بینہ یعنی لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا پوری سورت لکھے پھر وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِیْهَا پارہ ایک رکوع ۸ میں کی دو آیتیں لکھیں اور تعویذ بنا کر مخالف دشمن کے سینہ پر رکھدیں جبکہ وہ گہری غفلت کی نیند سوتا ہوا ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت اس مخالف نے جو کچھ کیا کرایا ہوگا سب کچھ تفصیل کے ساتھ بتا دیگا اور اگر کچھ نہیں کیا ہوگا تو خاموش پڑا سوتا رہے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ (مجربات صحیح)

**کسی شخص کا کوئی جانی دشمن بلاوجہ قتل کرنے کیلئے پیچھے پیچھے پھرتا ہو**

جس کو دشمن قتل کرنے کے درپے ہو اور اس کو اپنی حفاظت کا انتظام و بچاؤ نہ ملتا ہو تو اس شخص کو چاہیئے کہ ۷ مرتبہ معوذتین (فلق والناس) آیۃ الکرسی ۱۱ مرتبہ اور لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ کی ایک تسبیح اور فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ ایک تسبیح اور اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ ۷ مرتبہ صبح وشام یہ وظیفہ پڑھ لیا کریں انشاء اللہ الحفیظ کسی قسم کی اس دشمن سے تکلیف نہ پہونچے گی اور وہ کوئی بال بیکا نہیں کرسکتا اس عمل کے ساتھ یہ

تعویذ بھی گلے میں یا بازو پر باندھ لیں تو زیادہ اچھا ہے۔ تعویذ کی عبارت یہ ہے لکھیں گے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم الٓر کھیعص حم عسق لن یصیبنا الا ماکتب اللہ لنا ھو مولنا وعلی اللہ فلیتوکل المؤمنون

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۵۹۱۵ | ۵۹۰۸ | ۵۹۱۳ |
| ۵۹۱۰ | ۵۹۱۲ | ۵۹۱۴ |
| ۰۰۱۱ | ۵۹۱۶ | ۵۹۰۹ |

رب انی مغلوب فانتصر رب انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم اس تعویذ کو زعفران سے لکھیں انشاءاللہ دشمنوں کی نظروں سے اوجھل رہیں گے۔ ہر بات میں مجرب و آزمودہ ہے (مجربات اکابر)

مذکورہ شکایت میں درود شریف تُنجّینا کارآمد ہے۔ اگر مذکورہ اوپر والی شکایت میں صلوۃ یعنی درود شریف تُنجّینا پڑھیں تو کثیر فائدہ اپنی آنکھوں سے دیکھیں اس درود شریف کا نام صلوٰۃ تُنجّینا ہے۔ مناہج الحسنات میں ابن ماکہانی کی کتاب فجر منیر سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ عزیز (نابینا) تھے انہوں نے اپنا گزرا ہوا قصہ مجھ سے بیان کیا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا اور میں اس میں موجود تھا۔ اس وقت مجھے غنودگی سی ہوئی اسی حالت میں جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یہ درود تعلیم فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ جہاز والے اس کو ہزار مرتبہ پڑھیں ابھی اسکو تین ۳۰۰ سو مرتبہ بھی مکمل نہ کیا تھا کہ طوفان کی تیز چلنے والی ہوا رک گئی اور تمام جہاز والوں نے نجات پائی۔ اس درود شریف کی برکتیں بے شمار ہیں اور ہر قسم کی وباؤں اور بیماریوں اور مشکلات سے حفاظت ہوتی ہے اور دل کو عجیب و غریب اطمینان اور چین حاصل ہوتا ہے۔ بزرگوں کے مجربات میں سے ہے۔ جو شخص اس درود

شریف کو سوتے وقت ایک ہزار مرتبہ پڑھ لیا کرے تو زیارت اقدس سے چالیس دن کے اندر مشرف ہوگا۔ روزانہ (۷۰) ستر مرتبہ صلوۃ تنجینا کا پڑھنا حاجتوں کے حل ہونے میں مفید ہے۔ یہ درود شریف تنگدستی مفلسی اور ناجائز مقدمہ خونی و فوجداری مقدمہ ہی کیوں نہ ہو مفید ہے۔ ہر نماز کے بعد اس کو تین مرتبہ پڑھنا بہت سی مشکلات کو دور کرتا ہے۔ جمعہ کے دن جمعہ کی اذان اور خطبہ کے درمیان کے وقت ایک ہزار مرتبہ فوری طور پر کسی بے بسی کو مٹا دینے کا اثر رکھتا ہے۔ مجرب المجربات ہے۔ صلوۃ تنجینا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ (صحیح مجرب المجرب)

**دشمنوں کے مکر و فریب سے بچنے کیلئے مجرب مفید عمل:۔** اگر کسی کا جانی مالی دشمن اس کے پیچھے بغیر کسی جرم و گناہ لگ گیا ہو تو چاہیئے کہ خاص دوپہر زوال آفتاب کے وقت قبرستان میں جا کر قبلہ رو ہو کر اور دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ لایلاف قریش سورت پڑھے انشاء اللہ العزیز دشمنوں کے تمام شکنجے ڈھیلے پڑ جائیں گے۔ اس عمل کو اکیس یا چالیس دن مسلسل کرے۔

## دشمنوں سے محفوظ و پوشیدہ رہنے کا مستند مجرب عمل:۔

اگر کسی شخص کے پیچھے اس کے دشمن لگ گئے ہوں اور یہ بے جرم ہو اور دشمن اس کے قتل کا منصوبہ باندھے ہوئے ہوں تو اس کو چاہیئے کہ اس مجرب عمل کو اختیار کرے جیسا کہ حضرت ابن الکلبیؒ سے نقل ہے کہ کسی ظالم شخص نے کسی شخص کو قتل کی دھمکی دی۔ اس کو اپنے قتل ہونے کا خوف ہوا اس

نے اللہ کے ولی سے ذکر کیا اُن اللہ کے ولی نے بتایا کہ گھر سے نکلنے سے پہلے سورۂ یٰسین شریف پڑھ لیا کیجئے۔ پھر گھر سے نکلئے یہ بے کس و بے بس انسان یہی عمل کیا کرتا تھا۔ خدا کے فضل و کرم سے اور اس عمل کی وجہ سے راستہ وغیرہ میں دشمن اسکو دیکھ نہیں پائے تھے کہ دشمنوں کی نگاہوں پر پردہ پڑجاتا تھا۔ (معمولات اولیاء)

**فوری طور پر غیبی مدد کا عمل واقعہ کے ساتھ۔** رسالہ قرشیہ میں لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ میں ایک شخص مدینہ المنورہ کی چیزیں فروخت کرنے کے لئے ملک شام لے جاتا اور ملک شام کی چیزیں مدینہ المنورہ میں لاتا اللہ پر توکل کرتے ہوئے لوگوں سے الگ تھلگ چلتا قافلہ کے ساتھ نہیں۔ ایکمرتبہ ملک شام سے مدینہ منورہ کو آرہا تھا کہ راستہ میں ایک لٹیرا جو پر گھوڑ سوار ملا۔ لیٹرا بولا اے تاجر ٹھہر جا۔ تاجر بولا کہ میری جان چھوڑ دے اور سب کچھ مال و متاع لے لے۔ لیٹرا بولا کہ اے تاجر مال تو سب میرا ہی ہے مگر تیری جان بھی لوں گا۔ تاجر نے ضد کی کہ ایسا نہ کر مگر لیٹرا نہیں مانا۔ تاجر بولا کہ ذرا مجھے تھوڑی فرصت اور مہلت دے دے لیٹرے نے مہلت دے دی اور یوں کہا کہ یہاں پر یہ جتنے بھی مردے اور لاشیں پڑی ہوئی ہیں سب نے بھی اسی طرح مہلت لی تھی۔ جس طرح تو لے رہا ہے۔ تاجر نے وضو کرکے چار رکعت نماز پڑھی نماز کے بعد آسمان کی جانب ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھی یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِیْ مَلَأَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ وَاَسْئَلُكَ بِقُدْرَتِكَ بِهَا عَلٰی خَلْقِكَ وَرَحْمَتِكَ الَّتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ! اسی وقت فوراً ایک سوار سبز رنگ

کے کپڑے پہنے ہوئے ہاتھ میں نور کا ہتھیار لیکر آیا لیٹرے نے سوار کو دیکھ کر تاجر کو چھوڑ دیا اور سوار کی طرف رخ کیا سوار نے لیٹرے کو گھوڑے پر سے زمین پر گرایا اور سوار تاجر سے بولا کہ اے تاجر لیٹرے کو قتل کر۔ تاجر نے جواب دیا کہ میں نے تو آج تک کسی کو قتل ہی نہیں کیا آنے والے سوار نے لیٹرے کو خود قتل کرنے کے بعد تاجر سے کہا کہ میں تیسرے آسمان کا فرشتہ ہوں۔ **نوٹ**:۔ لوگوں کو چاہیے کہ اس ہتھیار کو ہر وقت اپنے پاس رکھیں۔ بہت قیمتی ہتھیار ہے۔

**نافرمان اولاد کے لئے عمل و نقش**:۔ اولاد اگر نافرمان و سرکش ہو تو یہ نقش و تعویذ لکھکر گلے میں ڈالدیں اور کسی میٹھی چیز پر یہ آیت ۱۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھلائیں قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ یَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

تعویذ کی عبارت و نقش یہ ہے
بسم اللہ الرحمن الرحیم الم نشرح پوری سورت لکھیں اس کے بعد نیچے یہ لکھیں۔ ـــــ

اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ و عقابہ و شر عبادہ و من ھمزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ کافی برحمتک یا ارحم الراحمین

(مجربات استاذ)

**دوسرا تعویذ نافرمان اولاد کیلئے**:۔ یہ تعویذ میرے استاذ محترم کا خصوصی عطیہ ہے اور مجرب و مفید ہے۔ وہ یہ کہ اس آیت کو لکھ کر تین مرتبہ تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالدیں۔ بہت مفید پائیں گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ــــ

آیت یہ ہے ربنا ھب لنا من ازواجنا وذریتنا قرۃ اعین واجعلنا للمتقین اماما

**گمشدہ چیز کے لئے تعویذ:-** اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو یا کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو اس کے لئے اس تعویذ کو لکھکر درخت پر لٹکائیں ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ربنا انک جامع الناس لیوم لاریب فیہ ان اللہ لا یخلف المیعاد اجمع بینی وبین فلاں ........ بن فلاں...

... اور اگر چیز گم ہوئی ہو تو اس کا نام لکھدیں (مجربات صحیح والاستاذ)

**دوسرا تعویذ جو زود اثر ہے:-** یہ تعویذ بہت زیادہ مجرب ہے اور بہت مفید ہے. اگر گم ہونے والی چیز ہو تو لکھدیں فلاں چیز گم ہوگئی ہے حاضر ہوجائے. تعویذ یہ ہے.

بسم اللہ الرحمن الرحیم، بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

رضی اللہ عنہ — صدیق — ابو بکر — فاروق

ابراہیم بن ادھم ؒ

یا الٰہی بحرمت وبرکت ایں بزرگاں

فلاں .... ابن فلاں .... حاضر شود

زود بزود زود بزود

العجل العجل الساعۃ

**طریقہ استعمال:-** اس نقش کو لکھ کر مکان جس میں سے چیز گم ہوئی ہو ایک کونے میں دو پتھروں کے درمیان دبا دیں اور ہر گیارہ 11 دن پر اس کونے سے بدل دیں اور دیوار پر انگلی کے اشارے سے ستر جاع پڑھیں اور لکھیں کہ اگر کوئی گم ہوگیا ہو یا کچھ چرا لے گیا ہو:- اس حالت میں ایک کاغذ میں

فرددناه الی امه پارہ نمبر ۲۰ سورت قصص لا تحزنون تک لکھ کر فرار ہونے والے کا نام اور ولدیت لکھکر سائیکل کے پچھلے پہیہ میں تعویذ بنا کر باندھ دیا جائے اور پہیہ کو الٹا گھمایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ملے گی (مجرب ہے)

**چور کو تکلیف دینے کا عمل ہے۔** اگر کسی نے چوری کی ہو اور پتہ نہ چلے تو اس عمل کے ذریعہ چور کو تکلیف دیں۔ پہلے لوگوں سے اظہار کر دے کہ جس نے تم میں سے ہماری چیز لی ہو واپس کر دے، اور مہلت دے اور جب مہلت کے ساتھ واپس نہ کرے تو یہ عمل کرے کہ ان کلمات کو ایک کاغذ پر لکھے اس آیت کو لکھنے کے بعد افرأیت من اتخذ الهه هواه واضله الله علی علم وختم علی سمعه وقلبه وجعل علی بصره غشاوہ ولهم عذاب عظیم فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الہ الا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم له له له له له له له له له ٹ ٹ ٹ ع ع ع ی ی ع ی ی ی ی اد الا الا الا الا الا الا الا الا الا الصمد فتح بطن السارق من هو سرق بحق لا حول ولا قوۃ الا باللہ الا باللہ العلی العظیم ج احد جیا المرا اجبرائیل رجب یا ابیض اجب اجب اجب لنا بلور هانت۔

**چور کو تکلیف دینے کا دوسرا عمل ہے۔**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸ | ۱۲۱ | ۱۳۲ | ۱۱۱ |
| ۱۲۳ | ۱۱۲ | ۱۱۷ | ۱۲۲ |
| ۱۲۳ | ۱۲۶ | ۱۱۹ | ۱۱۶ |
| ۱۳ | ۱۱۵ | ۱۱۴ | ۱۲۵ |

فتح بطن السارق من هو سرق

اس نقش کو تین پالوں میں لکھ کر فلیتہ بنالیں اور مال والا شخص اس فلیتہ کو چراغ میں جلائے اور تین تعویذ اسی کے آگ میں جلائے اور مٹی کے برتن میں لکھ کر آگ میں دفن کرے بلاشبہ چور کو ایسی تکلیف ہوگی کہ فوراً چوری کا مال واپس کرے گا

بابیہ کہ دستوں کی بیماری میں گرفتار ہوکر لمبا بیمار ہو جائے گا مگر یہ سب کام ۲۴ گھنٹے کے اندر اندر ہونے چاہئیں چوری ہونے کے بعد سے لیکر (مجربات استاذ)

**ایک اور عمل گمشدہ چیز کیلئے:۔** گمشدہ چیز یا بھاگے ہوئے انسان کیلئے ہے کہ سورت والضحیٰ کو گول دائرہ میں لکھے مثل مکمل چاند کے اور درمیان کی خالی جگہ میں چوری ہوئی چیز کا یا بھاگے ہوئے شخص کا نام لکھے اور پھر اس کاغذ کو بلند درخت پر بلند جگہ پر لٹکا دے اور جہاں سے چیز گئی ہے یا بھاگنے والا بھاگا ہے اس جگہ کے دروازہ پر سات مرتبہ والضحیٰ سورت کھڑے ہوکر پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ گمشدہ چیز یا بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔ (مجربات استاذ)

**گمشدہ چیز وغیرہ کیلئے ایک اور نقش:۔**



| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

اس نقش کو لکھ کر خوشبو کی دھونی دیکر کسی پھلدار درخت میں لٹکائیں تو انشاءاللہ تعالیٰ گئی ہوئی چیز یا بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔

**چور کو شناخت کرنے کیلئے:۔**

چور کو شناخت کرنے کے لئے یہ کام کریں کہ کچھ مقدار میں کچے چاول لیویں۔ اتوار کے دن سات مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کریں: فَلَوْلَا اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ وَاَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ. پھر یہ چاول ان کو کھلائیں جن پر چوری کا شبہ ہو۔ جو چور ہوگا اس کے حلق سے نیچے نہیں اتریں گے اور تھوکنے پر منہ سے خون آوے گا

**بہت ضروری نوٹ:۔** اوپر والی تدبیر سے کئی چوریاں پکڑی گئی ہیں مگر یاد رکھیں کسی پر بلاوجہ بدگمانی کرنا اور اس کے چور ہونے پر یقین کر لینا بغیر کسی ثبوت و دلیل کے درست نہیں ہے۔ ہاں حکمت سے کام لیں چوری کا مسئلہ بہت

دشوار اور مشکل ہے۔ میرے شیخ پیر و مرشد حق شناس و حقیقت شناس مدظلہم العالی نے ارشاد فرمایا کہ اگر چوریاں ان عملیات سے معلوم ہوجایا کریں تو چور چوری کرنے سے پہلے اس عمل کے کرنے والے کے گولی مارتا پھر چوری کرتا اور میرے شیخ پیر و مرشد مدظلہم العالی نے ارشاد فرمایا کہ دنیا میں سے اگر چوری ختم ہوجاتی تو ہزاروں قفل تالے فروخت کرنے والے پریشان ہوجاتے۔ ہزاروں پکے پکے مضبوط مکانات بنانے والے مستری پریشان ہوجاتے۔ ہزاروں اینٹیں اور بھٹہ لگانے والے پریشان ہو جاتے۔ ہزاروں دروازے بنانے والے اور تیار کرنے والے پریشان ہوجاتے ہزاروں پولس والے اپنی نوکری سے محروم ہوجاتے۔ لہٰذا چوری کا دروازہ یا چوری کا علم ان عملیات سے معلوم ہونا یقینی طور پر نہیں ہے بلکہ یہ جو عملیات آپ کے سامنے ہیں بعض عاملوں کے مجربات ہیں۔ قرآن و حدیث سے اس سلسلہ میں متعین ہونا ثابت نہیں ہے، اور کسی پر بلا وجہ بدگمانی کرنا بھی صحیح نہیں ہے۔ حضرت عیسیٰؑ نے ایک شخص کو دیکھا کہ اس نے چوری کی پھر آپ نے اس سے فرمایا کہ تونے چوری کی اس نے کہا کہ نہیں تو حضرت عیسیٰؑ نے فرمایا صحیح کہتا ہے میری آنکھ نے غلط دیکھا! بدگمانی کے سلسلہ میں اس واقعہ کو سامنے رکھیں اور اپنی تدبیر و حکمت و مصلحت سے کام لیں۔ ان عملیات کے بل بوتے پر کسی کو چور قرار دینا صحیح نہیں ہے۔ نیند سے بیدار ہونے کیلئے۔ اگر کوئی شخص رات کو یہ چاہے کہ میری آنکھ فلاں وقت کھل جائے۔ یعنی میں نیند سے بیدار ہوجاؤں تو اس کو سوتے وقت سورت مزمل کی شروع کی پانچ آیات سات مرتبہ اور سورت حشر کی آخر کی تین ۳ آیات تین ۳ مرتبہ پڑھ کر سونا چاہیئے۔ انشاء اللہ۔ انشاءاللہ تعالیٰ جس وقت کا ارادہ کرکے سوئے گا اسی وقت آنکھ کھل جائے گی۔ میرے مجرب ہے رات کو آنکھ کھلنے کے لیئے۔ دارمی نے روایت کی ہے کہ جو شخص سورۃ کہف کی

آخر کی تین آیت پڑھے ۔ رات میں بیدار ہونے کے لئے تو وہ اسی وقت جاگے گا جس وقت کا ارادہ کیا ہے ۔ یعنی آنکھ کھل جائے گی ۔ اسی روایت کو نقل کرنے والے صحابی رسول ﷺ حضرت عبدہؓ فرماتے ہیں کہ ہم نے اس کا تجربہ کیا ہے تو ہم نے اس عمل کو ویسا ہی پایا جیسا کہ ذکر ہوا ۔ سبحان اللہ ۔ اللہ تعالیٰ کی عجیب شان ہے دشوار سے دشوار کام اس کی رحمت اور اس کے کلام کی برکت سے آسان ہو جاتا ہے

**استخارہ کے لئے عمل جو مجرب اور بہت آسان ہے :-** عشاء کی نماز کے بعد سونے سے پہلے بستر پر بیٹھ کر باوضو آٹھ سو سولہ (۸۱۶) مرتبہ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھیں ۔ اول و آخر سات ، سات مرتبہ درود شریف ملالیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی رات میں ہی مقصد حل ہو جائے گا ۔ ورنہ پھر دوسری رات میں کریں یا پھر تیسری رات میں کریں ۔ خواب کے اندر پوری معلومات حاصل ہو جائیگی ۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ مجرب ہے ۔ (مجربات صحیح)

**استخارہ کا ایک اور مجرب طریقہ :-** سورت والشمس ، واللیل ، والضحیٰ ، والتین ، اور قل ھو اللہ ، ان سب سورتوں کو سوتے وقت باوضو پڑھ کر قبلہ رخ ہو کر اور اپنے مقصد کا خیال دل میں لاکر سو جائیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے کام کا اچھا یا برا ہونا بہت جلد معلوم ہو جائے گا ۔ اگر ظاہر نہ ہو تو پھر سات دن تک ایسا ہی کریں ۔ یہ بزرگوں کے مجربات میں سے ہے ،

**استخارہ کے واسطے عمل :-** اگر کسی کام کا اچھا یا برا ہونا معلوم کرنا ہو پہلے استخارہ کر لینا چاہیئے ۔ استخاروں میں سے ایک استخارہ یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد نیا وضو کریں اور ایکسو ایک مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ۔ پڑھیں اور تمام ہر قسم کے گناہوں سے سچے دل سے توبہ کریں اور یہ سمجھیں کہ میں آج نیا مسلمان ہوا ہوں ۔ پھر دو رکعت نماز استخارہ

کی نیت سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیۃ الکرسی دوسری رکعت میں قل ایہا الکافرون والی سورت ملائیں۔ پھر بعد کو ایکسو ایکمرتبہ تیسرا کلمہ پڑھکر دعا مانگیں استخارہ کی دعا بہت سی کتابوں میں ہے، اور مشہور بھی ہے دیکھکر پڑھ لیں، اور درود شریف پڑھتے ہوئے زمین پر سو جائیں صبح کو اٹھنے پر جس طرف کو زیادہ رجحان ہو کام کے کرنے یا نہ کرنے کا وہ کریں بعض مرتبہ ایسا بھی ہوگا کہ خواب کے اندر صاف طریقہ پر کوئی آکر بتا دیگا۔ بعض بزرگوں نے یہ بات بھی لکھی ہے کہ خواب میں اگر سبز ہری چیز دیکھے تو سمجھ لے وہ کام کرنا اچھا ہے اور اگر لال سرخ یا سفید یا کالی چیز دیکھے تو جان لے کہ وہ کام کرنا اچھا نہیں ہے۔ **ضروری بات**:۔ استخارہ میں اگر کوئی بات معلوم نہ ہو تو پھر استخارہ سات رات مسلسل کرنا چاہیئے۔ انشاء اللہ الخیر ضرور اچھا برا کام کا ہونا معلوم ہو جائیگا اگر معلوم نہ ہو تو پھر اپنے استخارہ میں غلطی جانے کہ وہ صحیح طریقہ پر نہیں کر سکے۔ اور نہ ہو سکا!

**ضروری ہدایت**:۔ جب استخارہ میں اچھا یا برا معلوم ہو جائے تو پھر اس کے خلاف نہ کرے۔ مثلاً کام کا کرنا معلوم ہو تو کام کر ہی ڈالے اور اگر کام کے کرنے میں برائی معلوم ہو استخارہ میں تو ہرگز ہرگز نہ کرے۔ اس کے خلاف ہرگز نہ کرے میرے شیخ پیر و مرشد مدظلہم العالی نے ارشاد فرمایا کہ خلاف کرنے میں بہت جلد تباہ و برباد ہونے کا ڈر ہے گویا کہ اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے مشورہ سے منہ موڑنا ہے۔

**اگر استخارہ میں جلدی درکار ہو**:۔ اگر کسی کام کے اچھے یا برے معلوم کرنے میں شدید مجبوری آپڑے کہ سات دن استخارہ کرنے کی مہلت و فرصت نہ حاصل ہو تو پھر ۱۴ رکعت نماز استخارہ ۲-۲ رکعت پر سلام کے ساتھ ایک جگہ پر ہی کھڑے ہو کر ادا کرے اور مذکورہ دعائیں اوپر والے طریقہ کے مطابق

مکمل کرے۔ انشاء اللہ الرحمٰن اس سے بھی مقصد حل ہو جائے گا۔

**ایک نادر استخارہ کا طریقہ ہے۔** بعض بزرگوں سے یہ طریقہ ثابت ہے کہ دو رکعت نماز استخارہ کی نیت سے پڑھے کہ اول رکعت میں الحمد شریف پڑھتے ہوئے اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ پر آئے تو اس آیت کو پڑھے جبتک گردن دائیں یا بائیں کو گھوم نہ جائے۔ اگرچہ بعض مرتبہ کئی گھنٹہ بھی لگ سکتے ہیں اور بعض مرتبہ چند لمحوں میں بھی معلوم ہو سکتا ہے یعنی گردن گھوم جائے گی اور جب دائیں یا بائیں کو گردن گھوم جائے تو اپنی بقیہ نماز پوری کرے اگر داہنی طرف کو گردن گھوم جائے تو کام میں خیر جانے اور بائیں طرف گھومنے پر برائی جانے (مجربات صالحین)

**استخارہ کا ایک اور طریقہ ہے۔** اگر کسی کو کسی کام کا اچھا یا بُرا ہونا معلوم کرنا ہو تو جمعہ کی رات میں سونے سے پہلے دو رکعت نمازِ استخارہ مکمل پڑھ کر ایک سجدہ کرے اور اس سجدہ میں ۳۱۴ مرتبہ یَا عَلِیْمُ یَا خَبِیْرُ۔ پڑھ کر باوضو سو جائے انشاء اللہ العلیم اسی رات میں پوری معلومات ہو جائے گی۔ (مجربات ابرار)

**محبت کے لئے مجرب عمل ہے۔** یہ عمل جائز محبت کے لئے کریں انشاء اللہ الودود بہت جلد اثر کرنے والا ہے۔ استاذ محترم نے خاص طور پر اس کی رہنمائی فرمائی تھی۔ ایک سفید سادے کاغذ پر اس تعویذ کو لکھیں اور ایک مرغی کا انڈا اس تعویذ والے کاغذ میں لپیٹ کر صالحین بزرگوں کی دو قبروں کے درمیان دفن کر دیں۔ انشاء اللہ کامیابی ملیگی اور محبت اور دشمنی کے تعویذ اور نقوش لکھنے کے اصول شروع کتاب میں ضرور دیکھ لیں نقش یہ ہے ۱۱۱ طام ۱۱۱۹ ح ۱۱۱ ط ۸۱ ۱۱۱۸۹ فلاں۔۔۔

(پنج سورہ خزانہ نمبر ۹)

بن فلاں...... درمیان فلاں ...... بن فلاں ...... کے محبت والفت واقع ہو۔ طریقہ پہلے فلاں کی جگہ پر جس سے محبت چاہی جارہی ہے اس مطلوب کا نام اور اس کے باپ کا نام لکھیں اگر عورت ہے تو دونوں جگہ ماں کا نام لکھیں گے۔

**میاں بیوی کی محبت کے لئے زوردار تعویذ:۔** جن میاں بیوی کے درمیان آپس میں رنجش رہتی ہو۔ ان کے لئے یہ نقش وتعویذ استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام رنجش مٹ جائے گی اور آپس میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

یاولی　بسم اللہ الرحمن الرحیم　یاولی

| یارؤوف یاودود | اللّٰھم الفھم کما الفت بین محمد وعائشۃ<br>فلاں ...... بنت فلانۃ ...... فلاں ......<br>بن فلاں ..... | یالطیف یاودود |
|---|---|---|

یاولی یاودود یالطیف یارؤوف

**طریقہ استعمال**

اس نقش کو خوشبو والی روشنائی سے لکھ کر کسی پھلدار درخت میں لٹکادیں کہ مسلسل ہلتا رہے۔

درمیان میں زوجین کا نام لکھیں۔

**محبت کے لئے دوسرا نقش:۔** میاں بیوی میں جو طالب محبت ہو اس کے گلے میں اس تعویذ کو لکھ کر ڈالیں پہلے فلاں کی جگہ پر طالب کا نام اور دوسرے فلاں کی جگہ پر محبت کے مطلوب کا نام لکھیں گے اور محبت کے تعویذ ونقش لکھنے کے اصول شروع کتاب میں دیکھیں۔ محبت کے دوسرے نقش کی عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم والقیت علیک محبۃ منی ولتصنع علی عینی ویا مقلب القلوب ویا مسخر السموت السبع والارضین السبع قلب لفلاں ...... قلب فلاں ...... ابن فلانہ ...... بالخیر لاولا الحقوق یاودود یاودود یاودود حبیب یالطیف۔ نوٹ:۔ اس نقش کی عبارت کو کسی اچھے عربی جاننے والے سے پوچھ کر

لکھیں یا معلوم کرلیں تاکہ فائدہ حاصل ہو۔ اور نقش بے فیض نہ ہو۔!

**عوام و خواص میں اپنی محبت پیدا کرنے کیلئے** اگر کوئی شخص یہ چاہیے کہ میری عزت لوگ کیا کریں تو اسکا صحیح طریقہ تو یہ ہے کہ وہ لوگوں کی عزت کیا کرے ایک ہاتھ سے دو اور ایک ہاتھ سے لو آپ لوگوں سے اچھے اخلاق سے پیش آئیں لوگ آپ سے بھی اچھے اخلاق سے پیش آئیں گے۔ یہ عمل میرے شیخ پیر و مرشد کا بتایا ہوا ہے جو کہ حقیقت و صداقت پر قائم ہے پھر بھی ویسے ایک عمل لکھتا ہوں جو کہ مستند ہے۔ وہ یہ کہ ایسے شخص کو چاہیئے کہ جمعرات کے دن روزہ رکھے کھجور یا چھوارہ سے افطار کرے بعد نماز مغرب تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ایک ہی جگہ پر بیٹھ کر پڑھے اس کے بعد زعفران و گلاب سے بسم اللہ الرحمن الرحیم کے حروف کو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھے (جیسے ب س م) سات مرتبہ لکھے پھر اس تعویذ کو عطر کی خوشبو لگا کر دائیں بازو پر یا گلے میں ڈال لیں۔ انشاء اللہ الرحمن سب لوگوں کی نظروں میں پیارا ہو جائے گا۔ زیادہ اچھی بات تو یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت پر کمر باندھ لے پھر اللہ کی اللہ کے رسولؐ کی فرشتوں کی جناتوں کی انسانوں کی نظر میں محبوب ہو جائیگا۔

(مجربات صالحین)

**وہ گھر جس کا ہر فرد ایک دوسرے کے مخالف رہتا ہو۔** اگر کسی گھر میں اختلاف کی آگ لگی رہتی ہو اور ایک دوسرے کے مخالف ہو کہ کوئی کسی کا کہنا نہ مانتا ہو۔ جیسا کہ یہ مرض اس دور میں اکثر لوگوں کے گھروں میں پھیلا ہوا ہے تو اس حالت میں مجرب و آزمودہ عمل اختلافات کو مٹانے کے لئے یہ ہے کہ جو بھی کھانا کھائیں اور کھلائیں اس کھانے پر ۱۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر کھائیں اور ہر ایک کے کھانے پر دم کر دیا کریں۔ گھر کی عورتوں کو تاکید کریں کہ کھانا باوضو



محمد اجمل مفتی

پکائیں آٹا بھی گوندھیں تو باوضو ہو کر ہنڈیا بھی پکائیں تو باوضو مسالہ بھی پیسیں تو وہ بھی باوضو بہتر یہ ہے کہ جس پانی سے آٹا وغیرہ گوندھیں اس پانی پر اکیس ۲۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پانی پر دم کریں پھر اس پانی سے آٹا وغیرہ گوندھیں یہ عمل مستقل مسلسل استعمال کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورے گھر پر اللہ کی رحمت نازل ہوگی اور سب سے عمدہ بات اس کے اول یہ ہے کہ اس گھر کے تمام مرد مسجد میں جا کر جماعت ہی سے نماز پڑھا کریں اس میں خاص حکمت و مصلحت رکھی ہوئی ہے اور یہ بات مستند و مجرب ہے۔

**محبت کے واسطے عمل**:۔ بارش کے پانی پر ۳۱۲ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کردیں اور جس کی محبت مطلوب ہے اسکو پلائیں۔

**محبت کیلئے ایک اور عمل**:۔ نمک پر ساٹھ مرتبہ الم نشرح والی سورت پڑھ کر دم کریں اور صبح و شام جس کی محبت مطلوب ہے اس کے دھیان کے ساتھ آگ میں ڈالیں۔

**عزت کیلئے بیش بہا نقش**:۔ یہ نقش ان لوگوں کے واسطے ہے جن کی عزت پہلے تھی پھر ختم ہوگئی کہ لوگوں نے اسے اپنی نظروں سے گرادیا ہو اور یہ لوگوں کی نظروں میں ذلیل و رسوا ہو اور یہ اپنی بے عزتی کی وجہ سے پریشان ہو۔ لہٰذا اس نقش کو محبت کے اصولوں کو سامنے رکھتے ہوئے لکھے۔ پھر بازو پر یا گلے میں ڈال لیں یہ نقش میاں بیوی کی محبت میں بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم ۱ | اللہ ۱ | الرحمٰن ۱۱ | الرحیم |
| الرحیم ۱۲ | الرحمٰن | اللہ | بسم ۱۳ |
| اللہ | بسم ۹ | الرحیم ۱۲ | الرحمٰن ۱۴ |
| الرحمٰن ۱۵ | الرحیم ـ | بسم ۵ | اللہ |

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو

اللہ اللہ اللہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۲ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۵ |
| ۱۰۰۸ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۳ |
| ۱۰۰۷ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۹ |

۱۴۳ ۱۴۳ ۱۴۳

**اگر بھولنے کا مرض ہو تو کیا کرے** :- اگر کسی کو کوئی بات بھولنے کا مرض ہو تو اس کو چاہیئے کہ رات کو ساٹھ بادام کی گری پانی میں بھگو دیں صبح کو اس کا سرخ چھلکا اتار کر ایک ایک گری پر ساٹھ ساٹھ مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کریں پھر ان باداموں کو باریک پیس کر صبح کو نہار منہ کھائیں۔ آیت یہ ہے۔ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم تَنزِیلُ الکِتَابِ مِنَ اللّٰہِ العَزِیزِ الحَکِیمِ مَا خَلَقنَا السَّمٰوٰتِ وَالاَرضَ وَمَا بَینَھُمَا اِلَّا بِالحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّی وَّالَّذِینَ کَفَرُوا عَمَّا اُنذِرُوا مُعرِضُونَ۔ یہ عمل اکیس ۲۱ دن مسلسل کریں۔

(مجربات روح)

**جس مسلمان کے دل پر علم کی بات جمتی نہ ہو** :- جس کو قرآن و حدیث یا کوئی علمی بات دل و دماغ پر محفوظ نہیں رہ پاتی ہو تو اس کو چاہیئے کہ رات کو سوتے وقت سینہ پر دایاں ہاتھ رکھ کر اکیاون ۵۱ مرتبہ یاعلیم پڑھنا مسلسل اپنا وظیفہ بنا لے انشاء اللہ تعالیٰ اس طریقہ سے حالت میں بہت سدھار ہو جائے گا۔ کثیر فائدہ حاصل ہوگا (مجربات استاذ)

**جس کو قرآن مجید وغیرہ حفظ کرنا مشکل پڑتا ہو اس کی آسانی کیلئے مخصوص عمل** :- یہ عمل حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو ضعفِ حفظ کی شکایت پر بتایا تھا۔ حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت علیؓ حضور علیہ السلام کی خدمت میں تشریف لائے اور اپنے دماغ و حافظہ کے کمزور ہونے کی شکایت کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ عمل تعلیم فرمایا کہ جب جمعہ کی رات آوے تو آخری رات کو اٹھ کر چار رکعت نماز پڑھو اگر آخری رات نہ ہو سکے تو آدھی رات کو اٹھو اور اگر آدھی رات کو بھی نہ اٹھ سکو تو شروع رات ہی میں ہی چار رکعت نماز پڑھو کہ



محمد اجمل مفتاحی

پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورت یٰسٓ شریف دوسری رکعت میں الحمد
کے بعد سورت دخان تیسری رکعت میں الحمد کے بعد الم تنزیل سجدہ والی سورت
چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد سورت ملک پڑھو۔ پھر جب نماز سے فارغ
ہو تو پھر اللہ تعالیٰ کی خوب خوب تعریف کرو اور مجھ پر اور تمام نبیوں پر
درود بھیجو۔ اپنے تمام بھائی جو گذر گئے ہیں اور جو زندہ ہیں سب کے لئے
استغفار کرو (مثلاً پہلے سورت فاتحہ پڑھے ایک مرتبہ پھر دونوں
درود ابراہیمی پڑھے پھر سَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ پڑھے پھر یہ پڑھے۔ رَبَّنَا اغْفِرْ
لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ
وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ایکمرتبہ پڑھے) پھر
یہ دعا پڑھو اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ بِتَرْكِ الْمَعَاصِيْ اَبَدًا مَا اَبْقَيْتَنِيْ وَارْحَمْنِيْ اَنْ
اَتَكَلَّفَ مَا لَا يَعْنِيْنِيْ وَارْزُقْنِيْ حُسْنَ النَّظَرِ فِيْمَا يُرْضِيْكَ عَنِّيْ اَللّٰهُمَّ بَدِيْعَ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَالْعِزَّةِ الَّتِيْ لَا تُرَامُ اَسْئَلُكَ
يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ وَنُوْرِ وَجْهِكَ اَنْ تُنَوِّرَ بِكِتَابِكَ بَصَرِيْ
وَاَنْ تُطْلِقَ بِهٖ لِسَانِيْ وَاَنْ تُفَرِّجَ بِهٖ عَنْ قَلْبِيْ وَاَنْ تَشْرَحَ بِهٖ صَدْرِيْ
وَاَنْ تَغْسِلَ بِهٖ بَدَنِيْ فَاِنَّهٗ لَا يُعِيْنُنِيْ عَلَى الْحَقِّ غَيْرُكَ وَلَا يُؤْتِيْهِ اِلَّا
اَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اے علی اس عمل کو تین ۳
یا پانچ یا سات جمعہ کی رات کو مسلسل کرو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب
ہوں گے۔ دعا قبول ہوگی قسم ہے اس بابرکت ذات کی جس نے مجھے نبی بنا
کر بھیجا ہے کسی ایمان والے سے بھی دعا کا قبول ہونا واپس نہ ہوگا۔ حضرت
علیؓ نے ایسا ہی کیا۔ اس کے بعد حضرت علیؓ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت

میں تشریف لائے اور عرض کیا کہ یا اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پہلے میں قریب چار آیتوں کو یاد کرتا تھا وہ یاد نہیں رہتی تھیں اور اب قریب قریب چالیس۴۰ آیتوں کو یاد کر لیتا ہوں اور وہ محفوظ ہو جاتی ہیں اور کہیں بھول چوک نہیں ہوتی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے قرآن میرے سامنے کھلا ہوا موجود ہے۔ پہلے ایک حدیث یاد کرتا تھا پھر بھول جاتا تھا اور اب کئی کئی حدیثیں یاد کر لیتا ہوں اور ایک حرف بھی نہیں چھوٹتا۔

فائدۂ عظیم :- یہ حدیث شریف ترمذی شریف اور حاکم نے روایت کی ہے یہ عمل اس مبارک ذات کا بتایا ہوا ہے جس پر صاحب قرآن نے اپنا قرآن نازل فرمایا اور وہ مبارک ذات صلی اللہ علیہ وسلم یہ عمل اپنے مرید اور خلیفہ اور اپنی لاڈلی پیاری بیٹی حضرت فاطمہ رض کے شوہر داماد کو بتاتی ہے اور وہ مبارک ذات اپنی مبارک زبان سے یوں فرماتی ہے کہ اے علی یہ عمل تیرے لئے بھی اور جس کو تو یہ عمل بتا دے اس کے لئے بھی مفید ہوگا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مفید بتانا گویا کہ اللہ تعالیٰ ہی کا مفید بتانا ہے۔ اب وہ کون خوش نصیب مسلمان ہے جو اس عمل سے فائدہ اٹھاوے۔

لقوہ کی خواب میں بشارت شدہ اکسیر دوا :- یہ دوا خواب کی بشارت شدہ ہونے کے ساتھ مجرب و آزمودہ ہے اور مفید ہے وہ یہ کہ گائے کے دودھ میں دار چینی (دال چینی) ڈالکر دو تین ابال دیں۔ پھر اس دودھ پر سورت یٰسین پڑھ کر دم کر کے رکھدیں اور شام لونگیوں میں کر ایک ٹکیہ بنا کر اس دودھ سے کھالیں۔ صبح نہار منھ اور اس دودھ

کو شہد سے میٹھا کریں گے ۔ اور یہ عمل سات دن مسلسل کرتے رہیں۔
انشاء اللہ مفید پائیں گے۔ (مجربات صحیح، مجربات جوہریہ)
بچہ کی ولادت کی آسانی کے لئے تعویذ:۔ اگر کسی عورت کو بچہ
کی ولادت کے وقت تنگی و دشواری پیش آئے تو اس کو لئے یہ کلمات
لکھ کر بندھوائے جائیں مستند و مدلل ہے۔ کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ
الرحمٰن الرحیم لا الہ الا اللہ الحلیم الکریم سبحان اللہ رب العرش العظیم
الحمد للہ رب العالمین کانھم یرونہ مایوعدون لم یلبثوا الا
ساعۃ من نھار بلاغ فھل یھلک الا القوم الفاسقون۔
واقعہ سبق آموز:۔ حضرت عکرمہؓ نے حضرت عباسؓ سے روایت
کیا ہے۔ فرمایا حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایک گائے کے پاس سے گزرے جس
کے پیٹ میں بچہ پھنسا ہوا تھا۔ گائے بولی اے روح اللہ میرے لئے
دعا کیجئے۔ میں جس پریشانی میں مبتلا ہوں اس لئے اللہ تعالیٰ مجھے
نجات عطا فرمائے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے یہ دعا فرمائی۔ یاخالق
النفس من النفس ویا مخلص النفس من النفس ویا مخرج النفس
خلصھا بیان کرنے والے راوی فرماتے ہیں کہ اس گائے نے بچہ جن
دیا اور اسی وقت کھڑے ہوکر اس کو سونگھنے لگی۔ جب عورت
پر بچہ کی پیدائش دشوار ہو جائے تو اسے یہ تعویذ لکھکر دینا چاہیئے۔
ولادت سے متعلق بہت تیز اثر تعویذ:۔ اصحاب کہف
کے ناموں کو اور ان آیتوں اذا السّمآءُ انشقت واذنت لربھا و
حقت واذا الارض مدت والقت ما فیھا وتخلت واذنت
لربھا وحقت اھیا واشر اھیا لکھکر بچہ کی ولادت کی حالت سے قبل

تعویذ بنا کر الٹی ران میں بندھوا دیں۔ الحمدللہ بڑی سہولت سے بچہ کی ولادت ہو جاتی ہے مگر یہ بات یاد رکھیں کہ بچہ کی ولادت کے بعد اس تعویذ کو فوراً کھول دینا چاہیئے ورنہ بندھے رہنے سے نقصان بھی اٹھا سکتے ہیں۔ (مجربات صحیح) (مجربات استاذ) (مجربات اکابر)

**بخار کا تعویذ:** حضرت مروزی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ابو عبداللہ کو اطلاع ہوئی کہ مجھے بخار ہے۔ انہوں نے مجھے بخار کا تعویذ دیا جس میں یہ لکھا تھا۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ و باللہ محمد رسول اللہ قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وارادوا به کیدًا فجعلنٰھم الاخسرین اللّٰھم جبرائیل ومیکائیل واسرافیل شفا صاحب ھذا الکتاب بحولك وقوتك وجبروتك الٰہ الحق آمین (مجربات صحیح)

**جس شخص کو بخار سردی لگ کر آرہا ہو:** اس بخار کی شکایت میں گیارہ مرتبہ قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ پڑھ کر دم کریں اور سات مرتبہ بسم اللہ مجریھا و مرسٰھا ان ربی لغفور الرحیم پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ السلام بہت جلد فائدہ ہوگا۔

**بخار کا علاج:** حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت شاہ مولانا اسحٰق صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا عمل تھا کہ بخار والے کے واسطے گلے میں باندھنے کے لئے قلنا یا نار کونی بردًا وسلامًا علی ابراھیم لکھ کر دیتے تھے اور پینے کے لئے سلام قولا من رب الرحیم لکھ کر دیتے تھے۔ (مجربات اکابر)

**ہر قسم کے بخار کے لئے تعویذ مجرب ہے:** کسی بھی طرح کا بخار ہو

اس کے لئے یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈال دیں اور تین تعویذ لکھ کر زعفران سے صبح کو نہار مُنھ پلا دیں گلے کا اور پینے کا یہی ہے ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمٰن | اللّٰہ | لبسم |
| لبسم | الرحیم | الرحمٰن | اللّٰہ |
| اللّٰہ | لبسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | اللّٰہ | لبسم | الرحیم |

## بخار والے کیلئے مجرب تعویذ:-

اس نقش کو لکھکر بخار والے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ فوراً اس کا اثر نظر آجائے گا۔

یا حی لا احول

یا نار کونی برداً وسلاماً
سلام قولا من رب الرحیم
محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم

فلاں ..... ابن فلاں ....

کی جگہ پر بخار والے کا نام اور ولدیت لکھیں۔ (مجربات خاص وصحیح)

**بخار کے ختم کرنے کیلئے عجیب وغریب تعویذ:-** ایک کاغذ پر تین جگہ یا اللّٰہ لکھیں ایک موٹا (یا اللّٰہ) پھر اس سے چھوٹا (یا اللّٰہ) پھر اس سے چھوٹا (یا اللّٰہ) پھر گول دائرے کے برابر برابر کاغذ کاٹ لیں سب سے پہلے سب سے موٹے والے الفاظ یا اللّٰہ کے دائرے کی گولی بنا کر اس انسان کو پانی سے کبھی بھی کھلادیں۔ جس کو بخار پیچھا نہ چھوڑتا ہو۔ کسی وقت بھی اگر پہلی گولی سے بخار نہ جاوے تو دوسری گولی جو درمیان والے دائرے کا یا اللّٰہ ہے اس کی گولی بنا کر کھلادیں انشاءاللہ۔ بخار جاتا رہے گا اور اگر پھر بھی بخار نہ اترے تو پھر تیسری گولی تیسرے دن کھلادیں۔ زندگی بھر کا ہمیشہ کا تجربہ ہے انشاءاللہ ہر حالت میں بخار جاتا رہے گا۔ اس کی مزید اجازت تمام مسلمانوں کو دیتا ہوں اختیار فرمائیں۔ جس وقت ضرورت پڑے۔ یہ عمل ایک بزرگ سے حاصل ہوا ہے۔ جس کی انہوں نے مجھے اجازت عطا فرمائی اور میں بھی

اس کی اجازت دیتا ہوں۔ (مجربات صحیح)

**درد کے ختم کرنے کا مستند علاج:**۔ مسلم شریف میں ہے کہ حضرت عثمان ابن ابی العاص رضؓ سے مروی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے درد کی شکایت کی کہ جب سے میں مسلمان ہوا ہوں اور اسلام قبول کیا ہے میرے بدن میں درد ہوتا ہے۔ نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بدن میں جہاں پر درد معلوم ہوتا ہو وہاں پر ہاتھ رکھو اور یہ پڑھو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین بار پھر سات مرتبہ یہ پڑھو اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ۔

**درد و بیماری کے دفع کا مستند علاج:**۔ بخاری شریف اور مسلم شریف کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر والوں میں سے جب کسی پر دم کرتے تو داہنا ہاتھ اس پر پھیرتے اور یہ دعا پڑھتے اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْهِبِ الْبَاسَ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَاشِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا۔

**درد کے واسطے مجرب و مفید بہترین تعویذ:**۔ یہ تعویذ پورے بدن کے درد کے دفع کے لئے مفید ہے۔ نقش کے ساتھ نیچے والی عبارت لکھیں گے اور اس تعویذ کو موم جامہ کر کے گلے میں ڈالدیں گے۔ انشاء اللہ اسلام مفید پائیں گے۔ عبارت کے الفاظ یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و بالحق انزلناہ و بالحق نزل وما ارسلناك الا مبشرو نذیرا اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبه وعقابه وشر عباده ومن همزات الشیاطین وان یحضرون اللہ شافی اللہ

کافی برحمتك یاارحم الراحمین۔ (مجربات استاذ)

**سینہ کے درد کے واسطے مستند و مجرب عمل**:۔ اگر کسی بھی شخص کے سینہ میں کسی بھی طرح کا درد ہو اور ان آیات شریفہ کو لکھ کر سینہ پر یا گلے میں اس طرح ڈالیں کہ وہ تعویذ سینہ پر رکا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ سینہ کے درد سے شفا و نجات مل جائے گی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ تعویذ میں لکھے جانے والی عبارت یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم ذالك تخفیف من ربکم و رحمة بسم اللہ الرحمن الرحیم الئٰن خفف اللہ عنکم وعلم ان فیکم ضعفا بسم اللہ الرحمن الرحیم یرید اللہ ان یخفف عنکم وخلق الانسان ضعیفا بسم اللہ الرحمن الرحیم واذا سألك عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوة الداع اذا دعان بسم اللہ الرحمن الرحیم الم ترالی ربك کیف مد الظل ولو شاء لجعله ساکنا بسم اللہ الرحمن الرحیم وله ما سکن فی الیل والنھار وھوالسمیع العلیم بسم اللہ الرحمن الرحیم صلی اللہ علی محمد صلی اللہ علیہ وسلم (مجربات صحابہ) (مجربات صحیح)

**سر کے درد کے دور کرنے کیلئے مجرب عمل**:۔ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ بنو امیہ کے خاندان میں ایک چاندی کا ڈبہ تھا جس میں تالا قفل لگا ہوا تھا اور اس ڈبہ پر لکھا ہوا تھا شفاء من کل داء یعنی اس میں ہر بیماری کیلئے شفاء ہے) اس چاندی کے ڈبہ کے اندر یہ بات لکھی ہوئی تھی کہ اگر کسی کے شدید قسم کا سر کا درد ہو تو اسے طبیب و حکیم کے پاس جانے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ یہ کلمات پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے سر کا درد ختم ہو جائے گا اس عمل کو بہت سے موقعوں پر استعمال میں لایا گیا تو ہمیشہ مفید ہی پایا گیا وہ کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ وباللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اسکن ایھا الوجع سکنتک

بِالَّذِیْ یُمْسِكُ السَّمَاءَ اَنْ تَقَعَ عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ الرَّحِیْمُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ. اُسْكُنْ اَیُّهَا الْوَجَعُ سَكَّنْتُكَ بِالَّذِیْ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا۔ (مجربات دیرینہ)

**جس کے پورے بدن میں درد ہو:۔** جس شخص کے پورے بدن میں درد ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر استعمال کرائیں انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وما لنا الا نتوکل علی اللہ وقد ھدانا سبلنا ولنصبرن علی ما اذیتمونا وعلی اللہ فلیتوکل المتوکلون وبالحق انزلناہ وبالحق نزل وما ارسلنٰک الا مبشرا ونذیرا صلی اللہ علی محمد والہ وسلم وبارک وسلم۔ (مجربات اکابر)

**دانت کے درد کی مستند دعا:۔** بیہقی عبداللہ ابن رواحہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دانت کے درد کی شکایت کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا مبارک ہاتھ ان کے رخسار پر جس طرف درد تھا رکھ کر سات مرتبہ یہ پڑھا ابھی اس دعا کو پڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ مبارک ہٹایا بھی نہیں تھا کہ پہلے ہی درد ختم ہو گیا۔ وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنْهُ مَا یَجِدُ وَفُحْشَهٗ بِدَعْوَةِ نَبِیِّكَ الْمَكِیْنِ الْمُبَارَكِ عِنْدَكَ۔

**سر درد کے لئے بہترین عمل:۔** یہ عمل مستند بھی ہے اور مفید ثابت ہو چکا ہے کہ جس کے سر میں درد ہو اس کے لئے چاہیئے کہ اس کا سر پکڑ کر اول و آخر تین تین مرتبہ درود ابراہیمی اور درمیان میں وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ

وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا اَرْسَلْنَاكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ! والی آیت پڑھ کر دم کرے یقین کے ساتھ یہ عمل کریں. انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل سے فائدہ اٹھائیں گے اور یقینی فائدہ ہوگا. اللہ تعالیٰ ہی شفا عطا فرمانے والے ہیں.

**جس کے سر میں درد ہمہ وقت رہتا ہے:-** جس کے سر میں درد ہر وقت رہتا ہو اس کو چاہیئے کہ ایک کاغذ پر سات مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھیں اور اس کو اپنی ٹوپی یا پگڑی میں سلوا کر مکمل ادب و احترام کے ساتھ پہنا کرے یہ عمل مجرب ہے اور مفید پایا گیا ہے اور انشاءاللہ مفید پائیں گے (مجربات مجلہ)

**سر درد کا مستند علاج:-** حدیث میں ہے کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے ارشاد فرمایا کہ اے علی جب تمہارے سر میں درد ہو تو سر پر یعنی درد کی جگہ پر اپنا ہاتھ رکھو اور سورت حشر کی آخیر کی آیات (تین آیتیں ہیں) پڑھو اس روایت کو دیلمی نے روایت کیا ہے.

**جس کے سر میں درد ہو اس کے لئے تعویذ:-** سر درد کے لئے مستند تعویذ ہے کہ ایک کاغذ پر صلی اللہ علیہ وسلم اول و آخر لکھیں درمیان میں اکیس ۲۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھیں پھر سر درد والے کے سر میں یا گلے میں باندھ دیں. انشاءاللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا. (مجربات ابرار)

**عظیم فائدہ:-** یہ آیت وبالحق انزلناہ وبالحق نزل وما ارسلناک الا مبشرا ونذیرا درد کی بیماری کے لئے مفید مجرب عمل ہے بیماری کی جگہ پر سیدھا ہاتھ رکھکر اس آیت شریفہ کو پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اللہ جل شانہ کے حکم سے بیماری و درد سے نجات ملتی ہے. محمد بن سماکؒ بیمار ہوئے تو ان کے مریدین و شاگرد ان کا قارورہ لیکر ایک عیسائی حکیم کے پاس علاج کی غرض سے گئے. راستہ میں ایک نہایت حسین چہرہ عمدہ لباس کہ

ان کے جسم سے بہترین خوشبو آرہی تھی بزرگ ملے۔ ان بزرگ نے معلوم کیا کہاں جا رہے ہو۔ ان شاگردوں نے بتایا حضرت ابن سماک کا قارورہ دکھانے کے لئے فلاں حکیم کے پاس جا رہے ہیں۔ ان بزرگ نے فرمایا تعجب ہے اللہ کے ولی اور دوست کے لئے خدا کے دشمن سے مدد چاہتے ہو۔ اس قارورہ کو پھینک دو اور واپس جا کر ان سے کہو کہ درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ وہ بزرگ یہ بتاتے ہی روپوش غائب ہو گئے۔ ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد مریدوں نے واپس ہو کر اپنے استاذ و پیر سے راستہ کا حال بیان کیا۔ ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ نے درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر یہی کلمات پڑھے۔ درد سے فوراً نجات مل گئی ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مریدوں و شاگردوں سے فرمایا کہ وہ بزرگ حضرت خضر علیہ السلام تھے۔ (تفسیر مبارک)

**سر کے درد کے لئے بہترین جھاڑ:۔** ہر قسم کے سر کے درد کی جھاڑ کے لئے عمل یاد رکھیں اول آخر تین ۳ تین ۳ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں اکیس ۲۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اکیس ۲۱ مرتبہ یا اللہ پڑھ کر دم کر دیں۔ انشاء اللہ سر کے درد کو فائدہ ہوگا (مجربات احمدیہ)

**سر کے درد کیلئے مجرب جھاڑ:۔** یہ عمل اور جھاڑ بزرگوں کے عملیات میں سے ایک مجرب جھاڑ و عمل ہے کہ سر درد والے کی پیشانی پر سیدھے ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے ۳ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھیں بمرتبہ صحیح بسم اللہ شریف سے

**روم کے بادشاہ کو درد سر سے شفا ہوئی:۔** روایت ہے کہ روم کے بادشاہ نے جو نصرانی تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ مجھے ہر وقت سر میں ایسا درد رہتا ہے کہ کسی وقت بھی سکون ہی نہیں

ملتا اور نہ کسی دوا سے مجھے فائدہ ہوتا ہے لہٰذا آپ مجھے کوئی دوا روانہ فرمادیجئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ٹوپی روم کے بادشاہ کے پاس روانہ فرمادی۔ جب جب وہ بادشاہ اس ٹوپی کو سر پر رکھتا سر کا درد ٹھہر جاتا، اور جب وہ ٹوپی سر سے اتار لیتا پھر درد ہونے لگتا۔ بادشاہ کو بڑا ہی تعجب ہوا۔ ٹوپی کو جو ادھیڑ کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھی ہوئی تھی اس کو دیکھ کر کہا کہ کیا اچھا دین ہے جس کی ایک آیت سے مجھ کو شفا و نجات ملی۔ (مجربات اکابر)

**زیارت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف:۔** اگر کوئی طالب صادق اور عاشق صادق اس درود شریف کو سوتے وقت باوضو ۲۰۰ دو سو مرتبہ پڑھنے کا اپنا عمل بنالے تو انشاء اللہ الرحمٰن بہت جلدی زیارت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے فیض یاب ہو! اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ بِرُؤْیَةِ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

**رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کیلئے:۔** حضرت ابوحفص ابن شاہین رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے نقل فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مجھ پر ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے (روزانہ) تو جب تک وہ اپنی جگہ جنت میں نہیں دیکھ لے گا موت نہ آئے گی۔

**فائدہ:۔** اسی طرح انشاء اللہ تعالیٰ موت سے پہلے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت اقدس سے بھی مشرف ہوگا۔ (حدیث نبوی ﷺ)

**اسی سے متعلق ایک اور مستند عمل:۔** اگر کوئی شخص محبت و شوق کے ساتھ سورۃ قدر جمعہ کے دن ہزار مرتبہ پڑھنا اپنی عادت بنالے تو وہ انسان مرنے سے پہلے پہلے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے بہرہ ور ہوگا۔ اسی طریقہ سے اگر کوئی شخص ۲۰۰ مرتبہ درود شریف رات کو سونے سے پہلے اپنے اوپر لازم کرلے

تو اس کو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے سرفرازی نصیب ہو گی۔ بفضل اللہ تعالیٰ۔ **اس میں اسم اعظم ہے**۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابی حضرت ابو درداءؓ کی لونڈی تھیں اُس لونڈی نے آپ سے معلوم کیا کہ آپ کونسی نسل سے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہٗ نے جواب دیا کہ تیری طرح سے میں بھی ایک انسان ہوں لونڈی نے کہا آپ انسان معلوم نہیں ہوتے ہیں کیونکہ میں نے آپ کو چالیس دن تک مسلسل زہر کھلایا ہے، مگر آپ جوں کے توں ہی ہیں کہ آپ کی صحت پر بھی کوئی اثر تک نہ ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ کیا تجھ کو معلوم نہیں کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں ان کو کوئی چیز نقصان نہیں دیتی اور میں تو اسم اعظم کے ساتھ اللہ تعالیٰ کو یاد کرتا ہوں۔ لونڈی نے معلوم کیا کہ وہ اسم اعظم کیا ہے حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہٗ نے فرمایا کہ اسم اعظم یہ ہے "بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ"۔ اس کے بعد لونڈی سے آپؓ نے دریافت کیا کہ تو نے کس وجہ سے مجھے زہر کھلایا۔ لونڈی نے جواب دیا مجھے آپ سے بغض و حسد تھا۔ یہ جواب سُن کر ان صحابیٔ رسولؐ نے اس لونڈی سے فرمایا کہ تو اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے آزاد ہے اور تو نے جو کچھ میرے ساتھ کیا ہے وہ بھی سب معاف ہے۔ **فائدہ**:۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا نام یعنی اسم اعظم کے ساتھ جو بھی دعا کیجیئے تو اللہ تعالیٰ اسکو قبول کر لیتے ہیں اور اس کے ساتھ جو بھی سوال کیا جائے اللہ تعالیٰ اسکو پورا فرما دیتے ہیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص بھی اس دعا کو (اسم اعظم جو اوپر بیان کیا ہے) صبح و شام تین۔ تین مرتبہ پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اسکو مکروہ اور اچانک آنے والی بلاؤں اور مصیبتوں سے محفوظ رکھیں گے۔

حضرت ابان بن عثمان رضی اللہ عنہٗ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے والد

پوشیدہ خزانے (15)

صاحب کو فرماتے سنا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو بندہ صبح و شام ۳-۳ مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ پڑھ لے گا تو اس کو کوئی چیز تکلیف نہیں دیتی۔ ترجمہ یہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کے مبارک نام کے ساتھ ہم نے صبح کی کہ جس مبارک نام کے ساتھ آسمان یا زمین میں کوئی چیز نقصان نہیں دے سکتی اور وہ سننے والا ہے اور جاننے والا ہے۔

**اسم اعظم:-** میرے ایک مخلص نیک سیرت دوست بیان کرتے ہیں کہ اس میں اسم اعظم ہے اور بیان کرتے ہیں کہ میرا تجربہ بھی ہے کہ میری حاجتوں میں اس سے فائدہ ہوا وہ یہ ہے یَا اللّٰهُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا اِلٰهَنَا وَاِلٰهَ کُلِّ شَیْءٍ اِلٰهًا وَّاحِدًا لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْتَ لِکُلِّ عَسِیْرٍ وَاَنْتَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

ترجمہ یہ ہے۔ اے اللہ اے ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والی ذات اے سب کو قائم سنبھالنے والی ذات اے عظمت و جلال اور احسان و اکرام کے مالک اے ہمارے معبود اور ہر چیز کے معبود ایسے معبود جو کہ تن تنہا ہے آپ کے علاوہ اور کوئی معبود ہی نہیں ہے۔ آپ ہی ہر دشواری کو آسان فرمانے والے ہیں اور آپ ہر چیز پر قدرت رکھنے والے ہیں۔ اے حی و قیوم ذات تمام رحم فرمانے والوں میں سب سے زیادہ رحم فرمانے والے تیری رحمت کا آسرا اور مدد کی ضرورت ہے۔

**دین و دنیا کی بھلائی کیلئے انمول اور قیمتی خزانہ:-** اگر کوئی شخص نہایت پریشان ہو یا فقر و فاقہ کی نوبت آئی ہو یا کسی اور طریقہ سے پریشان ہو تو یہ عمل کرے انشاء اللہ الرحمن بہت جلد اس کی تمام پریشانیاں ختم ہو جائیں گی اول و آخر ۱۰۰ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں ۵۰۰ مرتبہ پانچسو مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا

قوۃ الا باللہ معنی کا دھیان کرتے ہوئے پڑھیں کہ نہ کوئی نفع دینے والی طاقت ہے اور نہ کوئی نقصان دینے والی قوت ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم کے بغیر دل کو حاضر کر کے متعین وقت پر روزانہ بلا ناغہ چالیس دن پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گمان کے خلاف اللہ تعالیٰ کی مدد ہو گی۔ (فرمودات استاذ و شیخ)

**ننانوے ۹۹ بیماریوں کی دوا:** حدیث شریف میں آیا ہے کہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ ایک کم سو (۹۹) بلاؤں اور مصیبتوں کا علاج اور دوا ہے۔ جن میں سب سے چھوٹی بلا رنج و غم کا دور ہونا ہے۔

**لاحول ولاقوۃ الا باللہ کے فضائل:** حضرت معاذ بن جبل رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا میں تم کو جنت کے دروازوں میں سے ایک دروازے کا پتہ نہ دوں۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا وہ کونسا دروازہ ہے؟ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ اور ایک حدیث میں ہے کہ میں تم کو جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ کا پتہ نہ بتاؤں؟!! حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نے ارشاد فرمایا کہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ ننانوے (۹۹) مرضوں کی دوا ہے جسمیں سب سے چھوٹا مرض رنج و غم ہے؟!! زید بن ثابت رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تم کو جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ نہ بتاؤں تم کثرت کے ساتھ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ پڑھتے رہا کرو؟ حضرت ابو ہریرہ رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ کثرت کے ساتھ پڑھو کیونکہ وہ جنت کا خزانہ ہے! حضرت مکحول رحؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا مَنْجَا مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ پڑھے گا (کثرت کے ساتھ) تو اللہ تعالیٰ اس سے ستر (۷۰)

پریشانیاں اور مصیبتیں دور فرمادیں گے کہ اُن ستر میں سب سے چھوٹی مصیبت فقر و فاقہ ہے۔ (مشکوٰۃ شریف)

**دنیا و آخرت کے غموں سے نجات:۔** حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرت عوف بن مالک اشجعیؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میرے لڑکے سالم کو دشمن مشرکین نے قید کر لیا ہے اس کی ماں شدید پریشان ہے مجھے کیا کرنا چاہیئے اور اسی کے ساتھ اپنی محتاجگی اور ناداری کی شکایت کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں تجکو اور تمہارے لڑکے کو حکم دیتا ہوں کہ تم کثرت کے ساتھ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھا کرو۔ ان دونوں ماں باپ نے حکم کو اپنایا کہ کثرت کے ساتھ یہ کلمہ پڑھنے لگے۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ جن دشمنوں نے لڑکے حضرت سالم کو قید کر رکھا تھا وہ کسی دن ذرا غافل ہوئے حضرت سالمؓ نے موقع پاکر قید سے نکل آئے اور چلتے ہوئے چار ہزار بکریاں بھی دشمنوں کی اپنے ساتھ لے آئے حضرت عوفؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر دریافت کیا کہ کیا یہ بکریاں ان کے لئے حلال ہیں حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے حلال ہونے کی اجازت دی۔ (تفسیر قرآن)

**اس عمل کی برکت کا عجیب واقعہ:۔** حضرت ابوالخیر اسحاق عراقی بیان کرتے ہیں کہ جب فارس کے شہر کُرخ جگہ مقام کے پاس فارسی سپاہ کا جنرل اردمہر اسی ہاتھیوں کی فوج لے کر جہاد میں مسلمانوں کے مقابلہ میں آیا تو ان جنگی ہاتھیوں کی کثرت کو دیکھ کر مسلمانوں کے گھوڑے اور ان کے جانوروں اور تمام مسلمانوں کے دستے واپس چلے جانے کے قریب ہوگئے۔ اس جہاد میں مسلمانوں کے امیر لشکر حضرت محمد بن قاسم بہت پریشانی میں پڑ گئے طرح طرح کی تدبیریں

اختیار کیں مگر کوئی تدبیر مفید نہ ہوئی۔ آخرکار مجبور ہوکر اونچی آواز سے لاحول ولاقوۃ الاباللہ پڑھنا شروع کیا۔ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے لشکر کے لئے اس کو ایک مضبوط حفاظت کا ذریعہ بنادیا کہ کافروں دشمنوں کے ہاتھی جو مسلمانوں پر چڑھ رہے تھے فوراً رک گئے۔ اللہ تعالیٰ نے انکو شدید پیاس اور گرمی میں مبتلا فرمادیا کہ اس پیاس و گرمی سے پریشان ہوکر بجائے مسلمانوں کے پانی کی طرف بھاگنے لگے۔ ہاتھی چلانے والوں نے پانی کی طرف جانے سے ہر طرح روکنے کی تدبیریں کیں مگر وہ ہاتھی ان کے قبضہ سے باہر تھے (فی الآثار)

**قریب زمانے میں اس عمل کی برکت کا واقعہ** ہے۔ ایک مرتبہ کانپور میں حکومت کی بے جا ظلم وستم سے تنگ آکر وہاں کے مسلمان بے چین و بے قرار ہوکر جلسہ وجلوس اور میٹنگیں کر رہے تھے۔ اپنی اپنی رائے لوگ دے رہے تھے۔ ایک بزرگ وہاں موجود تھے جوکہ اس وقت مجدد ملت کے درجہ پر فائز تھے۔ انہوں نے ارشاد فرمایا کہ میری رائے تو یہ ہے کہ تم لوگ یہ جلسہ وجلوس کے جھگڑوں میں نہ پڑو بلکہ حکومت کے ظلم وستم کی اب دوسری تدبیر اختیار کرو کہ توبہ واستغفار کرو اور ہر دن پانچسو۵۰۰ مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھنا اپنے اوپر لازم کرلو انشاء اللہ چند روز میں یہ تمام ظلم وستم کا بازار ٹھنڈا ہوجائے گا۔ مسلمانوں نے ان بزرگ کی رائے کو پسند کیا اور لاحول ولاقوۃ الاباللہ پڑھنا شروع کردیا حقیقتاً چند روز میں ہی تمام حکومت کی زیادتیاں مٹ گئیں اور مسلمانوں نے ٹھنڈی سانس لی۔ اور اللہ پاک کا فضل شامل حال ہو!۔

**اس عمل کو کتنی مرتبہ پڑھنا چاہیئے** ہے۔ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ دینی و دنیاوی ہر طرح کی پریشانیوں سے بچنے کیلئے

اور اپنی حاجتوں کو پورا کرنے کے لئے لاحول ولا قوۃ الا باللہ والا عمل بہت مجرب اور مفید عمل ہے وہ یہ ہے کہ روزانہ پانچسو مرتبہ (۵۰۰) لاحول ولا قوۃ الا باللہ اور اول وآخر ۱۰۰-۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی حاجتوں کے لئے دعا کریں۔

**وہ مسافر جس کے پاس کچھ نہ ہو وہ کیا کرے**:- اگر کوئی شخص مسافر بے سامان ہو پاس پلے کچھ نہ ہو تو وہ کسی درخت کے نیچے یعنی درخت کے سایہ میں ننگے سر بیٹھ کر ۳۱۳ مرتبہ رَبِّ اِنِّی لِمَا اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ پڑھے اور اللہ سے دعا کرے انشاء اللہ تعالی بہت جلد غیبی مدد حاصل ہوگی۔ ورنہ پھر دوبارہ ایسا ہی کرے بس تین مرتبہ سے زیادہ ضرورت پیش نہ آئے گی۔ انشاء اللہ مقصد حل ہو جائے گا۔

**جو شخص تنگدست ہو اسکے لئے آسان وظیفہ**:- جو شخص اپنی تنگدستی اور غریبی میں بے چین ہو وہ روزانہ سو (۱۰۰) مرتبہ اشراق کی نماز کے بعد لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ وَهُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔ اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ لیا کریں ــــ مجربات میں سے ہے۔ انشاء اللہ تعالی فائدہ اٹھائیں گے۔ مطلب یہ ہے کہ جو بھی اپنی کمائی و کاروبار کا ذریعہ لیکر کھڑے ہوں گے تو انشاء اللہ الغنی گمان کے خلاف اللہ تعالی کی نصرت و مدد حاصل ہوگی اور عظیم برکت پائینگے۔

**جملہ قسم کی پریشانیوں سے خاصکر تنگدستی کیلئے مجرب عمل**:- ایسا شخص جو پریشانیوں کے پہاڑوں میں دبا ہوا ہو اس کے لئے ہے کہ چار سو پچاس (۴۵۰) مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ چالیس دن پڑھیں اور اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف ملالیں تمام بزرگوں

نے اس عمل کو اپنی ہر پریشانی میں استعمال فرمایا ہے اور اس کے ذریعہ اپنے مقصد حل کئے ہیں بلکہ بعض بزرگوں نے تو اس عمل کو اپنے مریدوں کیلئے وظیفہ طے فرما دیا ہے، اور ان بزرگوں کا فرمان ہے کہ ہم یہ چاہتے ہیں کہ ہمارے متعلقین کو دین کے ساتھ دنیا کی فلاح و کامیابی بھی ملے۔

**ایک شاندار عمل:** ہر نماز کے بعد ۱۰۰ (سو) مرتبہ یہ آیت قرآنی پڑھیں

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ.

انشاء اللہ الغنی رزق میں خوب برکت پائیں گے اول و آخر سات، سات مرتبہ درود شریف شامل کرلیں۔ یہ عمل مجرب بھی ہے اور مستند بھی ہے۔

**دوسرا شاندار عمل:** جن لوگوں پر رزق تنگ ہوگیا ہو ان کو چاہیئے کہ گیارہ سو گیارہ مرتبہ (۱۱۱۱) يَا بَدِيْعُ الْعَجَائِبُ بِالْرِّزْقِ یا بدیع ۱۱ دن مسلسل پڑھیں اول و آخر درود شریف شامل کرلیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں ہی اس عمل کا اثر نظر آجائے گا۔ مگر یاد رہے کہ یہ عمل ایک ہی جگہ پر بیٹھ کر عشاء کی نماز کے بعد یا فجر کی نماز کے بعد پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حالت میں سدھار ہوجائے گا۔ مجربات میں سے ہے مجرب عمل ہے۔

**خیر و برکت کے لئے مستند عمل:** ایک صحابیؓ نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے فقر و فاقہ کی شکایت پیش کی تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم اپنے گھر میں داخل ہوا کرو تو سلام کرکے داخل ہوا کرو چاہے گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو پھر درود شریف پڑھ لیا کرو پھر قل ھو اللہ احد سورۃ پڑھ لیا کرو ان صحابیؓ نے اس پر عمل شروع کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو اتنا مالا مال فرمایا کہ ان صحابیؓ نے اپنے بال بچوں ہی کو نہیں بلکہ پڑوسیوں اور رشتہ داروں کی بھی خبر گیری کی!

حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبیر بن مطعمؓ کو بتایا کہ سفر میں ان پانچ سورتوں کو پڑھیں (۱) سورت کافرون (۲) سورۃ اذاجاء (۳) سورت قل ھو اللہ (۴) سورت فلق (۵) سورت ناس۔ ہر سورت کے اول بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں اور سورت ناس کے آخر میں بھی بسم اللہ پڑھیں اس طور پر بسم اللہ چھ دفعہ پڑھی جائے گی۔ حضرت جبیر بن مطعمؓ فرماتے ہیں کہ جب کبھی میں سفر میں جاتا تھا۔ مالدار ہونے کے باوجود بھی راستہ کا خرچ ساتھ میں چلنے والے ساتھیوں سے کم رہ جاتا تھا اور میرا حال برا ہو جاتا تھا۔ لیکن جب میں نے یہ سورتیں پڑھنا شروع کیں تو سفر سے گھر واپس ہونے تک اپنے تمام دوستوں سے اچھی حالت میں رہتا ہوں اور راستہ کا خرچ و مال بھی ان سب سے زیادہ میرے پاس رہتا ہے۔ میرے شیخ پیر و مرشد مدظلہ العالی نے ارشاد فرمایا کہ ہر اچھے عمل کے شروع میں درود شریف پڑھ لینا چاہیئے اور فرمایا کہ اس عمل کے شروع میں بھی ایکمرتبہ اول و آخر درود شریف شامل کریں تو اچھا ہے۔

ہمیشہ مال کی برکت کیلئے:۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص یہ چاہے کہ میرے مال میں برکت و زیادتی ہوتی رہے تو اس کو چاہیئے کہ اس درود شریف کو (کثرت سے) پڑھا کرے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کے مال میں ہمیشہ برکت رہے گی۔ نقص واقع نہ ہوگا۔

دین و دنیا میں عافیت کیلئے:۔ جو شخص یہ چاہے کہ مجھے دین و دنیا میں بہبودگی اور ہر معاملہ میں آسانی ہو تو اسکو چاہیئے کہ ہر فرض نماز کے بعد ۲۵ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھا کرے اور نماز

کے بعد تسبیح فاطمہ کا پڑھنا دین و دنیا کے امور کی کشادگی میں مدد حاصل ہوتی ہے (مجربات ابرار)

**فقر و فاقہ کی عجیب دعا:۔** حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور اس نے کہا اے اللہ کے رسول دنیا نے مجھ سے پیٹھ پھیر لی ہے۔ دنیا نے مجھے چھوڑ دیا ہے یعنی میں مال کی حاجت کی وجہ سے بہت پریشان ہوں کہ فقر و فاقہ میں مبتلا ہوں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آپ فرشتوں کی دعا کہ جس کی وجہ سے مخلوق کو رزق دیا جاتا ہے کیوں نہیں اختیار کرتے ہو۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا طلوع فجر (فجر کا وقت شروع ہونا) سے لیکر سورج نکلنے سے پہلے تک اس دعا کی ایک تسبیح (سو مرتبہ) پڑھو اور یہ پانچ کلمے ہیں۔ ہر کلمہ پڑھنے سے ایک فرشتہ پیدا ہوتا ہے جو تیرے واسطے دعا و استغفار کرے گا اور دنیا تیرے پاس ذلیل و پست ہو کر آئے گی۔ وہ پانچ کلمے یہ ہیں۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ ۞ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ ۞ أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ۔ پھر وہ شخص چلا گیا۔ کچھ زمانے کے بعد آیا اور آکر کہنے لگا یا اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس دنیا اس قدر زیادہ آئی ہے کہ میں نہیں جانتا اسکو کہاں رکھوں۔ (روایت نبوی)

**طریقۂ عمل:۔** یہ دعا فجر کے سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھنی چاہیئے۔ بزرگوں کا عمل اسی طریقہ پر رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اگر توفیق دیں تو لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ کی ایک تسبیح بھی ساتھ میں پڑھ لینی چاہیئے انشاء اللہ الرزاق رزق میں برکت ہو گی اور یہ تسبیح گناہوں کی معافی کا



محمد اجمل مفتاحی

ذریعہ بھی ہوگی ایک تسبیح روزانہ پڑھ لینے سے ستّر فرشتے پیدا ہوتے رہیں گے جو کہ اس کے لئے توبہ و استغفار کرتے رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے

**جو شخص کاروبار و روزگار کی وجہ سے پریشان ہو اس کے لئے سورت یٰسین کا عمل ہے۔** اگر کوئی شخص کاروبار کی طرف سے سچا محتاج ہو اور کوئی صورت روزگار کی اسکو حاصل نہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ یہ سورت یٰسین کا عمل کرے انشاء اللہ اللطیف ضرور مدد ملے گی اور یہ سورت یٰسین کا عمل ہر بے چینی کے وقت اختیار کرنا چاہیئے۔ بزرگوں کے مجربات میں سے عجیب مجرب عمل ہے۔ وہ یہ ہے کہ پہلے 11 مرتبہ درود شریف پھر سات مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہُ اور سات مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہُ پھر اَعُوْذُ بِاللّٰہِ بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر سورت یٰسین کو شروع کرے۔ جب پہلی مُبِیْنٌ پر پہنچے تو لفظ مُبِیْنٌ کو سات مرتبہ پڑھے۔ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ پھر بسم اللہ پڑھ کر شروع سورت سے پڑھے جب سورت یٰسین میں دوسری مُبِیْنٌ آوے تو پھر مُبِیْنٌ کو سات مرتبہ کہے مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ مُبِیْنٌ پھر بسم اللہ پڑھ کر شروع سورت سے پڑھے جب تیسری مُبِیْنٌ آوے پھر لفظ مُبِیْنٌ کو سات مرتبہ پہلے کی طرح سے کہے پھر بسم اللہ پڑھ کر شروع سورت سے پڑھے پھر جب چوتھی مُبِیْنٌ آوے تو سات مرتبہ مُبِیْنٌ کہہ کر بسم اللہ پڑھ کر شروع سے سورت سے پڑھے پہلی ہی کی طرح سے اسی طرح پوری سورت میں سات مُبِیْنٌ آویں گے اسی طرح مکمل سورت پڑھے پھر سورت ختم کرکے سات مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہُ سات مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہُ اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی تمام حاجتوں کے لئے دعا کرے جسکو تو چاہیئے اور اس عمل کو

چالیس۴۰ دن کرے ناغہ کسی دن بھی نہ کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کہیں نہ کہیں ترقی روزگار کی صورت ہوگی۔ (مجربات یعقوب)

**فقر وفاقہ کا مجرب عمل:۔** روزانہ مغرب کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد سورۂ مزمل گیارہ مرتبہ اول وآخر درود گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں گے اور جب مزمل پڑھتے پڑھتے فَاتَّخِذْهُ وَكِيلًا پر پہنچا کریں تو ۲۵ پچیس مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ پڑھیں۔ یہ عمل پابندی کے ساتھ چالیس۴۰ دن کریں۔ نوچندی جمعرات سے شروع کرنا افضل ہے۔

نوچندی جمعرات کا مطلب پیچھے آچکا ہے۔ یعنی نیا چاند نظر آنے کے بعد سب سے پہلی جمعرات کو نوچندی جمعرات کہتے ہیں۔

**رزق کی کشادگی کے لئے مجرب عمل:۔** جو شخص رزق کی تنگی میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیئے کہ عشاء کی نماز کے بعد چودہ سو چودہ مرتبہ یا وہاب اور اس کے بعد سو مرتبہ یہ دعا پڑھے یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔ اور فجر کی نماز کے بعد سورت اِذَا جَاءَ (۲۱) اکیس مرتبہ ظہر کی نماز کے بعد سورت اِذَا جَاءَ ۲۲ مرتبہ عصر کی نماز کے بعد ۲۳ مرتبہ مغرب کی نماز کے بعد ۲۴ مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد ۲۵ مرتبہ یہی سورت پڑھے اول وآخر سورت، درود شریف اتنی ہی مرتبہ پڑھے جتنی مرتبہ سورت پڑھے۔ انشاءاللہ الفتاح رزق کی کشادگی بہت جلدی حاصل ہوگی۔ یہ عمل بزرگوں کے مجربات میں سے ہے۔

**رزق ومال وغیرہ کی برکت کا عجیب وغریب تعویذ**

یہ تعویذ استاذ محترم مدظلہ العالی نے مخصوص طریقہ پر رزق کی برکت اور مال کی کشادگی اور ہر قسم کی سہولت وآسانی کا مجھے میرا

ذات ہی کے لئے تحفہ میں بھیجا تھا کہ اس تعویذ کو موم جامہ کر کے بازو پر یا گلے میں ڈال لیں. میں یہ تعویذ صرف

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱۵۶ | ۲۶۱۵۷۷ | ۲۶۱۵۷۴ | ۲۶۱۵۷۱ |
| ۲۶۱۵۷۵ | ۲۶۱۵۷۰ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۷۶ |
| ۲۶۱۵۷۹ | ۲۶۱۵۷۳ | ۲۶۱۵۷۲ | ۲۶۱۵۷۹ |
| ۲۶۱۵۷۸ | ۲۶۱۵۶۷ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۷۳ |

اور صرف اس کتاب والے کے لئے ہدیہ کرتا ہوں اور عرض ہے صاحب کتاب یہ تعویذ کسی کو ہرگز نہ دیں. صرف صاحب کتاب خود استعمال فرما سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ اس تعویذ کو تعویذ کے اصولوں یعنی جمعرات کے دن عددوں کو ترتیب سے بھر کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر یا گلے میں ڈال لیں، اور اس کے ساتھ ساتھ صبح کو سورت یٰسٓ اور شام کو مغرب کی نماز کے بعد سورت واقعہ پابندی کے ساتھ پڑھا کریں. انشاء اللہ تعالیٰ اس تعویذ کی عجیب وغریب تاثیر دیکھیں گے. اللہ تعالیٰ ہی اپنے فضل سے نوازتے ہیں. (مجربات قمریہ)

رزق کی اور مال کی برکت کے لئے مجرب عمل :- بے سہارا اور بے یار ومددگار لوگ اس عمل سے ضرور نفع حاصل کریں. اس عمل کے اختیار کرنے والے کے پاس تنگدستی نہیں رہ سکتی. انشاء اللہ تعالیٰ. وہ عمل یہ ہے کہ بارہ ۱۲ رکعت چاشت کی نماز پڑھ کر.. ۵ مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمُ پڑھا کریں اول وآخر سو سو مرتبہ درود شریف ملا لیا کریں اور اپنے مقصد کے لئے دعا کریں. مجربات میں سے ہے کہ یہ عمل کبھی بھی خطا نہیں کرتا اللہ تعالیٰ ہی کی توفیق سے اس عمل کا فیض (فائدہ) ملکر ہی رہتا ہے. پابندی کے ساتھ اختیار فرمائیں.

## استغفار کرنے والے سے تنگدستی مٹنے کا وعدہ کیا گیا ہے :۔

قرآنِ کریم میں استغفار کے چھ فائدے اللہ تعالیٰ نے بیان فرمائے ہیں۔ سیدنا حضرت نوح علیہ السلام کی زبانی (۱) گناہوں کا معاف ہونا (۲) آسمان سے بارش کا ہونا (۳) غربتی تنگدستی ختم ہوکر مالی مدد ملنا (۴) بے اولاد والے کا اولاد والا ہونا (۵) باغات حاصل ہونا (۶) (باغات کیلئے) پانی نہروں کا جاری ہونا۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو کوئی اپنے اوپر استغفار پڑھنا ضروری کرلیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے ہر تنگی میں کشادگی پیدا فرما دیتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ استغفار کرنے والے کو اللہ تعالیٰ ایسی جگہ سے رزق عنایت فرماتے ہیں کہ اسکو وہم و گمان بھی نہیں ہوتا پ ۲۹ سورۃ نوح (رکوع ۱)

## استغفار قبول ہونے کی تین ۳ شرطیں ہیں :۔

توبہ استغفار کے قبول ہونے کی تین ۳ شرطیں آئی ہیں۔ اول اپنے کئے ہوئے گناہوں پر نادم و شرمندہ ہونا دوسرے آئندہ کے لئے مضبوط عہد اور وعدہ ہو کہ پھر گناہ نہ کرونگا تیسرے جس وقت توبہ استغفار کرے اس وقت بھی گناہ کو چھوڑ دے۔ (کتب تفسیر)

## استغفار کس وقت پڑھنا چاہیئے :۔

ہم جیسے گنہگاروں کو تو ہر وقت ہی استغفار کرنا چاہیئے۔ خاص طور پر صبح کے وقت استغفار کرنا زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے صحابۂ کرام کے بارے میں فرمایا ہے۔ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ۔ کہ یہ رسول اللہ کے ساتھی صبح کے وقت استغفار کرتے ہیں۔ (تفسیر قرآن)

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کتنی مرتبہ استغفار کرتے تھے :۔

حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں روزانہ

ستر (۷۰) مرتبہ استغفار کرتا ہوں۔ بعض حدیث میں آیا ہے کہ سَو مرتبہ استغفار کرتا ہوں اس میں مسلمانوں کو اپنے معصوم نبی کے فرمان پر غور کرنا چاہیئے کہ وہ نبی جو معصوم ہے اور معصوموں کی جماعت یعنی نبیوں اور رسولوں کے سردار ہیں ہر طرح کے گناہ سے پاک وصاف ہیں وہ معصوم نبی روزانہ سَو مرتبہ استغفار کرتے ہیں تو ہم جیسے گنہگاروں کو تو بہت زیادہ استغفار کرنا چاہیئے گویا کہ معصوم نبی نے اپنے روزانہ ۱۰۰ مرتبہ استغفار کو بیان فرماکر ظاہر کیا کہ تمہارا استغفار میرے استغفار سے کم نہ ہونا چاہیئے۔

**استغفار کی ایک بڑی عجیب وغریب تاثیر:۔** علماء کرام نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کافر غیر مسلم بھی استغفار پڑھنے والے ہوں تو وہ بھی دنیا میں قہرِ الٰہی وعذابِ الٰہی سے محفوظ رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ کہ اللہ تعالیٰ ان کافروں کو بھی عذاب میں گرفتار نہیں فرمائیں گے۔ جبکہ ان کے درمیان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس ہو گی اور اللہ تعالیٰ اُن کافروں کو بھی عذاب نہیں دیں گے۔ جبکہ وہ کافر استغفار کرنے والے ہوں گے۔ (التفسیر قرآن المجید)

**سید الاستغفار یعنی سب سے اعلیٰ استغفار:۔** استغفار کے مختلف الفاظ ہیں۔ استغفار چاہے اردو وغیرہ میں ہو جیسے توبہ کہتے ہیں یا استغفار عربی زبان میں ہو کہ اس میں بھی مختلف الفاظ ہیں جنمیں توبہ اور معافی کا مضمون ہو چھوٹا استغفار جیسے استغفر اللہ۔ اے اللہ میں اپنے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں۔ یا بڑا استغفار ہو جیسے آپ نماز کی کتابوں میں دیکھیں گے، اور ایک استغفار ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سید الاستغفار یعنی سب سے

اعلیٰ استغفار یہ ہے کہ بندہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں یوں کہے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَ اَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ وَاَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس بندے نے اخلاص اور دل کے یقین کے ساتھ دن میں کسی وقت اللہ تعالیٰ کے دربار میں استغفار پڑھے اور اسی دن رات سے پہلے پہلے اس کو موت آگئی تو بے شک وہ جنت میں جائیگا۔ اسی طرح اگر کسی نے رات کو کسی وقت اسی استغفار کو پڑھا اور صبح ہونے سے پہلے پہلے موت آگئی تو وہ بے شک جنت میں جائے گا۔

(یہ حدیث حضرت شداد بن اوسؓ سے روایت ہے)

خیر و برکت اور رزق کی ترقی کیلئے:۔ اگر کوئی شخص خیر و برکت و رزق میں وسعت و کشادگی چاہتا ہو تو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد ۱۰۰ مرتبہ یہ پڑھا کرے۔ لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَ الْخَبِیْرُ۔ پھر اس کے بعد یہ پڑھے اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔ (تفسیر قرآن المجید)

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرے رزق میں برکت بارش کی طرح ہو:۔

اگر کوئی شخص خیر و برکت اور رزق میں وسعت کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہیئے کہ شام کو مغرب کی نماز کے بعد سورۃ واقعہ ایک مرتبہ اور فجر کی کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے سورت یٰسین پڑھ لیا کرے اور ایک تسبیح ان کلمات کی بھی پڑھے۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔ انشاء اللہ تعالیٰ خوب خوب کثیر رزق میں

فراوانی ہوگی اور بارش کی طرح برکت ہوگی اگر اس کے ساتھ ایک تسبیح استغفار
کی اور ملالیں صبح کے وقت تو نور علیٰ نور ہوگا اور رنج وغم سے بھی نجات
حاصل ہوگی۔ (مجربات دمیری)

**سورت یٰسین کی فضیلت:۔** روایت میں ہے کہ سورت یٰسین شریف
کی بیس برکتیں ہیں جو کوئی بھوکا اس سورت کو پڑھے گا وہ سیر اور آسودہ
ہوجائے گا اور جو پیاسا پڑھے گا تو وہ سیراب ہوجائے گا اور جو تنگدستی
کی وجہ سے لباس نہ ہونے والا پڑھے گا اسکو لباس نصیب ہوگا اور جو
عورت شوہر والی پڑھے گی اسکو شوہر اور جو مرد بے بیوی والا پڑھے گا اسکو
جوڑا نصیب ہوگا اور جو بے امن آدمی اسکو پڑھے گا امن والا ہوجائیگا
اور جو بیمار پڑھے گا وہ شفا پانے والا ہوجائے گا اور جو سفر کی حالت
میں پڑھے گا تو سفر میں اسکی مدد کی جائے گی اور جو رنج وغم کی حالت میں
پڑھے گا۔ اس کا رنج وغم مٹ جائیگا اور جس کی کوئی چیز گم ہوگئی ہوگی اور
وہ اس سورت کی تلاوت کرے گا تو اس کو وہ چیز یا اس کا نعم البدل ملجائیگا
اور حدیث شریف میں آیا ہے کہ سورت یٰسین قرآن کریم کا دل ہے جو شخص
بھی اسکو اللہ کے لئے پڑھے گا اس کی ضرور مغفرت کر دی جائے گی اور اس
سورت کو روح نکلتے وقت پڑھا کرو۔ (مجربات دیربی)

## سورت واقعہ سورت غنی بھی ہے سورت واقعہ کی تفصیلی فضیلت

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ بیمار ہوئے تو حضرت عثمان غنیؓ ان کی
بیمار پرسی عیادت کے لئے ان کے پاس تشریف لائے حضرت عثمان غنی رضی
عنہ نے طبیعت اور حال معلوم کرنے کے بعد دریافت فرمایا کہ میں آپ کو کچھ
مال خزانہ (بیت المال) سے دیدوں، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

نے فرمایا کہ مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے۔ حضرت عثمان غنیؓ نے فرمایا کہ اگر آپ کو ضرورت نہیں ہے تو وہ مال آپ کی اولاد کے کام میں آئے گا۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے جواب دیا کہ میری گیارہ 11 لڑکیاں ہیں اور میں نے اپنی ہر لڑکی کو سورت واقعہ پڑھنے کی نصیحت کردی ہے۔ کیونکہ میں نے جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص سورت واقعہ رات کو پڑھے گا تو اس کے قریب کبھی بھی فاقہ نہیں آئے گا لہٰذا میری تمام لڑکیاں سورت واقعہ تلاوت کرتی ہیں۔ بعض روایت میں آیا ہے کہ سورت واقعہ سورت غنی ہے۔ لہٰذا مفلسی کو دور کرنے کے لئے سورت واقعہ اکسیر ہے۔ تمام ہی بزرگانِ سلف وخلف واکابرین رحمہم اللہ نے اس سورت کو اپنی زندگی کا وظیفہ بنایا ہے، اور بتایا ہے یہ حقیقت ہے کہ اس سورت کا پڑھنے والا کبھی بھی فاقہ سے نہیں مرسکتا۔ اس سورت کی تلاوت اختیار کرنے والے کو رزق دینے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ لہٰذا اس سورت کو رات کو پڑھنا چاہیئے۔ رزق کے مسئلہ میں مجرب ومستند ہے۔

**ایک لطیفہ:۔** سوال یہ ہے کہ اس سورت واقعہ کو رات میں کب پڑھے۔ مغرب کے بعد یا عشاء کے بعد کیونکہ کچھ لوگوں کا عمل مغرب کے بعد پڑھنے کا ہے اور کچھ کا عمل عشاء کے بعد سونے سے پہلے پڑھنے کا ہے اور پڑھتے ہیں۔ ایک مرتبہ طلباء وعلماء میں ذکر ہورہا تھا کہ اس سورت واقعہ کو مغرب کے بعد پڑھے یا عشاء کے بعد سونے سے پہلے پڑھے۔ کچھ علماء نے فرمایا کہ عشاء کے بعد پڑھے سونے سے پہلے کچھ اس کے برعکس بھی فرما رہے تھے۔ بندہ ذلیل بھی اس مجلس میں موجود تھا۔ بندہ ذلیل نے کہا کہ اس سورت کو مغرب کی نماز کے بعد ہی پڑھنا چاہیئے۔ پوچھا کیوں؟ میں

پوشیدہ خزانے (۱۶)

نے جواب دیا کہ اگر مغرب کے بعد پڑھ لو گے تو عشاء تک یا سونے سے
پہلے پہلے تک کھانا آجائیگا اور اگر عشاء کے بعد سوتے وقت پڑھو
گے تو پھر کھانا کس وقت آوے گا سب کے سب اس بات پر خوش ہو
گئے اور کہنے لگے کہ واقعی ہاں اس سورت کو مغرب کی نماز کے بعد
ہی پڑھنا چاہیئے۔ اس عمل یعنی سورت واقعہ کی تلاوت کرنے پر مسلمانوں
مردوں اور خاص طور پر عورتوں کو متوجہ ہونا چاہیئے کہ جب تک اس
سورت کا تلاوت کرنے والا اللہ کی اس زمین پر اور اس نیلے آسمان
کے نیچے رہے گا۔ فاقہ میں مبتلا نہ ہوگا۔ اللہ اور اس کے رسول ؐ کے
وعدوں پر یقین کامل رکھا جائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت
پر مضبوط ہو جائے۔ روٹیوں کا غم نہ کھائے بلکہ آخرت اور دین کا غم
کھائے۔ رزق کے بارے میں تو یوں فرمایا کہ تمہارا رزق آسمانوں
میں ہے اور تمہیں مل کر رہے گا۔ موت نہ آئے گی جب تک اپنے
رزق کا نصاب اور کوٹہ پورا نہ کر لو گے۔

**اس صورت کو عمل میں لانے کا عمل:۔** اس سورت واقعہ
کو اپنے عمل میں لانے کا طریقہ یہ ہے کہ سات دن مسلسل روزے
رکھیں جائیں یعنی درمیان میں روزہ کا ناغہ نہ ہو اور روزے رکھنا
جمعہ کے دن سے شروع کریں اور پھر اس سورت کو ہر نماز کے بعد
پچیس مرتبہ پڑھیں۔ عشاء تک کوئی دوسرا کام نہ کریں۔ سوائے اس
سورت کے اور درود شریف واستغفار کے پھر عشاء کی نماز کے بعد
اسی سورت کو ایکسو پچیس ۱۲۵ مرتبہ تلاوت کریں۔ پھر ہزار مرتبہ درود
شریف پڑھیں۔ دعا مانگیں۔ اب آپ اس سورت کے عامل بن گئے۔

اب آپ صرف اتنا کریں گے کہ رات میں مغرب کے بعد ایکمرتبہ پڑھ لیا کریں۔

**اگر رزق کی برکت ختم ہو گئی ہو تو کیا کرے؟** اگر کوئی شخص رزق کی تنگی سے پریشان ہو اور وہ اس بات کا طالب ہو کہ اس کے رزق میں کشادگی اور برکت ہو تو اس کو چاہیئے کہ صبح فجر کے بعد سورج نکلنے سے قبل سورت یٰسین اور شام مغرب کے بعد ۲۵ پچیس مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھے۔ انشاء اللہ الرزاق اس عمل سے رزق بارش کی طرح آسانی سے میسر ہوگا۔ (مجربات ابرار)

**ایک انوکھا عمل رزق سے متعلق؟** اگر کوئی شخص جمعہ کی نماز کے بعد سات مرتبہ الحمد شریف اور سات مرتبہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اور قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ان تینوں سورتوں کو سات سات مرتبہ پڑھے اس کے بعد اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔ اس دعا کو بھی سات ہی مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس انسان کو اپنے علاوہ کسی دوسرے کا محتاج نہ بنا دیں گے اور اس کے لئے وہاں سے رزق کا حاصل کرنے کا سامان عطا فرمادیں گے جہاں سے اس کا گمان ہوگا اور وہاں سے بھی جہاں سے اس کو گمان نہ ہوگا یہ عمل بزرگان دین و علماء شرح و اتقیاء کا مخصوص عمل ہے صرف ہر جمعہ کے دن ہفتہ میں ایک دن کرنے کا ہے (مجربات حامد)

**رزق کی برکت کیلئے مجرب مستند عمل؟** بزرگوں کے مجربات میں سے یہ ایک مجرب ہے کہ جو شخص صبح کو فجر کی نماز کے بعد ستر مرتبہ یہ آیت پڑھا کرے۔ وہ رزق کی تنگی سے محفوظ رہے گا اور

بزرگوں کا قول ہے کہ فرمایا کہ رزق کے مسئلہ میں نہایت مجرب عمل ہے۔ آیت یہ ہے۔ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ (پ ۲۵)

**حضرت آدم علیہ السلام کی دعاء۔** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ قبول کرنی چاہی تو انہوں نے سات مرتبہ خانۂ کعبہ کا طواف کیا۔ اس وقت خانۂ کعبہ بنا ہوا نہ تھا۔ بلکہ ایک سرخ ٹیلہ تھا۔ طواف کے بعد آدم علیہ السلام نے دو رکعت نماز پڑھی اور یہ دعا پڑھی۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَعْلَمُ سِرِّیْ فَاغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اِیْمَانًا یُّبَاشِرُ قَلْبِیْ وَیَقِیْنًا صَادِقًا حَتّٰی اَعْلَمَ اَنَّہٗ لَنْ یُّصِیْبَنِیْ اِلَّا مَا کَتَبْتَہٗ عَلَیَّ فَارْضِنِیْ بِمَا قَسَمْتَہٗ لِیْ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ پس اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام پر وحی بھیجی کہ میں نے تم کو معاف کر دیا اور جو بھی تمہاری اولاد میں سے اسی دعا کو پڑھ کر مجھ سے دعا مانگے گا۔ میں اسے بخش دوں گا اور اس کا رنج و غم دور کر دونگا اور تنگدستی و غریبی کو اس کی دونوں آنکھوں سے نکال دونگا اور ہر تجارت کرنے والے کو اس سے نفع دونگا اور دنیا اس کے پاس ذلیل ہو کر آئے گی اگرچہ وہ دنیا کو نہ چاہے (الاحیاء)

**رزق کی کشادگی کیلئے عمل** یہ عمل رزق کی فراخی و کشادگی کے لئے عجیب ہے کہ فجر کی نماز کے بعد مستقل یَا وَھَّابُ چودہ ۱۴ سو مرتبہ اور اول و آخر ۲۱ - ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھنے کو اپنا وظیفہ بنالے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ رزق کی تنگی نہ اس کے پاس آئے گی اور نہ اسکی اولاد کے پاس آئیگی۔

**قرض کیلئے مستند دعا۔** جب کوئی مجبوری و لاچاری کی وجہ سے قرض میں مبتلا ہو جائے تو یہ دعا ایک تسبیح ہر نماز کے بعد پڑھے اور یہ دعا حدیث

شریف میں آئی ہے۔ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ. کچھ بھی نہ ہو تو کم سے کم اس دعا کو ۲۱-۲۱ مرتبہ ضرور پڑھتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ قرضہ ادا ہونے کا انتظام ہو جائیگا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک غلام آیا اور کہنے لگا میں اپنے آقا و مالک کی رقم ادا کرنے سے عاجز ہو گیا ہوں۔ لہٰذا میری امداد کیجئے۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ میں تجھے چند کلمات ایسے بتلاتا ہوں جو مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تبلائے ہیں۔ اگر تیرے اُوپر صبیر کے پہاڑ کے برابر بھی قرض ہوگا تو اللہ تعالیٰ اس قرض کو ادا فرمادیں گے۔ یہ پڑھا کرو۔ اللّٰھم اکفنی بحلالک عن حوامک صبیر ایک پہاڑ کا نام ہے اور قرض کے لئے یہ دُعا خوب ہے۔ ایک تسبیح پڑھ لیا کریں۔ (حدیث شریف)

**دُعا تمام عبادتوں کا مغز ہے**۔ حدیث شریف میں ہے کہ دُعا تمام عبادتوں کا لب لباب ہے۔ اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ۔ دعا مومن کا ہتھیار ہے۔ اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ. دعاء دین کا ستون ہے اَلدُّعَاءُ عِمَادُ الدِّیْنِ. دعا آسمان و زمینوں کا نور ہے۔ الدعاء نور السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ. یہ دُعا مومن کا ہتھیار ہے۔ اس ہتھیار کو تمام مسلمانوں کے گھروں میں رہنا چاہیئے اس دعا کے ستون سے تمام مسلمان اپنی کمر مضبوط رکھیں حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جب لوگ دعا مانگنا کم کردیں گے تو بلائیں نازل ہونگی اور جب بادشاہ ظلم کرنے لگیں گے تو بارش روک لی جائے گی اور جب تم آپس میں خیانت کرنے لگو گے تو مال دولت مشرکوں کو مل جائے گی اور جب لوگ زکوٰۃ دینا ختم کردیں گے تو مویشی چوپائے جانور مرنے لگیں گے اور جب زنا کی کثرت ہو جائے گی تو زمین

میں زلزلے آئیں گے، اور جب لوگ جھوٹی گواہی دینے لگیں گے تو طاعون کی بیماریاں پھیلیں گی۔ (اسد الغابہ) (عظمتِ شانِ صحابہ)

**قرض کے واسطے وظیفہ:۔** قرض کے لئے یہ سورت بزرگانِ دین کے عملیات و فرمودات میں سے ہے کہ جب انسان قرض میں مبتلا ہو جائے تو سورت لایلاف قریش ہر فرض نماز کے بعد ۷۔ ۷ مرتبہ پڑھ کر قرض کی ادائیگی کے لئے دعا کرے تو اللہ تعالیٰ قرض کے ادا ہونے کا انتظام فرما دیں گے۔ (مجربات اکابر)

## قرضدار و غمگین حضرات مصیبت میں مبتلا و قیدیوں کیلئے نجات کا راستہ

حضورِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن نماز کے وقت کے علاوہ غیر وقت میں مسجد میں تشریف لائے تو کیا دیکھا کہ مسجد میں ایک صحابی جن کا نام ابو امامہؓ ہے بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابو امامہ تجھ کو کیا ہوا کہ میں تم کو مسجد میں نماز کے وقت کے علاوہ بیٹھا ہوا دیکھتا ہوں۔ حضرت ابو امامہؓ فرمانے لگے یا اللہ کے رسولؐ مجھ کو فکریں لگی ہوئی ہیں اور لوگوں کے بہت سے قرضے میرے ذمہ ہو گئے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تم کو ایسے کلمات نہ بتاؤں کہ اگر تم اس کو پڑھو تو اللہ تعالیٰ تمہاری فکر کو دور کر دے گا اور تمہارے قرض کو ادا کر دیں گے۔ ابو امامہؓ نے عرض کیا کہ ہاں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسی دعا بتائیں۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صبح و شام یہ پڑھا کرو۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ غَلَبَۃِ الدَّیْنِ وَقَھْرِ الرِّجَالِ۔ حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے ان کلمات کو پڑھا۔ پس اللہ تعالیٰ نے میری فکریں دور کر دیں اور

میرے قرض کو ادا کر دیا. **فائدہ**:- اس دعا کو ہر نماز کے بعد ۲۱ اکیس اکیس مرتبہ ضرور پڑھنا چاہیئے.

**اسی قرض کے سلسلہ میں نصیحت والا واقعہ**:- حضرت انس بن مالک رضؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے فرمایا جبکہ جمعہ کے روز ان کو نہیں دیکھا تھا. آپ نے نماز پڑھائی. یہ معاذ ابن جبل آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے معاذ مجھکو کیا ہوا میں نے تم کو جمعہ میں نہیں دیکھا. معاذ ابن جبل بولے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے اوپر ایک یہودی کی ۱۱ اوقیہ چاندی (قرض) تھی پس میں نے آپؐ کی جانب چلا تو اس یہودی نے مجھے آپ کے پاس آنے سے روکدیا اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا اے معاذ میں تمکو ایسی دعا نہ بتاؤں کہ اگر تمہارے اوپر احد پہاڑ کی برابر قرض ہو تو بھی اس کو اللہ تعالیٰ ادا فرمادیں گے. اے معاذ یہ پڑھا کرو اَللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا تُعْطِيْ مَنْ تَشَاءُ مِنْهُمَا وَتَمْنَعُ مَنْ تَشَاءُ اِرْحَمْنِيْ رَحْمَةً تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ رَّحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ. ایک حدیث شریف میں ہے کہ وہ حضرت معاذ نے کہا کہ میرے ذمہ ایک شخص کا قرضہ تھا پس میں اس کے تقاضہ سے ڈرا اور ۲ دو دن گھر میں ٹہرا رہا میں نہیں نکلا اور میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا اے معاذ تم نے آنے میں کیوں تاخیر

کی میں نے عرض کیا. میرے ذمہ ایک شخص کا قرض تھا پس میں نے اس سے خوف کھایا یہاں تک کہ میں نے شرم محسوس کی اور اس بات کو ناپسند کیا کہ وہ قرضخواہ راستہ میں مل جائے. تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تجھے چند کلمات نہ بتاؤں کہ اگر تیرے اوپر پہاڑوں کی برابر قرض ہو تو اس کو بھی اللہ تعالیٰ ادا فرما دیں گے. معاذ ابن جبل فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسی دعا ضرور بتایئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایسی دعا ضرور بتایئے. آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے گذشتہ والے کلمات بتائے. طبرانی نے گذشتہ کلمات کے ساتھ ان الفاظ کو بھی بتایا ہے.

اَللّٰھُمَّ اَغْنِنِیْ عَنِ الْفَقْرِ وَاقْضِ عَنِّی الدَّیْنَ وَتَوَفَّنِیْ فِیْ عِبَادَتِكَ وَجِهَادٌ فِیْ سَبِیْلِكَ. **فائدہ:-** یہ دعا بھی بہت مجرب ہے اور آزمودہ ہے کم سے کم اس دعا کو ہر نماز کے بعد ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھنا چاہیئے. زیادہ کی کوئی حد نہیں جتنا چاہے زیادہ پڑھیں.

**قرض کیلئے مفید مجرب عمل:-** چاشت کی نماز کے بعد اکہتر (۷۱) مرتبہ الم نشرح والی سورت چالیس دن مسلسل پڑھیں انشاء اللہ قرض کے ادا ہونے کی صورتیں پیدا ہو جائیں گی.

**حاجتوں کے پورا ہونے کی دعا:-** اگر کوئی حاجتمند اس دعا کو فجر کی نماز کے بعد چالیس مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے اور اپنے جائز مقصد کے لئے دعا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی. دعا یہ ہے. یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ اَصْلِحْ لِیْ شَانِیْ کُلَّهٗ وَلَا تَكِلْنِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ.

## ایک عظیم الشان فائدہ زبردست مصیبتوں کے دور کرنے کیلئے۔

حضرت علامہ امام نسفیؒ نے اپنی کتاب کافی میں لکھا ہے کہ جو شخص قرآن کریم کی چودہ[14] سجدوں کی آیتوں کو ایک مجلس ومقام پر پڑھے اور ہر سجدہ کی آیت پر سجدہ بھی کرلے تو اللہ تعالیٰ اس کی ضرورت کو ضرور پورا فرمائیں گے، اور اس کے مسلوں میں کافی ہوں گے (شرح نورالایضاح)

## جس عورت کا شوہر تند خو اور کڑوے مزاج کا ہو:

جس عورت کا شوہر کڑوے مزاج کا ہو اس کو چاہیئے کہ عشاء کی نماز کے بعد ۲۰۰ مرتبہ یہ دعا پڑھے یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَاخَالِقَ الَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا لَطِیْفُ یَا غَفَّارُ اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف بھی ملالیں انشاء اللہ مفید پائے گی یہ عمل میرے استاذ محترم کا بتایا ہوا ہے جو کہ مجرب بھی ہے۔

## مشکل ضرورت کو حل کرنے کیلئے:

مشکل کام کو آسان وحل کرنے کیلئے یہ عمل پڑھیں کہ گیارہ سو مرتبہ یَا بَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ۔ اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ روز میں ہی اس عمل کا اثر نظر آجائے گا۔ مگر یاد رہے کہ یہ عمل ایک مجلس بیٹھک میں مکمل کرلیں اور عشاء کی نماز کے بعد ہو۔ (مجربات شیخ)

## سورت اخلاص کی فضیلت پر نصیحت پکڑنے کا واقعہ:

امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر کبیر میں تحریر فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حضرت جبرئیل علیہ السلام بیٹھے ہوئے تھے۔ اچانک ایک صحابی تشریف لائے تو حضرت بولے کہ یا اللہ کے رسولؐ ھٰذا ابوذرؓ۔ یہ ابوذر ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اَوَ تعرفونه آپ نے انکو کیسے جان لیا۔ حضرت جبرئیلؑ فرمانے لگے ھو اشھر

عند نامنہ عندکم، مدینہ منورہ میں جتنی ان کی شہرت ہے اس سے زیادہ آسمان میں ہم فرشتوں کے درمیان زیادہ شہرت ہے۔ اس سے زیادہ آسمان میں ہم فرشتوں کے درمیان زیادہ شہرت ہے۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بماذا نال ھذہ الفضیلۃ یہ عظمت ان کو کیسے حاصل ہوئی حضرت جبرئیل علیہ السلام نے جواب دیا کہ یہ فضیلت کو انکو دو عمل سے ملی ہے لصغرہ فی نفسہ اپنے آپ کو خود چھوٹا سمجھتے ہیں یعنی دل میں اپنی بڑائی نہیں ہے۔ دوسرا عمل یہ ہے۔ کثرۃ قراءتہ قل ھو اللہ احد کہ یہ قل ھو اللہ والی سورت۔ سورتِ اخلاص بہت پڑھتے ہیں۔ جس کی وجہ سے آسمانوں کے فرشتوں میں ان کا چرچا ہے۔ (تفسیر القرآن المجید)

**بے چینی کے وقت کی دعا۔** جب جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی فکر و پریشانی پیش آتی تھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ دعا ہوتی تھی یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ اس دعا کے پڑھنے سے ہر قسم کی پریشانی ختم ہو جاتی ہے اور ہر قسم کا رنج و غم مٹ جاتا ہے۔ میں نے اپنے استاذ محترم مدظلہ العالی کو اس دعا کو کثرت سے پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ میں نے اس قدر زیادہ پڑھنے کا سبب اور وجہ معلوم کی تو انہوں نے فرمایا میری کنواری لڑکیاں (بے نکاح) بیٹھی ہیں۔ ان کے نکاح کے رشتہ کے واسطے اس دعا کو پڑھتا ہوں۔ میں نے دیکھا کہ وہ ہر وقت چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے اس دعا کو پڑھتے تھے اور فرمایا کہ جب حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر مصیبتوں کے پہاڑ ٹوٹتے تھے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک پر بھی کلمات جاری ہوتے تھے۔ لہٰذا اس دعا کو اپنی بے چینی کے وقت پڑھنا چاہیئے اس کے پڑھنے کے لئے وقت اور جگہ متعین نہیں ہے۔ ہر وقت خوب کثیر پڑھیں

## حج بیت اللہ شریف کے واسطے خواب میں بشارت شدہ دعا:

حضرت علامہ دمیری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مجھے حج کا بہت شوق لگا ہوا تھا اور حج کرنے کی ایک تڑپ تھی اور دل میں حج کرنے کی بے چینی تھی۔ حج کو جانے کی طاقت خرچ ونفقہ نہ ہونے کی وجہ سے نہیں تھی خواب میں ایک روز ایک بزرگ کی زیارت ہوئی تو میں نے ان بزرگ سے یہ عرض کیا کہ مجھے حج کرنے کا شوق لگا ہوا ہے حج کئے ہوئے بہت دن ہو گئے اور میرے پاس کوئی انتظام نہیں ہے کہ جو میں حج کر سکوں لہٰذا مجھے کچھ رہنمائی فرمایئے تو ان بزرگ نے یہ دعا پڑھنے کو بتائی۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْفَتَّاحُ الْعَلِیْمُ الرَّقِیْبُ الْمَنَّانُ علامہ دمیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس دعاء کی برکت سے اسی سال مجھے حج نصیب ہوا۔ جبکہ میرے پاس کچھ بھی پیسے نہیں تھا۔ لہٰذا اس دعا کو کثرت سے پڑھنا چاہیئے۔

## مشکلات کو آسان کرنے کیلئے عمل:

جب کبھی کوئی ظاہری یا باطنی پریشانی لاحق ہو اِدھر طرف سے ناامید بے کسی وبے بسی غالب ہو تو اللہ تعالیٰ شانہٗ جو حقیقی کام بنانے والے ہیں ان کی بارگاہ میں رات کی تنہائی میں دو رکعت نماز نفل حاجت طلب کرنے کی نیت سے پڑھے اور دعا کرے۔ دعا کے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی حاجت اور تکلیف کو رو رو کر اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کرے۔ چند دن ایسا ہی کریں۔ اٹھتے بیٹھتے استغفار اور درود شریف کی کثرت رکھیں اور روزانہ ۱۴۱۲ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھیں۔ یہ بڑی ہی خیر و برکت کا عمل ہے اور بہت جلد اس کا ظہور آپ اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ (مجربات اکابر)

**بزرگوں کا مخصوص عمل:-** بزرگانِ دین کا یہ بھی عمل بہت تیز اثر ہے کہ زمانہ کی پریشانیوں اور طرح طرح کے حادثوں میں اور شدید بیماریوں کے وقت آیتِ کریم لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ کا ورد کرتے ہیں اول آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی حاجتوں کے متعلق پیش کریں انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کے رنج و غم سے نجات ملے گی۔ (مجربات منزمنہ)

**ہر قسم کی پریشانی کے دور کرنے کیلئے:-** ہر قسم کی پریشانی والجھن کے موقع پر ۳۱۳ مرتبہ اسی آیت کریم لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ کسی نماز کے بعد متعین کر کے پڑھ لیا کریں خاص طور پر عصر کی یا فجر کی نماز کے بعد ہو تو زیادہ اچھا ہے اور سوتے وقت الم نشرح والی سورت سترہ مرتبہ پڑھ کر سینہ پر دم کر لیا کریں بس کافی ہے۔

**ایمان پر خاتمہ ہونے کیلئے:-** یہ عمل ایمان پر خاتمہ ہونے کیلئے مستند ہے۔ اگر سوتے وقت پانچوں کلمے اور چاروں قل یعنی کافرون، اخلاص، فلق ناس ایک مرتبہ پڑھ کر سونے کی عادت بنالیں۔ اس طرح پر کہ اس کے پڑھ لینے کے بعد کسی طرح کی گفتگو نہ کریں تو انشاء اللہ تعالیٰ ایمان پر خاتمہ اچھا ہو گا۔

**ایمان پر خاتمہ اچھا ہونے کیلئے دعا قرآنی:-** مجھ کو میرے استاذ محترم مدظلہ العالی نے یہ قرآن کریم کی دعا خاتمہ بالخیر ہونے کے لئے بتائی ہے کہ ہر فرض نماز کے بعد اس دعا کو پڑھ لینے والے کا خاتمہ اچھا ہوتا ہے اور بری موت سے حفاظت رہتی ہے۔ دعا یہ ہے۔ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔

**مستجاب الدعوات ہونے کیلئے:-** میرے شیخ پیر و مرشد مدظلہ العالی نے

ارشاد فرمایا کہ اس دعا کو روزانہ ستائیس مرتبہ پڑھنے والا مسلمان مستجاب الدعوات

یعنی ان لوگوں میں سے ہو جاتا ہے۔ جن کی دعائیں اللہ تعالیٰ فوراً قبول فرما لیتے ہیں بن جاتا ہے۔ بشرطیکہ حلال رزق استعمال کرتا ہو دعا یہ ہے۔ رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ۔ اس دعا کو ۲۷ مرتبہ روزانہ چوبیس (۲۴) گھنٹہ میں کسی وقت بھی پڑھ لینا چاہیئے۔ (الشیخ)

**ابدال کے درجہ کو پانے کی دعا۔** مواہب لدنیہ میں ہے کہ حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ جو شخص اس دعا کو دن رات میں کسی وقت بھی تین (۳) مرتبہ پڑھ لے گا اس کا نام ابدال کے رجسٹر میں لکھ دیا جائیگا دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّۃِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ اُمَّۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

**اگر کوئی شدید ضرورت پیش آجائے۔** حضرت شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ اگر کوئی سخت ضرورت سامنے آجائے تو وہ حاجتمند آدمی بدھ (چہارشنبہ) جمعرات اور جمعہ ان تین دن کا روزہ رکھے۔ جمعہ کے دن خاص طور پر غسل کر کے جمعہ کی نماز کو جاتے ہوئے یہ دعا پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی ضرورت پوری ہو جائے گی، اور فرمایا کہ یہ عمل مجرب و آزمودہ ہے۔ دعا یہ ہے:-

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ وَاَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ الَّذِیْ مَلَأَتْ عَظَمَتُہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَنَتِ الْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ وَخَشَعَتْ لَہُ الْاَبْصَارُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْیَتِہٖ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تُعْطِیَنِیْ مَسْئَلَتِیْ

محمد اجمل مفتی

وَتُقْضِیْ حَاجَتِیْ وَتُسْمِیْعَهَا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## بات میں سچائی، رزق میں برکت وشمنوں کے شر سے حفاظت کیلئے

مجربات علی میں یہ عمل مستند و مدلل ہیں کہ اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرے بولنے میں سچائی رہے تو سورت انا انزلناہ فی لیلۃ القدر پڑھا کرے کثرت کے ساتھ اور اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے رزق کی خوب برکت عطا فرمائیں تو سورت طلق کثرت کے ساتھ پڑھا کرے اور اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میں دشمنوں کے شر وفتنہ سے محفوظ رہوں تو سورت ناس کثرت کے ساتھ پڑھا کرے۔

**مدد و نصرت کا تحفہ:۔** علماء دین و بزرگان دین اولیاء اللہ کے مجربات سے ایک مجرب یہ ہے کہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کو پانچسو (۵۰۰) مرتبہ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور جس مقصد خیر کے لئے بھی اس عمل کو پڑھیں گے انشاء اللہ تعالیٰ وہ مقصد حل و آسان ہو جائے گا۔ اگرچہ کتنا ہی دشوار و مشکل مسئلہ و قصہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن کے اندر اندر ہی اس مشکل کی گرہ کھل جائے گی بلکہ بعض علماء کرام نے تحریر فرمایا ہے کہ اس عمل کی تمام خوبیاں و فضیلتیں اب تک کسی نے نہیں لکھیں اور نہ کسی نے بیان کیں اور بعض روایت میں ہے کہ جب حضرت ابراھیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالا جارہا تھا تو آپ کی زبان مبارک پر یہی حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کلمہ تھا اور بعض روایت میں ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دشمنوں نے قتل کرنے کا منصوبہ کر لیا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک پر یہی حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کلمہ تھا۔ اس بنا پر تمام اولیاء اللہ و بزرگان دین رزق کی تنگی کے لئے کاروبار سے پریشانی اور انسان کے لئے مقدمہ کی کامیابی کے لئے جو کہ جائز حق رکھتا ہو اس کے حاصل کرنے کیلئے

دشمنوں کے شکنجہ کو کمزور اور فیل کرنے کے لئے ظالموں کی اسکیموں کو ناکام بنانے کے لئے اس کا وظیفہ مخصوص طریقہ پر بتایا ہے اور میرے استاد محترم کا فرمان ہے کہ آخرت کے چمکانے کا وظیفہ کلمۂ طیبہ اور دنیاوی زندگی کو چمکانے کا وظیفہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ہے۔ اس بنا پر اس وظیفہ کو اس وقت خاص طور پر یاد رکھنا چاہیئے جبکہ مصیبتوں سے کلیجے منہ کو آرہے ہوں، اور کسی کام کی بگڑی بنتی نظر نہ آرہی ہو اس کے معنیٰ کا دھیان کرتے ہوئے پڑھیں کہ ہم کو تو ہمارا اللہ ہی کافی ہے اور بہترین کام بنانے والا ہے۔ اس وظیفہ کو پابندی کے ساتھ جگہ کی تعین کے ساتھ پڑھیں۔

**دل کو نورانی بنانا اور بے قراری کا علاج:۔** میرے شیخ پیر و مرشد مدظلہم العالی نے مخصوص طریقہ پر بتایا کہ عصر کی نماز کے بعد پانچ مرتبہ سورت عَمَّ یَتَسَاءَلُوْنَ کا پڑھنا دل کو نورانی بناتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا کرتا ہے اگر اسی سورت کو پابندی سے پڑھنے والا اس کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے دل کی دھڑکن والے مریض کو پلادے تو اسی وقت سے سکون و چین حاصل ہوتا ہے۔ (مجربات صحیح)

**اگر شوہر اپنی بیوی سے نفرت کرے:۔** اگر کوئی شوہر اپنی بیوی سے نفرت کرتا ہو جس کی وجہ سے گھر میں بے چینی و بے قراری کی آگ لگی ہوئی ہو تو ایسی حالت میں چاہیئے کہ قرآن کریم کی یہ آیات لکھ کر تعویذ بنا کر اس تعویذ کو خوشبو کی دھونی دیکر عورت کے گلے میں ڈلوادیں تعویذ کی عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فلما راینہ اکبرنہ وقطعن ایدیھن وقلن حاش للہ ما ھذا بشرا ان ھذا الا ملک کریم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم صلی اللہ علی محمد وبارک وسلم۔

**ایک عجیب مستند عمل:-** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص صبح کے وقت تین ۳ مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ پھر سورت حشر کی آخری تین ۳ آیت پڑھے تو اللہ تعالیٰ ستّر ہزار فرشتے اس پر رحمت کی دعا کرنے کے لئے مقرر فرما دیتے ہیں۔ شام تک اور اگر اسی شام کو پڑھے تو صبح تک ستّر ہزار فرشتے اس کے لئے رحمت کی دعا کرنے کیلئے مقرر فرما دیتے ہیں اور اگر وہ اس دن مرگیا تو شہادت کا درجہ حاصل ہوگا۔

**تمام حاجتوں کے لئے مخصوص تعویذ:-** اس تعویذ کو تمام حاجتوں میں اکسیر و مفید پایا گیا ہے اور اس کو نئے وضو کر کے لکھیں تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر یا گلے میں کالے دھاگے سے ڈال لیں۔ نقش کی خانہ پری ترتیب سے کریں۔ اس کا خاص خیال رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفید پائیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سبحان اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۴ | ۴۴۷ | ۴۵۲ | ۴۳۷ |
| ۴۵۱ | ۴۳۸ | ۴۴۳ | ۴۴۸ |
| ۴۳۹ | ۴۵۴ | ۴۴۵ | ۴۴۲ |
| ۴۴۶ | ۴۴۱ | ۴۴۰ | ۴۵۳ |

اللّٰھم صلی علی محمد و علی ال محمد کما صلیت علی ابراھیم و علی ال ابراھیم انک حمید مجید ربٖ انی مغلوب فانتصر بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**ہر نیک کام کے مدد و توفیق حاصل کرنے کی دعا:-** معتبر حوالہ سے یہ دعا ہے کہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے معلوم کیا گیا ہے کہ آپ کو اتنے بڑے بڑے نیک کام کرنے کی توفیق کیسے حاصل ہوئی تو امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ میں ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے اس دعا کو مانگتا رہا ہوں۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ عَلٰی طَاعَتِکَ۔ اے اللہ ہم آپ سے آپ کی اطاعت پر مدد مانگتے ہیں۔

اس دعا کو ہر نماز کے بعد ۳، ۳ یا سات مرتبہ پڑھنا چاہیئے۔

**اچھا خاتمہ ہونے کیلئے عمل:-** اس میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے

کہ اللہ تعالیٰ کے عظمت والے خزانوں میں سے اچھی موت کا ہونا ایک عظیم خزانہ ہے کہ جس انسان کو دنیا سے رخصت ہوتے وقت کلمہ پڑھنے کی توفیق مل جائے. بعض مرتبہ ناقدری کی وجہ سے ایسا بھی ہوتا ہے کہ دنیا سے جاتے وقت ایمان سے ہاتھ دھو کر جاتا ہے. ایمان کے ساتھ اور موت کے وقت زبان پر کلمہ آجانے کے لئے مسواک ہے. علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ نے فتاویٰ شامی جلد نمبر ۱ صفحہ ۸۵ میں تحریر فرمایا ہے کہ ومن منافعہ تذکیرالشہادۃ عندالموت رزقنا اللہ ذالک بمنہ وکرمہ یعنی مسواک کے فائدوں میں سے ایک فائدہ یہ ہے کہ موت کے وقت کلمہ شہادت یاد آتا ہے. اللہ تعالیٰ اپنے احسان وکرم سے اس کے پڑھنے کی توفیق عطا فرمائیں. علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی مسواک کے ستر فائدے تحریر فرمائے ہیں ان ستر میں سے موت کے وقت کلمہ شہادت پڑھنے کی توفیق ہونا بھی لکھا ہے. مسواک کرنے سے اللہ پاک بھی راضی ہوتے ہیں اور فرشتے بھی راضی وخوش ہوتے ہیں. بلغم کا مرض بھی ختم ہوجاتا ہے. آنکھوں میں روشنی بڑھتی ہے. مسواک کی سنت کی برکت سے ہی مرتے وقت کلمہ پڑھنا یاد آجاتا ہے. مسواک کرنے اور پکڑنے کا طریقہ کسی کسی عالم سے معلوم فرمائیں.

**اگر کسی کا کوئی عمل خراب ہوگیا:-** اگر کسی شخص کا عمل بگڑ گیا ہو اور وہ شخص عمل کے بگڑنے کی وجہ سے پریشان ہو تو اسکو چاہیئے کہ روزانہ پابندی کے ساتھ سوتے وقت باوضو ایک ہزار بار (۱۰۰۰) صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْکَرِیْمِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اس طرح پڑھے کہ اس درود شریف کے درمیان میں ۱۲۱۲ مرتبہ دعا ذوالنون یعنی لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ. پڑھے اور اول وآخر اس درود کو.. ۵ پانچسو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت

پُر اثر خزانے (12)

جلد رہائی نصیب ہو گی۔ (مجربات مخصوص)

**تمام دعاؤں میں سے ایک افضل دعا:۔** اس دعا سے بڑھ کر اور کونسی دعا ہو سکتی ہے کہ حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول آپ بہت سی دعائیں بتائیں کہ جن کو ہم یاد بھی نہ رکھ سکے اور خواہش یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے سب دعائیں مانگیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کیا میں تم کو نہ بتاؤں کہ جو ان سب دعاؤں کو شامل اور جمع کرنے والی ہو تم یوں کہا کرو۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَأَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ (حدیث نبوی)

**جو شخص غلیظ اور گندے خیالوں اور وسوسوں سے پریشان ہو۔**

جس انسان کو برے برے خیال اور شیطانی وسوسوں نے پریشان کر رکھا ہو تو وہ شخص کثرت سے اٹھتے بیٹھتے یہ دعاء قرآنی پڑھا کرے۔ رَبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی کثرت سے یہ شکایت جاتی رہے گی۔ (مجربات استاذ)

**ہر قسم کے برے خیالات سے نجات کا وظیفہ:۔** جس انسان کو شیطانی وسوسوں نے پریشان کر رکھا ہوا اور وہ ان برے خیالات سے عاجز و تنگ آگیا ہو کہ صحیح عقیدوں سے بھی باہر نکلنے کا ارادہ پر مجبور ہو تو اس کو چاہیئے کہ زیادہ سے زیادہ ایمان مفصل پڑھا

کرے اور ساتھ ساتھ اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا. ملا لیا کرے.
انشاء اللہ تعالیٰ وسوسوں کی جڑ کمزور پڑ جائے گی اور برے خیالات سے
نجات حاصل ہوگی. ایمان مفصل کسی عالم سے دریافت فرمالیں.
جس انسان کو نیکیاں کرنا مشکل اور دشوار ہو۔ اس دعا
کے پڑھنے سے نیکیاں کرنا آسان ہوجاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانی
کرنے سے بچنے کا قوت اور نیکی کرنے کی طاقت حاصل ہوتی ہے اور
گناہوں سے نفرت ہونے لگتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرتے ہوئے
ڈر و خوف لگنے لگتا ہے اور یہ دعا حدیث شریف میں آئی ہے
دعا یہ ہے اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِيْ تَقْوَاهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ
وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا.
جو لوگ گندے ماحول کی وجہ سے نیک کام کرنے کیلئے پریشان ہوں اور
حفاظت میں آنا چاہتے ہوں :- اس دعا کو ہر نماز کے بعد تین تین
مرتبہ پڑھنا چاہیئے. اس سے اللہ تعالیٰ کی حفاظت حاصل ہوتی ہے اور اس
دعا کی برکت سے تمام برائیاں بری معلوم ہونے لگتی ہیں اور اچھائیاں
اچھی لگنے لگتی ہیں. خاصکر نوجوان حضرات جو کہ جوانی کے نشہ میں کوئی بات
ان کے دل و دماغ میں نہ اترتی ہو کہ کانوں سے سننا برا زبان سے بولنا کڑوا
اور آنکھوں سے ناگوار معلوم ہوتا ہو اور دل سے نفرت کرتا ہو اور وہ نوجوان
حضرات اپنی زندگی خراب کر رہے ہوں تو ایسے گناہوں کے مریضوں کیلئے
یہ دعا یقینی طور پر بہترین مدد کا ذریعہ ہے. ضرور اسکو استعمال میں لائیں
اور یہ دعا حدیث شریف میں بھی آئی ہے. دعا یہ ہے. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ
مِنْ شَرِّ سَمْعِيْ وَمِنْ شَرِّ بَصَرِيْ وَمِنْ شَرِّ لِسَانِيْ وَمِنْ شَرِّ قَلْبِيْ وَمِنْ شَرِّ مَنِيِّيْ.

اے اللہ پناہ چاہتا ہوں میں آپ کی اپنے کانوں کے شر سے اور اپنی آنکھوں کے شر سے اور اپنی زبان کے شر سے اور اپنے دل کے شر سے اور اپنی منی کے شر سے۔

## جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں پیدا ہو کر مر جاتے ہوں۔

ایسی شکایت کے لئے یہ تعویذ استعمال کرائیں کہ ایک کاغذ پر اکسٹھ ۶۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھ کر تعویذ بنا کر کالے رنگ کے دھاگے سے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کی زندگی مقدر میں ہو گی تو ہر بلا سے امن و حفاظت میں رہیں گے اور بچہ کی جانب سے کچھ صدقہ بھی صحیح مستحق کو دیں (مجرب صحیح)

## آخرت کے اندر نجات پانے کا ایک عظیم الشان ورد:۔

حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے اللہ تعالیٰ کو خواب میں ننانوے ۹۹ مرتبہ دیکھا پھر میں نے چاہا کہ اگر اس مرتبہ اللہ تعالیٰ کی زیارت ہو گی تو ضرور اللہ تعالیٰ سے معلوم کرونگا کہ اے اللہ مخلوق کو اپنے عذاب سے قیامت کے دن کس چیز کے ذریعہ نجات فرمائیں گے۔ بہرحال میں نے اللہ تعالیٰ کو خواب میں دیکھا پھر میں نے کہا کہ اے اللہ آپ کا نام مبارک ہے اور آپ کی عظمت سب سے زیادہ بلند و بالا ہے۔ آپ مجھے مطلع فرما دیجئے کہ کس چیز کے ذریعہ اپنے بندوں کو قیامت کے دن نجات فرمائیں گے تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص صبح و شام یہ کلمات پڑھے گا وہ میرے عذاب سے نجات پائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ = سُبْحَانَ اللّٰہِ الْاَبَدِ الْاَبَدُ
سُبْحَانَ اللّٰہِ رَافِعِ السَّمَاءِ بِغَیْرِ عَمَدٍ = سُبْحَانَ اللّٰہِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ
سُبْحَانَ مَنْ قَسَمَ الرِّزْقَ وَلَمْ یَنْسَ اَحَدًا = سُبْحَانَ اللّٰہِ مَنْ بَسَطَ الْاَرْضَ عَلٰی مَاءٍ جَمَدٍ
سُبْحَانَ مَنْ لَمْ یَتَّخِذْ زَوْجَۃً وَّلَا وَلَدًا = سُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ الْاَرْضَ فَاَحْصَاھُمْ عَدَدًا
سُبْحَانَ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ = وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔ (در مختار) (عقود الجمان)

**وضو کرنے کے بعد کیا پڑھنا چاہیئے**:۔ جو شخص وضو کرنے کے بعد سورت انا انزلناہ فی لیلۃ القدر مکمل ایک مرتبہ پڑھے تو وہ صدیقوں میں سے ہوگا اور جو شخص اس سورت کو دو ۲ مرتبہ پڑھے تو اس کا نام شہیدوں کے رجسٹر میں لکھدیا جائیگا اور جو شخص اس سورت کو تین ۳ مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس انسان کو نبیوں کی جماعت میں اٹھائیں گے۔ عبارت حوالہ کی یہ ہے۔
من قرأ فی اثر وضوء انا انزلناہ فی لیلۃ القدر واحدۃ کان من الصدیقین ومن قرأھا مرتین کتب فی دیوان الشھداء ومن قرأھا ثلثا حشرہ اللہ محشر الانبیاء رخرجہ الدیلمی کذا فی المراقی وشرح نور الایضاح اشرف الایضاح صـ۳۵ وکذا نور الفتاح صـ۵۱ اور ایک فضیلت اس میں منقول ہے کہ جس نے وضو کے بعد اسی سورت کو پڑھا تو اس کے پچاس ۵۰ سال کے گناہ معاف ہوتے ہیں۔ من قرأھا فی اثر الوضوء غفر اللہ لہ ذنوب خمسین سنۃ صـ۳۶ نور الفتاح شرح نور الایضاح صـ۵۱

**باغ بغیچہ اور کھیتی کی حفاظت کیلئے**:۔ اگر کھیتی وغیرہ محفوظ نہیں رہتی ہو تو اس کے لئے یہ عمل کیا جائے کہ زمین میں بیج تخم ڈالنے سے پہلے نیا وضو بنا کر کھیت کے چاروں ۴ کونوں پر دو ۲ دو ۲ رکعت نماز نفل پڑھے پھر بیج ڈالیں بیج ڈالنے کے بعد دعا کرے کہ اے اللہ میں تیرا عاجز و قاصر غلام ہوں اور اے اللہ جو میرے کرنے کا کام تھا وہ میں انجام دے چکا بس آپ ہی کی حفاظت میں ہے۔ آپ اس کو تربیت فرماکر میرے حوالہ فرمادیجئے اور اس میں برکت بھی عطا فرمایئے۔ اللہ تعالیٰ سے خوب رو رو کر دعا کریں۔ دعا کے اول و آخر ثنات ثنات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ (مجربات صالحین)

**گندے خوالوں سے حفاظت**:۔ جو شخص یہ چاہے کہ مجھے بُری، گندے

خوابیں نہ نظر آئیں تو اس کو چاہیئے کہ سوتے وقت سترہ مرتبہ الم نشرح والی سورت پڑھ کر سینہ پر دم کر کے سوئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ برے خوابوں سے حفاظت رہے گی اور اچھے خواب نظر آیا کریں گے۔ (مجربات استاذ)

**جانوروں کی سرکشی ختم کرنے کیلئے:۔** اگر آپ کا کوئی سا بھی جانور ہو جو کہ شوخی و سرکشی کرتا ہو تو اس کے گلے میں اس تعویذ کو لکھ کر ڈالدیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفید پائیں گے۔ تعویذ میں لکھے جانے والی عبارت یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ولا طلھاہ ھوھوھو دھست ھوھوھوھوھوھوھوھو ھوھوھوھوھوھوہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ امہا ھیالولوس درود برحضرتؐ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

**غلہ کی حفاظت کیلئے:۔** غلہ کی حفاظت کے لئے مجرب و مستند ہے کہ ایک کاغذ پر حروف مقطعات جو کہ قرآن کریم میں سورتوں کے اول میں لکھے ہوئے ہیں ان کو لکھیں اور یہ نام بھی لکھیں عبیداللہ عروہ قاسم سعید ابوبکر سلیمان خارجہ عمر نوح علی موسیٰ ابراھیم اور لکھکر غلہ میں رکھدیں۔

**سورت یٰسین شریف کی تاثیر پر حیرت انگیز نصیحت کا واقعہ:۔**

کلام اللہ شریف کی تفسیر کے مفسر علامہ امام ناصرالدین رحمۃ اللہ علیہ پر ایکمرتبہ سکتہ کی حالت طاری ہوئی جسمیں انسان کی کیفیت مثل مردہ کی ہوجاتی ہے۔ لوگوں نے ان کو یہ سمجھ کر کہ انکا انتقال ہوگیا ہے قبر میں دفن کر دیا۔ دفن کرنے کے بعد حضرت علامہ رحمۃ اللہ علیہ کی سکتہ کی حالت ختم ہوئی تو قبر میں دیکھتے ہیں مگر کچھ نظر نہیں آتا قبر کے اندر اپنی اس بے چینی کی حالت میں سورت یٰسین شریف پڑھنی شروع کر دی اتنے میں ایک کفن چور ان کا کفن چرانے کیلئے ان کی قبر کے سب تختے ہٹا دیئے حضرت امام صاحب جو اپنی

قبر سے سیدھے کھڑے ہوئے تو کفن چور ڈر وخوف کی وجہ سے فوراً مرگیا۔ اللہ تعالیٰ نے امام صاحب کو اس مشکل سے نجات عطا فرمائی ۔ مسلمانوں کو چاہیئے کہ اس واقعہ سے عبرت وسبق حاصل کریں۔

**کھانے کے نقصان سے بچنے کے لئے:۔** اگر تو کھانا۔ نقصان دینے کا خوف رکھتا ہو تو کھانا شروع کرنے سے پہلے اس دعا کو تین مرتبہ پڑھ انشاء اللہ تعالیٰ اس کھانے کا نقصان نہ ہوگا یقین کے ساتھ پڑھیں یقینی فائدہ ہوگا دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ یہ دعا اسم اعظم کے بیان میں گزر چکی ہے پیچھے دیکھ لیں۔

**دوسری دعا اسی سلسلہ میں:۔** اگر اس نیچے والی دعا کو پورے یقین کے ساتھ سات مرتبہ پڑھ کر کھانا کھائیں تو کھانا مضر نہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ مگر اس کے ساتھ کامل یقین ضروری ہے کہ دونوں جہاں میں اللہ تعالیٰ کے نام سے بڑھ کر ثانی اور دوسری طاقت نہیں ہے کہ جو کسی طرح کا نقصان و نفع دے سکے۔ مگر ہم اس زمانے کے اندر اپنے دلوں کو ٹٹول کر دیکھیں کہ ہمارے ایمان ویقین کمزور ہو چکے ہیں۔ ورنہ گذشتہ زمانے کے حالات میں ہے کہ اہل اللہ اور بزرگوں نے اسی دعا کو پڑھ کر زہر کے پیالے پی لئے ہیں جیسا کہ کتب معتبرہ میں ہے اور ایک حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے قریب زمانہ میں کچھ لوگ (ایمان کی کمزوری کی وجہ سے) اپنے دین کو تھوڑے سے مال کے بدلہ پر بھی فروخت کرنے کو ترجیح دیں گے۔ اور صبح کو آدمی مومن ہوگا اور شام کو کافر (اسی ایمان کی کمزوری کی وجہ سے) وہ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ

شَیْئٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

**جس انسان کو اپنے گھر میں وحشت معلوم ہو:۔** جس انسان کو اپنے گھر میں ڈر و خوف وحشت لگتی ہو تو اس کو چاہیئے کہ وہ اپنے گھر میں کبوتر پالے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک صاحب آئے اور کہنے لگے کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب میں اپنے گھر میں داخل ہوتا ہوں تو وحشت لگتی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم اپنے گھر میں کبوتر پال لو یہ علاج مستند ہے اور اس سے گھر کی وحشت ختم ہو جائے گی۔ (حدیث بنوئی)

**جب کسی درندے وغیرہ کا خاص طور پر شیر کا خوف ہو:۔**

اگر کہیں بھی راستہ یا گھر یا جنگل وغیرہ میں شیر وغیرہ سامنے آجائے تو اس دعا کو پڑھ لیا جائے تو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں آجائیگا۔ یہ دعا بزرگوں کے مجربات میں سے ہے۔ اَللّٰھُمَّ احْرُسْنَا بِعَیْنِكَ الَّتِیْ لَا تَنَامُ وَاحْفَظْنَا بِرَکَتِكَ الَّذِیْ لَا یُرَامُ وَارْحَمْنَا بِقُدْرَتِكَ عَلَیْنَا لَا نَھْلِكُ وَاَنْتَ رِجَاءُنَا یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ۔

**ایمان کی حفاظت کیلئے مدلل وظیفہ:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ قیامت تک اس کے ایمان کی حفاظت فرماتے رہیں تو اس کو چاہیئے کہ وہ نماز مغرب کے سنتوں کے بعد کسی سے گفتگو کرنے سے پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ دونوں رکعتوں میں الحمد شریف کے بعد فلق والناس ایکمرتبہ پڑھے اس عمل سے اللہ تعالیٰ اس کے ایمان کی حفاظت فرماتے ہیں۔

## یٰسٓ شریف کا اپنے پڑھنے والے کے بدخواہ کا آنکھ نکالنا:۔

حضرت امام شافعیؒ نے اپنی بعض تالیفات میں ایک ولی اللہ زبیدہ شہر کے رہنے والے سے نقل فرمایا ہے کہ انہوں نے کہا ہے کہ میں ایک جنازہ کے ساتھ مغرب کی نماز کے بعد گیا دفن کے بعد جب لوگ چلے آئے اور اندھیرا ہو گیا تو میں وہیں رہ گیا میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک شخص کتے کی صورت کا قبر میں گیا اور زبان نکالتے ہوئے تھکا ہوا نکلا اور سیدھی آنکھ سے کانا میں نے اس سے حال معلوم کیا اس نے کہا کہ میں اس میت سے برائی کرنے گیا تھا مگر سورت یٰسٓ شریف نے روکدیا اور میری آنکھ نکال لی اور مجھ سے کسی نے اسی وقت کہا کہ اگر یہ سورت ملک بھی پڑھتا ہوتا تو وہ سورت تیری دوسری آنکھ بھی نکال لیتی۔ (فضائل قرآن)

**حفاظت کا مضبوط قلعہ:۔** مجھے بعض صالحین و معتمدین سے یہ روایت پہنچی ہے کہ جو شخص انسانی وجناتی و ہوائی و ہر قسم کی حفاظت کا طالب ہو تو اس کو چاہیئے کہ ہر فرض نماز کے بعد سورت اخلاص قل ھو اللہ احد مکمل سورت چھ مرتبہ اس طرح پڑھا کرے کہ ایکمرتبہ پڑھ کر سینہ کی جانب دم کرے دوسری مرتبہ پڑھ کر سیدھے کندھے داہنی طرف دم کرے تیسری مرتبہ پڑھ کر بائیں طرف دم کرے۔ چوتھی مرتبہ پڑھ کر آسمان کی جانب دم کرے پانچویں مرتبہ پڑھ کر نیچے زمین پاؤں کی طرف دم کرے۔ چھٹی مرتبہ پڑھ کر پیچھے کی جانب دم کرے اس عمل سے انشاء اللہ الحفیظ ہر قسم کی ہوائی و آسمانی و زمینی ماروں و بلاؤں سے یہاں تک کہ لاٹھی و بندوق کی نہ لیوں سے بھی حفاظت میں رہیگا۔

**دشمنوں کی نگاہوں سے پوشیدہ رہنے کا عمل:۔** جو شخص خوف کھاتا ہو اپنے سفر یا حضر میں چوروں سے یا دشمنوں سے تو اس کو چاہیئے کہ اس عمل کے ذریعہ اپنی حفاظت کرلے اس طرح پر کہ قبلہ رخ کھڑا ہو اور یوں پڑھے أَعُوذُ بِاللّٰهِ السَّمِيعِ الْعَلِيمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا لَا لَا پھر اپنی داہنی جانب منہ کرکے پڑھے أَفَحَسِبْتُمْ أَنَّمَا خَلَقْنَاكُمْ عَبَثًا وَأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا لَا لَا. پھر اپنی پیٹھ کی طرف منہ کرکے کہے وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا لَا لَا پھر اپنی بائیں طرف منہ کرکے کہے يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوا لَا لَا لَا پھر اپنی انگلی سے فضا میں قبلہ کی جانب یہ کلمات لکھے قَوْلُهُ الْحَقُّ وَلَهُ الْمُلْكُ وَبِالْحَقِّ أَنْزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ. (نوٹ) فضا یعنی جس قدر حصہ زمین و آسمان کے درمیان ہے اس کو فضا کہتے ہیں۔

**کھیت و باغ کی حفاظت کیلیے:۔**

اگر کسی کھیت وغیرہ میں جانور زیادہ پریشان کرتے ہوں کہ جس کی وجہ سے کھیتی خراب ہو جاتی ہو تو اس نقش کو لکھ کر ایک کاغذ پر بطور تعویذ کے ایک مٹی کی کلیا میں رکھ کر ڈھکنی سے بند کردیں اور چاروں طرف کھیت یا باغ کے کنارے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| |
|---|
| الٰہی بحرمت ابراہیم ابن ادھمؒ |
| الٰہی بحرمت بایزید عثمانیؒ از شر |
| جملہ جانوراں حفاظت دار |
| بحرمت ابراہیم بن ادھمؒ |

(نقش کے اطراف: بسم اللہ الرحمن الرحیم)

لعنم ۱۱۴۵ بہ ۱۲۱۳ لعنم

نقش مبارک یہ ہے

ایک بالشت گڑھا کر کے دفن کر دیں۔

**سانپوں کو بھگانے کا مجرب عمل:۔** کاغذ کے چار ٹکڑوں پہ نیچے والے حروف و اعداد لکھ کر گھر مکان وغیرہ کے چاروں کونوں میں رکھدیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے سانپ بھاگ جائیں گے اور کوئی بھی سانپ گھر وغیرہ میں نہیں آئے گا حروف و اعداد یہ ہیں۔

۱۱ ۱۱۱ ۸ ۷ ارح ۵۵ ۷ ۱۱ ۸ ۱۱ ۱۱ و و ۷ و د ا ۸ ب و د ا م ۱۱

ح ۱۱۱ ح ط ہ ھ ۸ سَلَامٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعَالَمِیۡنَ۔

(نوٹ) پاؤ بھر نوشادر کو پانچ کلو پانی میں گھول کر مکان وغیرہ میں بہادیں اور اگر کہیں سانپ وغیرہ کے سوراخ ہوں تو ان سوراخوں میں پانی بھر دیں۔ اس عمل سے آپ کو سانپ دیکھنے کو بھی نہیں ملے گا بلکہ جو سانپ ہوں گے بھی وہ مر جائیں گے اللہ تعالیٰ ہی حفاظت فرمانے والے ہیں

**ہر قسم کی بڑی آفتوں اور بلاؤں سے حفاظت کا وظیفہ:۔**

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص صبح و شام اس دعا کو تین مرتبہ پڑھ لیں تو وہ بڑی بلاؤں و آفتوں سے حفاظت میں رہے گا۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ لَا یَضُرُّ مَعَ اسۡمِہٖ شَیۡءٌ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ!

**بدخوابی سے حفاظت کا تعویذ و عمل:۔** اگر کوئی شخص سوتے میں ڈر جاتا ہو اور ناپاک ہو جاتا ہو تو اس کے لئے یہ تعویذ مفید ہے کہ لکھ کر گلے میں ڈالدیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم لھم البشریٰ فی الحیوۃ الدنیا و فی الاٰخرۃ لا تبدیل لکلمات اللہ۔ ذالک ھو الفوز العظیم۔

الٰہی بحرمت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نگاہ دار (مجربات میم)

میرا عمل مفتی

## کھیت وغیرہ میں چوہے بہت ہو گئے ہوں اور کھیتی کو نقصان پہنچاتے ہوں

۔ یہ شکایت اور پریشانی کے لئے پانچ کاغذوں پر یہ الفاظ لکھیں، اور اس کھیت یا باغ میں کلیہ رکھکر زمین کے چاروں کونوں میں اور ایک بیچ درمیان زمین میں دفن کردیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ حفاظت میں رہے گی۔ الفاظ یہ ہیں یَا اَیُّھَا الحشرات الارض اخرجوا من ھھنا فان وجدنا کم لنقتلنکم و لنھلکنکم۔

## درندوں اور سانپوں کیڑوں مکوڑوں سے حفاظت کیلئے

جو شخص کلام اللہ شریف کی اس آیت شریفہ کو اپنا ورد رکھے گا تو وہ شخص زمین کے تمام تکلیف دینے والے جانوروں سے حفاظت میں رہے گا مستند و مدلل ہے (فردوس الحکمۃ) آیت یہ ہے۔ اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ رَبِّیْ وَرَبِّکُمْ مَا مِنْ دَآبَّۃٍ اِلَّا ھُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔

## سانپوں اور تکلیف دینے والے جانوروں سے حفاظت:۔

حضرت علامہ دمیری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ افریقہ کے گورنر حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے پاس یہ شکایت آئی کہ سانپوں اور بچھوؤں وغیرہ سے پریشانی ہے۔ تو حضرت عمر بن عبدالعزیزؓ نے جواب لکھکر روانہ فرمایا کہ تم لوگ صبح و شام یہ پڑھ لیا کرو۔ وَمَا لَنَا اَلَّا نَتَوَکَّلَ عَلَی اللّٰہِ وَقَدْ ھَدٰنَا سُبُلَنَا وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰی مَآ اٰذَیْتُمُوْنَا وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ

## حفاظت کیلئے مجرب مستند تعویذ:۔

کھیتی کی حفاظت میں اصحاب کہف کے ناموں کو لکھ کر زمین کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں۔ اگر جانور شرارت کرتا ہو تو اصحاب کہف کے ناموں کو لکھکر اس کے گلے میں تعویذ بنا کر ڈالیں انشاءاللہ شرارت چھوڑ دے گا۔

اگر کشتی یا جہاز میں اصحاب کہف کے ناموں کو لکھکر رکھدیں تو غرق ہونے سے حفاظت میں رہے گی۔ اصحاب کہف کے نام یہ ہیں۔ یملیخا مکسلمینا کشفوطط طیونس کشافطیونس اذافطیونس یوانس بوس قطمیر۔

## آسمان یا زمین کے جانور باغ یا کھیت کو نقصان پہنچاتے ہوں

چار عدد کاغذ پر یہ لکھیں۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یعلمون صم بکم عمی فھم لا یعقلون صم بکم عمی فھم لا یشعرون اور پھر ایک عدد کاغذ کو چاروں گوشوں میں کانچ کی شیشی میں رکھکر دفن کر دیں انشاءاللہ حفاظت میں رہے گا۔

**حفاظت کا عجیب و غریب عمل:۔** حضرت ابن عباس اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے نقل ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن یا رات میں سورت کہف پڑھے گا اس کے پڑھنے کی جگہ سے لیکر مکۃ المکرمہ تک نور حاصل ہوگا اور دوسرے جمعہ تک تین دن زیادہ کر کے مغفرت کی جائے گی اور اس پر ستر ہزار فرشتے صبح ہونے تک رحمت بھیجتے رہیں گے اور پیٹ کے درد اور پسلی کے درد اور جذام، برص کی بیماری اور دجال کے فتنہ سے محفوظ رہتا ہے۔ یہ روایت بیہقی سے حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

**جان و مال اسباب اولاد کی حفاظت کیلئے:۔** حضرت عبدالرحمٰن ابن عوف رضی اللہ عنہ اپنے مال و اسباب اور اولاد کی حفاظت کیلئے حروف مقطعات لکھدیا کرتے تھے حروف مقطعات وہ حروف کہلاتے ہیں جو کلام اللہ شریف میں بعض سورتوں کے شروع میں الگ الگ حروف آئے ہیں جو کہ ٹکڑے ٹکڑے کرکے الگ الگ پڑھے جانے والے ہیں۔ حروف مقطعات چودہ[14] حروف ہیں اور انتیس[29] سورتوں کے اول میں آئے ہیں۔

مثلاً الٓمٓ الٓمٓرٰ الٓمٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ وغیرہ وغیرہ

آیات حفاظت قرآن کریم میں سے :- یہ قرآن کریم کی منتخب شدہ آیات حفاظت کیلئے ہیں۔ اگر ان آیتوں کو لکھ کر انسان یا کسی کیلئے بھی تعویذ بنا کر گلے میں ڈالدیں۔ چاہیے جنات یا آسیب یا جادو کا خوف ہو تو یہ آیات حفاظت کا قلعہ بن جاتی ہیں۔ ایک اللہ کے ولی سے ثابت ہے کہ انہوں نے جنگل میں بھیڑیوں کے ساتھ بکری کو کھیلتے ہوئے دیکھا ان کو بڑا تعجب ہوا کہ بھیڑیئے تو بکری کا کھلا ہوا جانی دشمن ہے اور یہاں پر ملی بھگت ہے کہ بھیڑیا بکری سے کھیل رہا ہے۔ یہ بزرگ قریب گئے تو بھیڑیا تو فرار ہوگیا اور بکری وہیں پر کھڑی رہی۔ ان بزرگ نے اس بکری کے گلے میں ایک تعویذ پڑا ہوا دیکھا۔ اس تعویذ کو کھول کر دیکھا تو اس میں یہ قرآنِ کریم کی آیات حفاظت لکھی ہوئی تھیں اسی آیات حفاظت سے وہ بکری بھیڑیوں کے ستانے سے محفوظ رہی وہ آیات حفاظت یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ یُرْسِلُ عَلَیْکُمْ حَفَظَۃً اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ یَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰہِ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ حَفِظْنٰهَا مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ وَجَعَلْنَا السَّمَآءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ حِفْظًا ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ وَرَبُّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ اللّٰہُ حَفِیْظٌ عَلَیْهِمْ وَمَا اَنْتَ عَلَیْهِمْ بِوَکِیْلٍ وَاِنَّ عَلَیْکُمْ لَحٰفِظِیْنَ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ اِنَّ بَطْشَ رَبِّکَ لَشَدِیْدٌ اِنَّهٗ هُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ۔

فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيدُ هَلْ اَتَاكَ حَدِيثُ الْجُنُودِ فِرْعَوْنَ وَثَمُودَ بَلِ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي تَكْذِيبٍ وَّاللّٰهُ مِن وَّرَائِهِم مُّحِيطٌ بَلْ هُوَ قُرْآنٌ مَّجِيدٌ فِي لَوْحٍ مَّحْفُوظٍ۔

**عذاب قبر سے حفاظت کا عمل:** ۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ مرنے والے آدمی کی قبر میں عذاب دینے والے فرشتے آتے ہیں تو اس کے پاؤں کہتے ہیں کہ تم اس طرف سے نہیں آسکتے اس لئے کہ یہ شخص ہمارے ذریعہ نماز میں سورت ملک پڑھتا تھا۔ پھر وہ فرشتے سینہ اور دل کی طرف سے آتے ہیں اور پیٹ کی طرف سے آتے ہیں وہ بھی اسی طرح جواب دے دیتے ہیں پھر عذاب کے فرشتے سر کی جانب سے آتے ہیں۔ غرض ہر عضو بدن کا حصہ یہی کہتا ہے کہ تم اس راستہ سے نہیں آسکتے ہو اس لئے کہ یہ شخص ہمارے ذریعہ سورۃ ملک پڑھا کرتا تھا۔ پس یہ سورت اس کو عذاب قبر سے بچاتی ہے۔ ایک حدیث شریف میں ہے کہ سورت ملک کی تیس۳۰ آیتیں آدمی کی اتنی شفاعت کرتی ہیں کہ اس کی مغفرت کردی جاتی ہے اور ایک حدیث شریف میں ہے کہ یہ اپنے پڑھنے والے کی مغفرت کا اس وقت تک سوال کرتی رہتی ہے جب تک کہ اسکو بخش نہ دیا جائے۔ اسی لئے ایک حدیث شریف میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرا جی چاہتا ہے کہ یہ سورت ملک ہر ایمان والے کے دل میں ہو۔

**سورۃ ملک کے فوائد:** ۔ سورۃ ملک کے فائدوں میں سے ایک یہ بھی روایت ہے کہ ایک صحابیؓ نے نہ جانتے ہوئے ایک قبر پر اپنا خیمہ لگایا اس خیمہ میں ان صحابیؓ نے سنا کہ ایک شخص زمین کے اندر اپنی قبر میں سورت ملک پڑھتا ہے اور اس نے سورۃ ملک پوری پڑھی۔ ان صحابیؓ نے فرمایا کہ یہ سورت عذاب قبر سے نجات دینے والی ہے۔ بعض بزرگان دین اولیاء اللہ و علماء کرام سے روایت ہے کہ جو شخص سورت ملک چاند دیکھنے کے وقت پڑھے اسے اس مہینہ میں ہر طرح کی خیر و برکت حاصل ہو اور ہر شر سے محفوظ رہے۔

# دعاءِ محمد اشرف

ائے اللہ میری اس کتاب کو اپنی پاک بارگاہ میں اپنے فضل و کرم سے بے حد قبول فرما اور عیبوں کو ختم فرما کمیوں کو پورا فرما، کتاب سے فیض اٹھانے والوں کو بھرپور مستفیض فرما ہر قسم کے شرور و فتنوں سے مکمل حفاظت فرما، اس کتاب کو ذریعہ بناتے ہوئے رشد و ہدایت کو جاری و ساری فرما۔ گمراہی و ضلالت سے مکمل حفاظت فرما۔ زمین کے ذرات اور مخلوق کے سانسوں کی تعداد سے زیادہ سیدُ الانبیاء محبوب کبریا، رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ و سلام کے تحفے و ہدیے ہم سب کی جانب سے ہمیشہ ہمیش تک نازل فرما۔ اور ہمیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی اتباع و شفاعت کا صحیح مستحق بنا۔ اور آپ صَلَّی اللّٰہ عَلَیہِ وسلم کی شفاعت ہمارے مقدر میں متعین فرما۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تعالےٰ عَلٰی خَیرِ خَلقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصحَابِہٖ وَاَزوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ وَاَھلِ بَیتِہٖ وَاَصھارہٖ وَاَنصَارہٖ وَاتباعہٖ وامتہٖ معنا اَجمَعِینَ۔ اَوَّلاً وَّ اٰخِراً وَّ ظَاھِراً وَّ بَاطِناً۔ آمِین بِرَحمَتِكَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ

۵۸۱ ۱۱۹۸
کَتَبَہٗ۔ مُحَمَّد اَشرف علی امروھوی

